# خطباتِ صدارت

## پنجاہ سالہ جوبلی

## آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس علی گڑھ

منعقدہ ماہ مارچ ۱۹۳۷ء بمقام علی گڑھ

یعنی

اُن بارہ ۱۲ خطبوں کا مجموعہ جو کانفرنس کی پنجاہ سالہ جوبلی کے موقع پر اُس کے مختلف شعبوں میں پڑھے گئے

اور

حسب ارشاد نواب صدر یار جنگ بہادر مولانا حاجی محمد حبیب الرحمن خاں صاحب شروانی

آنریری سکرٹری کانفرنس

باہتمام محمد مقتدی خاں شروانی

شروانی پرنٹنگ پریس علی گڑھ میں چھپی ۱۳۵۷ھ ۱۹۳۸ء

# خزینۂ معلومات مُفت طلب کیجیے

چند سال سے کانفرنس نے اپنا بک ڈپو قائم کیا ہے جس میں اُردو کے تمام مشہور مصنفین مثلاً نواب محسن الملک، مولانا حالی، علامہ شبلی نعمانی، مولانا حافظ نذیر احمد، مولانا سید سلیمان ندوی، مولانا حاجی محمد حبیب الرحمن خاں شروانی (نواب صدر یار جنگ) وغیرہ کی تصنیفات موجود ہیں جو مناسب نرخ پر فروخت ہوتی ہیں۔

بچوں اور عورتوں کی تعلیم و تربیت و نیز فن تعلیم کے متعلق بھی متعدد مفید کتابیں اس بک ڈپو سے مل سکتی ہیں۔ اس کے علاوہ گزشتہ چند سال میں خود کانفرنس نے جو عمدہ و دلچسپ کتابیں نہایت اہتمام سے حسن طباعت و کتابت کے ساتھ شائع کی ہیں مثلاً ذکر مبارک، ذکر جمیل، ذکر حبیب، وقار حیات، حیات محسن، یاد ایام، خطبات عالیہ، مرقع کانفرنس، التربیۃ الاستقلالیہ، سلاطین معبر، تاریخ ملیبار، رسالہ اتالیق، بچوں کی تعلیمی ریڈریں، گنجینۂ اسکاوٹنگ، صولت شیر شاہی، ہمایوں نامہ، حیات رضا وغیرہ خصوصیت کے ساتھ مطالعہ کے قابل ہیں، ایک خاص بات یہ ہے کہ عام فائدہ کے خیال سے باوجود ظاہری و معنوی محاسن کے ان کی قیمتیں بہت کم رکھی گئی ہیں۔ یہ کتابیں بھی کانفرنس بک ڈپو سے ملتی ہیں اور زیادہ خریداری پر تاجروں کو کمیشن بھی دیا جاتا ہے۔

ان کتابوں کے تفصیلی حالات اور ان کی قیمتیں رسالہ "خزینۂ معلومات" سے معلوم ہونگی۔ آپ صرف ایک کارڈ لکھ دیجیے۔ رسالہ خزینۂ معلومات جو ۱۵۲ صفحہ کا ہے دفتر سے محصول ڈاک لگا کر آپ کی خدمت میں بلاقیمت بھیجدیا جائے گا۔ اُس کو پڑھکر آپ اپنے مذاق و شوق کی کتابیں طلب کر لیجیے۔

**ملنے کا پتہ: صدر دفتر کانفرنس سلطان جہان منزل علی گڑھ**

۷۸۶

# فہرستِ مضامین

## خطباتِ پنجاہ سالہ جوبلی آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس

# خطبۂ صدارت

پروفیسر مولوی حاجی الیاس برنی صاحب

# تعارف

آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس علی گڑھ کی پنجاہ سالہ جوبلی کا جو شاندار اجلاس مارچ ۱۹۳۷ء میں بمقام علی گڑھ منعقد ہوا، متعدد شعبوں پر تقسیم کر دیا گیا تھا، ہر شعبہ کے صدر اور سکرٹری علیحدہ علیحدہ تھے۔

منجملہ ان شعبوں کے ایک "شعبہ معاشیات و اصلاح معاشرت" تھا، جس کے صدر پروفیسر محمد الیاس برنی صاحب ایم اے ایل ایل بی، ناظم سررشتۂ تالیف و ترجمہ حیدر آباد دکن تھے، اور سکرٹری شیخ عطاء اللہ صاحب مسلم یونیورسٹی تھے۔

اس شعبہ کا اجلاس ۸ بجے شب کو اسٹریچی ہال میں منعقد ہوا، جس میں پروفیسر برنی صاحب نے بحیثیت صدر حسب ذیل خطبہ پڑھا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# خطبۂ صدارت شعبۂ معاشیات و اصلاح معاشرت

## از

## پروفیسر مولوی حاجی الیاس برنی صاحب

**حضرات!** الحمد للہ کہ آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس اپنی پنجاہ سالہ جوبلی منا رہی ہے۔ اس تقریب کی خوشی میں جو جلسے منعقد ہو رہے ہیں وہ چند شعبوں میں منقسم ہیں۔ ان میں سے ایک شعبہ "**معاشیات اور اصلاح معاشرت**" ہے اور اس شعبہ میں صدارت کی عزت مجھکو بخشی گئی۔ اوّل تو اس عہدہ کے واسطے مجھ سے بہتر انتخاب ممکن تھا۔ دوسرے میں شروع سے عزلت گزیں سا رہا ہوں۔ تصنیف و تالیف یا ترجمہ کا کام جو کچھ بن پڑا اور جیسا کچھ بن پڑا کر لیا یا کبھی محمڈن کالج علی گڑھ میں اور اب جامعہ عثمانیہ حیدرآباد دکن میں جو علمی اور انتظامی کام تفویض ہوئے انجام دیئے۔ لیکن جس کو انگریزی میں "پبلک لائف" کہتے ہیں اور جس کے دو محل پریس اور پلیٹ فارم مانے جاتے ہیں، میں اس سے ہمیشہ کنارہ کش رہا۔ اس لئے نہیں کہ میں اس کی ضرورت نہیں سمجھتا اور اس کی قدر نہیں کرتا۔ بلکہ اس لئے کہ مجھکو اپنی حد تک یکسوئی میں کام کرنے کی زیادہ ضرورت

نظر آئی اور جس کو جہاں کام کی ضرورت نظر آئے وہیں کام کرنا مقدم ہے۔ چنانچہ اپنے معمول کے مطابق دل چاہا کہ اس جلسہ کی صدارت سے عذر کردوں۔ لیکن اندیشہ ہوا کہ میرے عذر سے خواہ وہ کیسا ہی قرینِ اصول کیوں نہ ہو کہیں خدا نخواستہ بے اعتنائی اور بے تعلقی کا شبہ پیدا نہ ہوجائے اور کوئی علیگ مسلم یونیورسٹی یا اس کے کسی ادارے سے بے اعتنائی اور بے تعلقی برتے، اس سے بڑھکر قابل شکایت اور کیا بات ہوسکتی ہے۔ لہذا میں تعمیل فرمائش کے واسطے آمادہ ہوگیا۔ ایسے تاریخی موقع پر مجھکو جو صدارت عطا ہوئی۔ یہ بڑی قدر افزائی ہے۔ میں تہِ دل سے اس کا شکریہ ادا کرتا ہوں اور اللہ تعالیٰ سے دعا کرتا ہوں کہ وہ مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کو ملک وملت کی خدمت کے وسیع موقعے عطا فرمائے۔ آمین

سب کو معلوم ہے کہ سر سید احمد خاں علیہ الرحمۃ نے ۱۸۷۵ء میں محمدن اینگلو اورینٹل کالج کی بنیاد رکھی اور دس سال بعد ۱۸۸۶ء میں آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس قائم کی۔ چنانچہ وہی ام اے او کالج ترقی کرکے ۱۹۲۰ء میں مسلم یونیورسٹی بن گیا اور ۱۹۲۵ء میں بڑی دھوم دھام سے اس کا پنجاہ سالہ جشن منایا گیا۔ اسی طرح ۱۹۳۶ء میں آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کا پنجاہ سالہ جشن منایا جارہا ہے۔ یہ کوئی معمولی تقریب نہیں ہے کہ ملنے اور دل خوش کرنے کے لئے احباب جمع ہوگئے ہوں۔ بلکہ ایک قابل یادگار تقریب ہے کہ اکابر قوم یکجا بیٹھکر سوچیں اور سمجھیں کہ کن حالات کے تحت، کس ماحول میں آج سے ۵۰ سال قبل ترقی تعلیم کے خیالات پیدا ہوئے، کیا کیا اہتمام ہوئے، کیا دور گزرے، کس حد تک کام انجام پائے اور آئندہ کس طریق پر کیا کام انجام دینے مقصود ہیں۔

انیسویں صدی میں بالخصوص ۱۸۵۷ء کے بعد جب کہ سلطنت مغلیہ کا ٹمٹماتا چراغ گُل ہوا ملک پر جو اندھیر چھایا اور مسلمانوں پر مصائب کا جو سیلاب آیا۔ اس کی روداد آج بھی کوئی سُنے تو دل خون ہوتا ہے۔ یہی وہ معرکہ تھا جس میں اچھے اچھے دل چھوٹ گئے۔ قومی بندھن ٹوٹ گئے۔ ہوش وحواس کھو بیٹھے۔ قومی زندگی سے ہاتھ دھو بیٹھے۔ اُس زمانہ کی شاعری دیکھئے اور شاعری قومی جذبات کا آئینہ ہوتی ہے تو اس کا نمایاں شعبہ مایوسی سے رنگا ہوا ہے۔ بلکہ ماتم سے بھرا ہوا ہے۔ حتیٰ کہ خواجہ حالی

مرحوم جیسے بیدار اور حوصلہ مند شاعر بھی اس فضا سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکے چنانچہ انتہائی درد سے فرماتے ہیں ؎

پستی کا کوئی حد سے گزرنا دیکھے — اسلام کا گر کر نہ ابھرنا دیکھے
مانے نہ کبھی کہ مد ہے ہر جزر کے بعد — دریا کا ہمارے جو اترنا دیکھے

پس وہ کیا ہی سبھ گھڑی ہوگی جب کہ سر سید علیہ الرحمۃ کا دل بیدار ہوا۔ وہ کیا ہی سچا دل تھا جس میں قوم کی تنظیم و تعلیم کا عزم پیدا ہوا اور وہ کیا ہی پکّا عزم تھا جس نے مایوسی میں مراد کا پیام سنایا، خزاں میں بہار کا نقشہ جمایا، تباہی کے طوفان میں ترقی کا بیڑا اٹھایا اور کس ہمت سے اس کو پار لگایا ؎

آفریں باد بر ایں ہمتِ مردانۂ تو

---

ایں کار از تو آید و مرداں چنیں کنند ؎

سر سید علیہ الرحمۃ کا یہ کارنامہ ہمیشہ ہمیشہ تاریخ ہند اور تاریخ اسلام میں یادگار رہے گا۔ ظاہری آثار تو آنکھوں کے سامنے موجود ہیں لیکن اس کارنامہ کی باطنی قوّت کیا تھی۔ ملک و ملت کی محبت، قومی غیرت، دینی حمیت اور اس کے لوازم ذاتی ایثار، ذاتی انہماک اور ذاتی استقامت۔ اور یہ سب کرشمے ہیں حضرت عشق کے جن کے مظاہر سے کائنات کائنات بنی ہے۔ ادنیٰ سے لے کر اعلیٰ تک مظاہر کی کوئی انتہا نہیں یہی عشق انسان کو حیوانیت میں پھنساتا ہے۔ تو یہی عشق نہ معلوم اس کو کہاں سے کہاں تک پہنچاتا ہے۔ غور سے دیکھئے تو کائنات پر چھایا نظر آتا ہے۔ چنانچہ حضرت میر تقی میر مرحوم فرماتے ہیں اور خوب فرماتے ہیں ؎

اوّل آخر ظاہر باطن چاروں اور بھرا ہی عشق
ہم ہیں جناب عشق کے بندے نزدیک اپنے خدا ہی عشق

یہی عشق، یہی محبت، یہی لگن، یہی دھن جب اعلیٰ رخ پر آتی ہے تو نفسانیت کی کثافت مٹا کر انسانیت کے جوہر دکھاتی ہے۔ چنانچہ انسانیات کے ماہر حضرت مولانا روم

علیہ الرحمۃ کیا خوب فرماتے ہیں ؎

شاد باش اے عشق خوش سودائے ما
وے طبیب جملہ علت ہائے ما

اور جب انسانیت کے جوہر کھلے تو اہل عشق کا دعویٰ ہے اور دنیا شاہد ہے کہ ؎

ہرگز نمیرد آنکہ دلش زندہ شد بہ عشق
ثبت ست بر جریدۂ عالم دوام ما

چنانچہ یہی عشق افراد سے گزر کر جماعت کی طرف رخ کرتا ہے تو قومی ترقی کی روح رواں بن جاتا ہے۔ اگر یہ ہو اور کچھ نہ ہو تو سب کچھ ہو سکتا ہے اور اگر سب کچھ ہو اور یہ نہ ہو پھر کچھ بھی نہیں۔ روح آتی ہے تو جسم ساتھ لاتی ہے اور اس کی نشو و نما کرتی ہے۔ جاتی ہے تو جسم چھوڑ جاتی ہے اور بے جان جسم کا انجام معلوم۔ چنانچہ جب کبھی بڑے سے بڑے ادارے کی روح نکل جائے تو خود غرضی، بے وفائی اور نفاق کے جراثیم اس کے جسم میں اپنا کام شروع کر دیتے ہیں جس کا لازمی نتیجہ تباہی ہوتا ہے۔ تاریخ عالم اٹھا کر دیکھ لیجئے۔ بقا و فنا کے سلسلہ میں یہی قانون کارفرما نظر آتا ہے۔

پھر بقا میں بھی دو حالتیں ممکن ہیں۔ صحت اور علالت اور پھر علالت کی بھی دو شکلیں ہیں۔ عضوی اور فعلی جن کو انگریزی میں آرگینک اور فنکشنل کہتے ہیں۔ عضوی مرض زیادہ سخت مانے جاتے ہیں کہ وہ کسی عضو کے نقص سے پیدا ہوتے ہیں اور خود عضو کی اصلاح دشوار ہوتی ہے۔ ان کے مقابل فعلی امراض کا علاج نسبتاً کم دشوار ہوتا ہے۔ خود عضو میں تو کوئی نقص نہیں ہوتا۔ صرف اس کا فعل خراب ہو جاتا ہے اور فعل کی اصلاح چنداں دشوار نہیں۔ یہی کیفیت اداروں کی بھی سمجھنی چاہیئے۔ کبھی تو خود کارکن جماعتیں ناقص اور ناکارہ ہوتی ہیں اور کبھی طریق کار میں خرابیاں پیدا ہو جاتی ہیں۔ بہر صورت اصلاح و ترمیم کی ضرورت لاحق ہوتی ہے۔ قدرتی اشخاص کے اجسام میں تو کسی عضو کا رد و بدل دشوار بلکہ تقریباً محال ہے۔ مثلاً کسی جسم میں ناقص آنکھ بدلنا یا ناقص دل بدلنا لیکن قانونی شخصیتوں کو لیجئے اور سب باضابطہ ادارے قانونی شخصے

مانے جاتے ہیں۔ تو ان کے اجسام میں اعضا کا ردوبدل فی الجملہ آسان ہے۔ بلکہ ضروری اور مفید سمجھا جاتا ہے۔ آئینی حکومتوں کو لیجئے۔ بڑے بڑے جدید اداروں کو لیجئے اور جامعات بھی ایسے ہی اداروں میں داخل ہیں۔ کارکن جماعتوں کا جو وقتاً فوقتاً انتخاب ہوتا ہے، تقرر ہوتا ہے۔ تو اس کا یہی مقصد ہے کہ اعضا ناقص اور ضعیف ہوں تو خارج ہو جائیں۔ صحیح اور قوی ہوں تو برقرار رہیں۔ تنسیخ و تجدید ہوتی رہے۔ رہا طریق کار سو اس کی اصلاح و ترمیم تو کوئی بات ہی نہیں۔ قوانین وضوابط میں یہ سلسلہ برابر جاری رہتا ہے۔ لہٰذا کسی ادارے کی صحت برقرار رکھنے کے لئے لازم ہے کہ کارکن جماعتیں اور طریق کار اپنی اپنی جگہ صحیح اور درست رہیں اور ضرورت محسوس ہو تو ان کی اصلاح و ترمیم ہوتی رہے۔

صحت و علالت کی جو داخلی شکلیں بیان ہوئیں ان کے سوا کچھ خارجی اسباب بھی توجہ کے طالب ہیں۔ خاص کر معاش اور آب و ہوا۔ افلاس و تنگ دستی سے بہت کچھ امراض پیدا ہوتے ہیں۔ معاش بقدر ضرورت میسر ہو اور اس سے بطریق مناسب کام لیا جائے تو صحت و قوت قائم رہتی ہے۔ بلکہ ترقی کرتی ہے۔ اس کے ساتھ آب و ہوا بھی اچھی ہونی ضرور ہے۔ خرابی آب و ہوا کی وجہ سے اچھے تندرست آدمی بیمار پڑ جاتے ہیں اور خوبی آب و ہوا سے بیمار تندرست ہو جاتے ہیں۔ علیٰ ہذا اول تو جامعہ ہو یا کانفرنس ایسے اداروں کی مالی حالت قابل اطمینان ہونی چاہیئے۔ آمدنی بھی کافی ہو اور اس کے مصارف بھی معقول ہوں۔ نہ افلاس ہو نہ اسراف۔ اس کے سوا ایسے اداروں میں اخلاق و عادات، خیالات و جذبات، منقولات و روایات، مشاغل و معمولات اس نوعیت کے جمع ہوں اور نشو و نما پائیں کہ سب مل کر اپنے ادارے کی غرض و غایت کی تائید و تقویت کریں۔ آب و ہوا بڑی چیز ہے۔ اگر موافق اور مناسب ہو تو دن دونی رات چوگنی ترقی ہوتی ہے۔ ناموافق ہو تو بہت کچھ کوشش اور محنت اکارت جاتی ہے۔ نباتات، حیوانات، انسان اور اس کے ادارے سب اسی قانون کے یکساں تابع ہیں۔ حاصل کلام یہ کہ انسانی اداروں کی حالت بھی زندہ اجسام کی سی ہے۔ یہ پیدا

ہوتے ہیں اور مرتے ہیں۔ یہ تندرست رہتے ہیں اور بیمار پڑتے ہیں۔ ان کی بیماری کی کئی شکلیں ہوتی ہیں عضوی یا فعلی یا دونوں کا اجتماع۔ یہ معاش کے محتاج ہوتے ہیں آب وہوا کا اثر لیتے ہیں۔ حالات موافق ہوں تو خوب بڑھتے ہیں، پھولتے پھلتے ہیں، ناموافق ہوں تو مرجھاتے ہیں، مرجاتے ہیں۔

صحت وعلالت تو زندگی کے ساتھ ہے۔ لیکن بہرصورت ایک عمر ہوتی ہے، عمر طبعی کا ایک اندازہ رہتا ہے۔ مثلاً انسان کی عمر طبعی ساٹھ سال مانی جاتی ہے لیکن عمر کا تعین نہیں کم بھی ہوتی ہے اور زیادہ بھی۔ انسان کی طرح انسانی اداروں کی بھی عمر ہوتی ہے۔ مثلاً سلطنتوں کی عمر، حکومتوں کی عمر، کارخانہ جات کی عمر۔ علیٰ ہذا جامعات کی عمر۔ ان میں نوعمر بھی ہوتے ہیں، جوان بھی اور بوڑھے بھی۔ کم عمری میں بھی ضائع ہوجاتے ہیں اور بڑی بڑی عمریں بھی پاتے ہیں۔ جامعات ہی کو لیجئے تو قدیم زمانہ میں ان کے بڑے بڑے کارنامے نظر آتے ہیں۔ مثلاً ہندوستان میں ٹکسیلا اور نلندا کے حالات جوں جوں دریافت ہورہے ہیں لوگ حیران ہورہے ہیں۔ بغداد و قرطبہ کی جامعات کے کارنامے تو ہر طرح معلوم ومسلم ہیں۔ آج بھی یورپ میں جامعات کو دیکھئے تو صدیوں سے قائم ہیں اور ان کے فیضان سے ملک مالا مال ہورہے ہیں۔ سلطنتیں ان کی دست نگر ہیں۔ حکومت ہے تو ان کا فیضان ہے، سیاست ہے تو ان کا فیضان ہے، صنعت وحرفت اور تجارت ہے تو ان کا فیضان ہے، تہذیب وتمدن ہے تو ان کا فیضان ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ترقی یافتہ قومیں اپنی جامعات کی اتنی قدر اور حفاظت کرتی ہیں جتنی کہ کوئی طبیب دل ودماغ کی کرتا ہے۔ آج برطانیۂ عظمیٰ کو کیمبرج اور آکسفورڈ پر جو ناز ہے وہ ہاؤس آف کامنس اور ہاؤس آف لارڈس سے کم نہیں ہے۔ بلکہ کچھ زیادہ ہی ہے کہ جو دل ودماغ یہاں کام کرتے ہیں وہ اکثر وہیں تعلیم وتربیت پاتے ہیں۔

اغراض ومقاصد کے اعتبار سے مسلم ایجوکیشنل کانفرنس مسلم یونیورسٹی کی دمساز ہے، جو ملک کے گوشہ گوشہ میں پہنچ کر تعلیم وتربیت کا پیام سناتی ہے۔ ملک وملت میں بیداری

پھیلاتی ہے۔ بعض لوگوں کا شاید خیال ہو کہ اب اس دمسازی کی ضرورت باقی نہیں رہی۔ کانفرنس کو جو پیام پہنچانا تھا پہنچا چکی۔ جو بیداری پھیلانی تھی پھیلا چکی۔ گویا اب یہ عمر طبعی کو پہنچ چکی۔ بڑھاپے میں گھر بیٹھے پرانے قصے سناتی رہے، دل بہلاتی رہے۔ حسن خاتمہ کی دعا کرے۔

اگر تعلیم کی انتہا ہو چکی، اگر بیداری کی انتہا ہو چکی، اگر ترقی کی انتہا ہو چکی اور اگر واقعی ان کاموں کی انتہا ہو سکتی ہے تو ممکن ہے کہ کانفرنس کا کام بھی ختم ہو گیا ہو یا ختم ہو سکے لیکن اگر ابتدا کو انتہا سمجھ لیں، اگر پہلے قدم کو منزل بنا لیں تو انجام معلوم۔ اگر قوم کو کام کرنا ہے اور دوسری قوموں کی طرح اعلیٰ پیمانہ پر کرنا ہے تو یونیورسٹی کے علاوہ مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کی بھی ضرورت ہے اور ضرورت رہے گی۔ البتہ شرط یہ ہے کہ کانفرنس بھی ترقیات زمانہ کا ساتھ دے اور اپنے دائرۂ عمل میں مطالبات ترقی کی سبیل و تکمیل کرے۔ یہ کافی نہیں کہ شاندار سا دفتر بنا لیا مستقل امدادیں منظور کرا لیں چندے کے واسطے ادھر ادھر سفیر بھیج دیئے۔ دھوم دھام سے سالانہ جلسے کر لئے۔ دل خوش کن رزولیوشن پاس کر لئے۔ رپورٹ شائع کر دی اور فراغت سے بسر ہوتی رہی۔ اگر کانفرنس قوم کی توجہ اور تائید حاصل کرنا چاہے اور اس کو برقرار رکھنا چاہے تو لازم ہے کہ عملی پروگرام بنائے اور کارگزاری دکھائے اور انشاء اللہ ایسا ہی ہوگا۔ اس پنجاہ سالہ جشن میں کانفرنس نے جو ۱۲ شعبے قرار دیئے ہیں۔ ان سے اس کے پروگرام کی وسعت و جامعیت ظاہر ہوتی ہے اور اگر وہ اس پروگرام کے خاکہ پر تعمیری کام شروع کر دے تو اس کے سامنے ترقی کا بہت وسیع میدان موجود ہے۔ دل کھول کر ملک و ملت کی خدمت کر سکتی ہے اور حسب دل خواہ اس کو قوم سے امداد مل سکتی ہے ؎

عاشق کہ شد کہ یار بحالش نظر نکرد

اے خواجہ درد نیست وگرنہ طبیب ہست

**حضرات!** ممکن ہے بعض دلوں میں یہ خیال پیدا ہو کہ میں نے مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کا اور اس کے ساتھ مسلم یونیورسٹی کا جو ذکر کیا تو اس میں زیادہ تفصیل سے

کام لیا۔ لیکن واقعہ یہ ہے کہ اول تو مجھے مسلم ایجوکیشنل کانفرنس اور مسلم یونیورسٹی میں قدیم تعلق کے سوا جدید تعاون کا بہت موقع نظر آتا ہے۔ دوسرے یہ کوئی معمولی سالانہ جلسہ نہیں ہے۔ بلکہ ایک تاریخی پنجاہ سالہ جلسہ ہے۔ لہذا ضرور تھا کہ اس منزل پر پہنچ کر ان اداروں کے ماضی حال اور مستقبل پر ایک طائرانہ نظر ڈالی جائے۔ اسی اصول کے مدنظر میں نے مختصر کیفیت عرض کرنا اپنا فرض سمجھا۔ ورنہ یہ سہل تھا کہ شعبہ کے مبحث سے ابتدا کرکے اسی پر اکتفا کیا جاتا۔ بہر حال میں ان اداروں کے تاریخی اور تعمیری پہلوؤں کو نظرانداز نہ کرسکا اور نہ کرسکتا تھا۔ لہذا اگر یہ کیفیت طویل سمجھی جائے تو معذرت چاہتا ہوں۔

اب شعبہ کے مبحث کو لیجیے۔ اس میں بھی دو طریق ممکن ہیں۔ ایک یہ کہ معاشیات اور معاشرت کے علمی اعتبارات و تعلقات اول عام فہم کردیئے جائیں۔ تاکہ زیر بحث مسائل بہتر سمجھ میں آئیں۔ دوسرے یہ کہ صرف متعلقہ مسائل بحث میں لائے جائیں۔ علمی اعتبارات و تعلقات نظرانداز کردیئے جائیں۔ لیکن ایسے موقعہ کے واسطے طریق اول زیادہ مناسب اور مفید معلوم ہوتا ہے کہ دلچسپی بڑھے اور علمی نظر پیدا ہو۔

تمدن معاش اور معاشرت انسان کی سرشت میں داخل ہے۔ بلکہ سچ پوچھئے تو ان ہی جھمیلوں میں پڑکر انسان انسان بنتا ہے۔ بے تعلقی و گوشہ نشینی، ریاضت و عبادت یہ بھی بڑے کام ہیں۔ روحانی ترقی کے مقام ہیں لیکن ان سے ملکوتی صفات ابھرتے ہیں۔ انسانی کمالات نمودار نہیں ہوتے۔ اس لئے کہنے والے نے خوب کہا ہے ؎

فرشتے سے بہتر ہے انسان بننا
مگر اس میں پڑتی ہے محنت زیادہ

رہبانیت کا لازمی نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ دنیوی حقوق و فرائض سے دل گھبرانے لگتا ہے اور پرسکون عبادت کی محویت چاہتا ہے۔ حالانکہ انسان کی دنیوی زندگی حقوق و فرائض سے لبریز ہے ؎

درد دل کے واسطے پیدا کیا انسان کو
ورنہ طاعت کے لئے کچھ کم نہ تھے کرّوبیاں

علاوہ بریں رہبانیت میں بھی نفس چاہے تو اپنی راحت و تقویت کے سامان پیدا کرسکتا ہے۔ چنانچہ بہت سوں نے اس کو ہم خرما و ہم ثواب کا مصداق بنا لیا۔ گرچہ عبادت کا لزوم اور فیضان مسلّم ہے۔ تاہم بعض نے رہبانیت کے خوف سے انسانیت کے پہلو کو اس درجہ مقدم رکھا کہ گویا عبادت کو بھی اس میں ضم کر دیا ؎

طریقت بجز خدمتِ خلق نیست
بہ تسبیح و سجادہ و دلق نیست

بہرحال انسان مدنی الطبع مخلوق ہے۔ مل جل کر رہنا اس کی فطرت میں داخل ہے۔ میل جول سے لازماً حقوق و فرائض کے بے شمار تعلقات پیدا ہوتے ہیں۔ اگر یہ تعلقات بطریق احسن سنبھالے جائیں تو ترقی ہی ترقی ہے۔ اہل دنیا کی نظر میں دنیا تک، اہل دین کی نظر میں عقبیٰ تک اور اگر ان تعلقات میں فتور پڑ جائے تو پھر تباہی کی بھی کوئی حد نہیں معلوم ہوتی۔ خاندان سے لے کر قوم تک اور قوم سے لے کر اقوام تک اور پھر خدا جانے کہاں تک۔

انسان کو بحیثیت فرد دیکھئے۔ تو مخلوقات میں بہت کمزور اور پھسڈّی نظر آتا ہے۔ تن تنہا نہتّا ہو تو معمولی افعال میں ادنیٰ ادنیٰ جانوروں کا مقابلہ نہیں کرسکتا۔ نہ دوڑ بھاگ میں، نہ کود پھاند میں، نہ اُڑان میں، نہ تیراکی میں، نہ حملہ میں، نہ مدافعت میں، نہ قوّت میں، نہ طاقت میں۔ لیکن جب یہ مل جل کر کام کرتا ہے اور اس کے ساتھ دل و دماغ سے کام لیتا ہے تو پھر کون ہے جو اس کا مقابلہ کرے۔ دنیا میں تو کوئی مقابل نظر نہیں آتا، سب مطیع ہوتے چلے جاتے ہیں۔ کہنے والے کہتے ہیں کہ تمام مخلوق میں کوئی اس کا مدمقابل نہیں اور خالق کے سوا کوئی نہیں جس کے سامنے یہ سر جھکائے اور لطف یہ کہ پھر بھی عاجز کا عاجز بندہ کا بندہ۔ کوئی مانے نہ مانے حقیقت تو یہی نظر آتی ہے ؎

ما ہیچ نئیم جملہ مائیم
گہ نگسیم و گہ ہمائیم

خلاصہ یہ کہ انسان کی ترقی اجتماع اور تعاون میں مضمر ہے۔ تن تنہا انسان

کیا کرسکتا ہے اور میل ملاپ کے زور سے انسان کیا کچھ نہیں کرسکتا۔ اس کی خاصیت ریاضی کے ہندسوں کی سی معلوم ہوتی ہے کہ ایک ہندسہ تن تنہا زیادہ سے زیادہ نو کا عدد بن سکتا ہے۔ لیکن اگر صرف ایک کے ہندسہ میں دو صفر لگا دو تو سو کا عدد بن جاتا ہے اور اگر کہیں نو کے تین ہندسے یکجا ہو جائیں تو پھر نو سو ننانوے (۹۹۹) لیجئے۔ غرض کہ تن تنہا انفرادی طور پر انسان ادنیٰ وحشیانہ زندگی کی ضروریات بھی بمشکل حاصل کرسکتا ہے لیکن اجتماع اور تعاون کی برکت سے اعلیٰ تمدن کے کیسے کیسے سازو سامان مہیا کر رہا ہے کہ عقل حیران ہے۔ چنانچہ دورِ جدید کے دو ہی بڑے امتیازات ہیں۔ ایک تو وسیع پیمانہ پر انسان کا اجتماع اور تعاون۔ دوسرے تمدن کی ترقی اور لوازم تمدن کی فراوانی و ارزانی۔ گرچہ روحانی اور اخلاقی تربیت کی کمی سے اس مادی ترقی میں خطرات پیدا ہو رہے ہیں۔ لیکن نفس ترقی سے کون انکار کرسکتا ہے۔ قدم قدم پر اس کے بے شمار کرشمے نظر آتے ہیں۔ جو راحتیں سہولتیں کل تک خواب و خیال سے باہر تھیں وہ آج معمولات میں داخل ہیں کہ گویا کوئی بات نہیں۔ جو تکلفات کبھی امیروں کو میسر نہ تھے وہ آج غریبوں کی ضروریات شمار ہوتے ہیں۔

زمان و مکان بھی دو اعتبار ہیں جو انسان کے تعلقات میں بُعد اور فصل پیدا کرتے ہیں۔ سو مکان اس درجہ قابو میں آگیا ہے کہ گویا زمین کی طنابیں کھنچ گئیں۔ برسوں کے سفر دنوں میں اور مہینوں کے سفر گھنٹوں میں طے ہوتے ہیں۔ سرعت رفتار ترقی پر ہے۔ وہ دن دُور نہیں جب آمدورفت اور رسل و رسائل کے لحاظ سے دنیا کے ممالک کسی قدیم بڑے شہر کے محلے معلوم ہوں۔ اور بات چیت کے لحاظ سے تو آج بھی دنیا کے ممالک ایک ہی مکان کے کمرے معلوم ہوتے ہیں اور عجب نہیں کہ عن قریب سب ایک ہی دیوان خانہ بن جائیں کہ گویا پاس بیٹھے آنکھوں کے سامنے بات چیت ہو۔ صرف ہاتھ ملانے کی کسر رہ جائے اور شاید وہ بھی کبھی پوری ہو جائے۔ مکان سے بڑھکر زمان پر تصرف بڑھ رہا ہے۔ برسوں کے کام منٹوں میں انجام پاتے ہیں اور بمقدار کثیر انجام پاتے ہیں۔ اگر کام کی انجام دہی کے لحاظ سے عمر کا حساب لگایا جائے تو آج کل کام کرنے والوں کی عمریں پہلے لوگوں کی

عمروں سے ہزارہا درجہ بڑی ثابت ہوں گی۔

خلاصہ یہ کہ زمان و مکان کے بُعد و فصل بہت کچھ گھٹے اور گھٹ رہے ہیں۔ انسانی اجتماع اور تعاون بہت کچھ بڑھا اور بڑھ رہا ہے۔ ساتھ ساتھ تمدن بھی ترقی کر رہا ہے البتہ مادی پہلو غالب ہے۔ اخلاقی اور روحانی پہلو مغلوب ہے۔ جس سے توازن بگڑ رہا ہے اور عدم توازن حد سے گزرا تو پھر تمدن کی خیر نہیں۔ خواہ تمدن کیسا ہی عظیم الشان کیوں نہ ہو۔ جب توازن بگڑ جائے اور بہت بگڑ جائے تو بڑے سے بڑا جہاز بھی اسی طرح ڈوبتا ہے جیسے کہ چھوٹی کشتی بلکہ اس کا ڈوبنا بہت زیادہ خوفناک ہوتا ہے۔

حاصل کلام یہ کہ انسان کی زندگی میں اجتماع اور تعاون کی بدولت بے شمار گوناگوں تعلقات پیدا ہو گئے، وسیع پیمانہ پر پیدا ہو گئے اور بہت پیچیدہ ہو گئے۔ نتیجہ یہ کہ ان کو سنبھالنے اور سلجھانے کے لئے علوم کی ضرورت محسوس ہوئی۔ چنانچہ معلومات تو پہلے بھی کسی نہ کسی شکل میں رائج تھے اور بعض علوم بھی ایک حد تک موجود تھے لیکن ضروریات تمدن کی بدولت چند علوم وسیع پیمانہ پر باقاعدہ مرتب ہو گئے اور ہو رہے ہیں۔ جو انسان کے تعلقات سے بحث کرتے ہیں اور سوشل سائنس یا علوم عمرانی کہلاتے ہیں۔ گرچہ متمدن زندگی میں انسانی تعلقات اس درجہ ایک دوسرے سے ملے جلے ہیں کہ ان کو جدا کرنا محال ہے تاہم ان میں تمیز کر سکتے ہیں۔ ایسی ہی مثال ہے کہ زمان و مکان، نور، حرارت، ہوا، آواز۔ یہ سب یکجا ملے جلے رہتے ہیں۔ ایک دوسرے سے جدا نہیں ہو سکتے۔ پھر بھی ایک دوسرے سے ممیز ہوتے ہیں۔ مثلاً کسی کمرہ میں بیٹھ کر ہم دیکھتے ہیں کہ دن کے بارہ بجے ہیں، کمرہ وسیع ہے، روشن ہے، گرم ہے، ہوا چل رہی ہے، آواز آ رہی ہے۔ یہ سب اعتبارات ملے جلے یکجا موجود ہیں۔ مگر ہر ایک جداگانہ ملحوظ رہتا ہے۔ کبھی وقت کی طرف توجہ ہوتی ہے، کبھی مقام کی طرف اور کبھی دوسرے اعتبارات کی طرف کہ اُجالا ہے یا اندھیرا، گرمی ہے یا سردی، ہوا چل رہی ہے یا بند ہے، آواز آ رہی ہے یا خموشی ہے۔ تقریباً یہی حال انسان کے تمدنی تعلقات کا ہے کہ ملے جلے ہیں پھر بھی نوعیت کے لحاظ سے ممیز ہو سکتے ہیں۔ یکجا موجود رہتے ہیں مگر جدا جدا ملحوظ ہوتے ہیں۔ مثلاً

حصول معاش کے ضمن میں جو گونا گوں تعلقات پیدا ہوں وہ معاشی تعلقات کہلاتے ہیں اور علم معاشیات ان ہی تعلقات سے بحث کرتا ہے۔ بنک اور بازار میں ان تعلقات کا خاص مظاہرہ ہوتا ہے۔ حاکم و محکوم یا حکومتوں کے درمیان جو تعلقات پیدا ہوں وہ سیاسی تعلقات کہلاتے ہیں اور علم سیاسیات ان ہی تعلقات سے بحث کرتا ہے۔ پارلیمنٹ، سینٹ، اسمبلی اور کونسل میں ان تعلقات کا خاص مظاہرہ ہوتا ہے۔ انسانوں کے حقوق و فرائض سے جو تعلقات پیدا ہوں، وہ حکومت کے زیر نگرانی قانونی تعلقات کہلاتے ہیں اور علم قانون ان ہی تعلقات سے بحث کرتا ہے۔ سرکاری عدالتوں میں ان تعلقات کا خاص مظاہرہ ہوتا ہے۔ وہی تعلقات سوسائٹی کے زیر نگرانی اخلاقی تعلقات کہلاتے ہیں۔ اور علم اخلاق ان ہی تعلقات سے بحث کرتا ہے۔ برادری کی پنچایتوں میں ان تعلقات کا خاص مظاہرہ ہو سکتا ہے۔ وہی تعلقات ایک اعلیٰ ہستی یعنی خالق کے زیر نگرانی دینی تعلقات کہلاتے ہیں اور علم دینیات ان ہی تعلقات سے بحث کرتا ہے۔ مسجد، مندر اور گرجا میں ان تعلقات کا خاص مظاہرہ ہوتا ہے۔ ان سب تعلقات کے سوا جو رہے سہے معاشرتی تعلقات پیدا ہوتے ہیں، وہ عمرانی تعلقات کہلاتے ہیں اور علم عمرانیات ان تعلقات سے بحث کرتا ہے۔ گھروں میں ان تعلقات کا خاص مظاہرہ ہوتا ہے۔ اس طرح گویا بے شمار تمدنی تعلقات چند انواع میں تقسیم ہو گئے اور ہر نوع ایک علم کے تفویض ہو گئی۔ اس طرح معاشیات، سیاسیات، قانون، اخلاقیات، دینیات اور عمرانیات۔ متعدد علوم عمرانی قرار پائے۔

یہ تمدنی تعلقات بہت قدیم ہیں۔ لیکن ان میں جو وسعت اور پیچیدگیاں پیدا ہوئیں وہ جدید ہیں۔ علیٰ ہذا ان تعلقات کی بابت معلومات بھی قدیم ہیں۔ لیکن ان کے متعلق باقاعدہ علوم حال میں مدوّن ہوئے اور ہو رہے ہیں یا جو علوم سابق میں مدوّن ہو چکے تھے وہ ترقی پا رہے ہیں۔ قدیم زمانہ کے تمدنی تعلقات کو معلومات سے نبھانا ایسا ہی تھا کہ کسی ساگر یا تالاب میں کشتی چلانا۔ جدید تمدنی تعلقات کو علوم پر سنبھالنا ایسا ہے جیسے کہ سمندر میں دخانی جہاز چلانا۔ یہی وجہ ہے کہ جدید تمدن میں علوم عمرانی کی طرف خاص و عام بہت متوجہ ہیں اور ان میں بھی بالخصوص معاشیات اور سیاسیات بہت فروغ پا رہے ہیں

یہی بجلی کی دو مثبت و منفی رَو یعنی کرنٹ ہیں جو مل کر جدید تمدن کی مشین چلاتی ہیں۔ باقی علوم عمرانی بھی ان کے طفیل میں ترقی پا رہے ہیں اور مادی علوم مثلاً ریاضی، طبعیات اور کیمیا وغیرہ جو میدان ترقی میں بہت پیش پیش نظر آتے ہیں، وہ بھی دراصل ان ہی دو علوم یعنی معاشیات اور سیاسیات کے فرمائشات کی تعمیل میں مصروف ہیں اور سچ پوچھئے تو خود سیاسیات بھی معاشیات کے اشارہ پر چلتی ہے۔ پس معاشیات کو جو اہمیت اور تقدیم حاصل ہے، ظاہر ہے۔

واضح ہوا کہ متمدن زندگی کے سب شعبے معاشی، سیاسی، قانونی، اخلاقی، دینی اور معاشرتی، ایک دوسرے سے وابستہ ہیں۔ ایک دوسرے سے متاثر ہوتے ہیں اور ایک دوسرے کو متاثر کرتے ہیں اور اس باہمی تاثر کا تخمین و تجزیہ نہایت نازک اور دقیق فن ہے جس طرح علوم طب کی مدد سے جسم انسان کے امراض کی تشخیص و اصلاح کی جاتی ہے، علوم عمرانی کی مدد سے تمدن کی خرابیوں کی بھی اسی طرح تشخیص و اصلاح کرنی ضرور ہے۔ اگر علوم کی مدد بغیر محض جذبات و قیاسات سے کام لیا جائے تو عجب نہیں کہ خرابیوں میں اور اضافہ ہو کر پیچیدگیاں بڑھ جائیں۔ جس طرح کہ عطائی علاج سے اکثر اوقات مرض بڑھ جاتے ہیں۔ چونکہ آج کل اصلاح تمدن کی شدید ضرورت محسوس ہو رہی ہے اور لوگ اس بارے میں بے چین ہیں، اس لئے انتباہ ضرور ہے کہ اصلاح میں علمی وسعت نظر اور دقت نظر سے کام لیا جائے۔ ورنہ اناڑی تجربوں کا انجام خراب ہوگا۔

تفصیلات سے قطع نظر جس بندش نے تمدن کو کس رکھا ہے وہ حقوق و فرائض کا تعلق ہے اگر یہ بندش ڈھیلی پڑ جائے تو تمدن میں بھی لازماً ڈھیل پڑ جائے گی اور اگر خدا نخواستہ یہ بندش ٹوٹ جائے تو تمدن کی پراگندگی بھی لازم ہے۔ ہر حق کا دوسرا رُخ فرض ہوتا ہے اور ہر فرض کا دوسرا رُخ حق۔ یہ دونوں رُخ گویا لازم و ملزوم ہیں۔ حقوق و فرائض کے متعلق عہد جدید نے جو مسلک اختیار کیا ہے وہ قابل غور ہے۔ اوّل تو بالعموم حقوق و فرائض کے آثار و ثمرات چند روزہ زندگی تک محدود قرار دیئے گئے۔ جس سے ان کی اہمیت میں لازماً تخفیف ہو گئی۔ دوسرے ان کی نگرانی بھی انسانی عدالتوں تک محدود کر دی گئی

جس سے گریز کی کافی گنجائش نکل آئی۔ تیسرے حقوق کے مطالبہ کو مقدم رکھا گیا اور فرائض کی تعمیل کو مؤخر۔ جس سے لازماً کشمکش بڑھ گئی۔ حالانکہ اگر فرائض کی تعمیل کو مقدم کر دیا جائے تو حقوق کی تکمیل خود بخود ہو جائے اور بطریق احسن ہو جائے۔ چوتھے یہ کہ حقوق قوی جماعتوں کے اجارے میں آ گئے اور فرائض کمزور جماعتوں کے گلے پڑے۔ حالانکہ فلاح تمدن کے واسطے تقسیم اس کے برعکس ہونی چاہیئے یعنی کمزور جماعتوں کی طرف حقوق کا پلہ بھاری رہے اور قوی جماعتیں فرائض کا بار اپنی طرف زیادہ رکھیں، تاکہ تمدن میں صحیح توازن قائم رہے۔ موجودہ تمدن میں باہمہ اہتمام جو انتشار رنمودار ہوا چاہتا ہے اس کا خاص سبب یہی حقوق و فرائض کی بے اعتدالی ہے اور اگر اس خرابی کی اصلاح نہ ہوئی تو تمدن کی بھی خیر نظر نہیں آتی۔

عجب نہیں بظاہر یہ معلوم ہو کہ تمہید کو طوالت دی گئی۔ لیکن بعض تصاویر بغیر پس منظر کے بے معنی نظر آتی ہیں۔ ایسی صورت میں بقدر ضرورت پس منظر تصویر میں شریک کرنا ناگزیر ہوتا ہے اور وہ تصویر کا اہم جزو شمار ہوتا ہے۔ لہذا ضرور تھا کہ جدید تمدن کے علوم و آثار کا ایک مختصر اور سرسری خاکہ پیش کر دیا جائے تاکہ معاشیات اور معاشرت کے مسائل کا محل اور تناسب ظاہر ہو جائے اور صحیح اندازہ سے اصلاح میں کام لیا جائے۔

اب معاشیات کو لیجئے۔ جیسا کہ پہلے بھی ذکر آ چکا ہے حصول معاش کے ضمن میں جو گوناگوں تعلقات پیدا ہوتے ہیں وہ معاشی تعلقات کہلاتے ہیں اور علم معاشیات ان ہی تعلقات سے بحث کرتا ہے۔ ان تعلقات میں حد درجہ وسعت اور عمومیت ہے۔ طفل شیرخوار سے لے کر پیر فرتوت تک، امیر سے لے کر فقیر تک عالم سے لے کر جاہل تک تندرست سے لے کر مریض تک غرض کہ سب انسان مہد سے لے کر لحد تک بلکہ سچ پوچھیئے تو مہد سے قبل اور لحد کے بعد بھی ان تعلقات میں بندھے ہوئے ہیں۔ دنیا میں آنے سے قبل ہی بچّے کے واسطے معاشی اہتمام شروع ہو جاتا ہے اور دنیا سے جانے کے بعد بھی مختلف اشکال میں معاشی سلسلہ جاری رہتا ہے۔ کفن دفن ہے، نیاز و نذر ہے بلکہ بزرگوں کے دم سے تو زیارت گاہیں معاشی تعلقات کا مرکز بن جاتی ہیں۔ بہرحال تمدنی تعلقات میں

معاشی تعلقات کو بہت وسعت عمومیت اور لزوم حاصل ہے۔ تارک الدنیا جوگی جو کسی پہاڑ کی کھو میں الگ جا بیٹھتا ہے، وہ بھی کھانے پینے، روشنی اور ستر پوشی کی حد تک لازماً معاشی تعلقات سے کام لیتا ہے اور جدید تمدن کا تو کہنا ہی کیا ہے۔ اس نے تو معاشی ترقی کو اپنا واحد نصب العین قرار دے رکھا ہے۔ نت نئے ضروریات تجویز کرنا اور ان ضروریات کو پورا کرنے کے نت نئے طریق و سامان ایجاد کرنا۔ گویا راحت و آسائش کے ساز و سامان سے دنیا کو جنت بنا دینا۔ لیکن چونکہ فی الحقیقت مسرت و اطمینان کا منبع باطن میں ہے اور وہ منبع عدم التفات سے اَٹ گیا ہے، باہمہ ساز و سامان مسرت و اطمینان کا فقدان ہے۔ عقل حیران اور دل پریشان ہے۔ تمام عالم میں ہیجان ہے۔

معاشیات کے تحت اصلاح معاشرت مقصود ہو تو ایک ہی سوال پیدا ہوتا ہے جو سب پہلوؤں پر حاوی ہے۔ وہ یہ کہ آمدنی اور خرچ میں کیا تناسب ہے اور کس طرح قائم کیا جائے کہ زندگی ایمان داری اور خود داری سے بسر ہو۔ اصل اصول سب کو معلوم ہے کہ آمدنی خرچ سے بڑھی رہے یا خرچ آمدنی سے گھٹا رہے۔ اگر خرچ بڑھانے کی خواہش ہو تو آمدنی بڑھانے کا حوصلہ اور موقع ہونا چاہیئے اور اگر آمدنی بڑھانے کا حوصلہ اور موقع نہ ہو تو کمتر خرچ پر قانع رہنا چاہیئے۔ یہی دو صورتیں ہیں جو قرین اصول اور قرین مصلحت ہیں۔ لیکن ایک تیسری صورت جو پس ماندہ ممالک میں تباہی پھیلا رہی ہے وہ یہ ہے کہ آمدنی بڑھنے کے بجائے گھٹ رہی ہے اور خرچ گھٹنے کے بجائے بڑھ رہا ہے اور اس عدم توازن سے جو کمی پڑتی ہے وہ قدیم آبائی اندوختوں سے پوری کی جاتی ہے خواہ وہ زر و جواہر کی شکل میں ہوں، نقد رقم کی شکل میں یا جائداد کی شکل میں۔ اس صورت سے کچھ مدت کام چلتا ہے اور خوش حالی کا دھوکا رہتا ہے۔ لیکن لازمی انجام تباہ حالی ہوتا ہے۔ چنانچہ ہندوستان میں بڑے بڑے متمول خاندان اس طرح تباہ ہوئے اور تباہ ہو رہے ہیں۔ خاص کر مسلمان اسراف کی بلا میں زیادہ پھنسے۔ وجہ یہ کہ حکمرانی سے محکومی میں گرے اور بری طرح گرے۔ لیکن معیار زندگی وہی حکمرانی کا برقرار رکھنا چاہا اور اس کو لازمۂ وضعداری سمجھا۔ ایک دو پشت یہ نمائشی وضعداری نبھ گئی اور اس

دوران میں نقدیاں ختم ہوگئیں، جائدادیں فروخت یا نیلام ہوگئیں۔ افلاس کا دور شروع ہوگیا۔ ہزارہا شریف خاندان اس بھنور میں ڈوب گئے اور اب بھی بہت سے اس میں پڑے چکّر کھا رہے ہیں، نکلنا دشوار نظر آتا ہے۔

آمدنی کے ذرائع اجمالی طور سے دیکھئے تو چار مدات نظر آتی ہیں۔ اوّل سب سے بہتر معاشی کمائی ہے جس کی تین شکلیں ہیں: زراعت، صنعت وحرفت اور تجارت، آمدنی کی دوسری مد چوری اور سینہ زوری ہے جس میں سرقے اور غبن کے سوا رشوت بھی داخل ہے۔ خواہ وہ دوستانہ تحفہ تحائف کی مہذب شکل میں وصول کی جائے۔ آمدنی کی تیسری مد بھیک اور خیر خیرات ہے جس میں سب نہیں لیکن پھر بھی کافی حد تک قومی چندے اور مذہبی نذریں داخل ہوسکتی ہیں اور چوتھی مد لوگ کہتے ہیں کہ دست غیب ہے لیکن وہ غیب ہی کیا جس کا پتہ چل جائے۔ بہت سے اس کی تلاش میں خود ہی غائب ہوگئے۔ بہرحال آمدنی کی بہترین مد معاشی کمائی ہے۔ جس قوم کے بیشتر افراد معاشی ذرائع سے آمدنی پیدا کریں گے وہ قوم خوشحال رہے گی اور جہاں دوسری مدوں کی آمدنی پر بسر اوقات ہو لامحالہ وہاں آج نہیں تو کل افلاس پھیل جائے گا۔

کمائی کے معاشی ذرائع میں زراعت کی جو ابتر حالت ہے محتاج بیان نہیں۔ تفصیلات سے تو تصانیف بھری پڑی ہیں۔ خلاصہ یہ کہ شعبۂ زراعت میں پہلے ہی اتنا ہجوم ہے کہ کسی اضافہ کی گنجائش نظر نہیں آتی۔ ملک کی تین چوتھائی آبادی زراعت پر گزر کر رہی ہے اور اس کا بیشتر حصّہ خستہ حال ہے۔ اصلاح وترقی کی تجاویز پیش ہورہی ہیں تاہم یہ توقع نہیں کہ مزید آبادی اس کو ذریعۂ معاش بنا سکے گی۔ البتہ یہ ممکن ہے کہ جو لوگ اس کو ذریعہ معاش بنا چکے ہیں ان کی حالت کچھ سدھر جائے اور موجودہ خستہ حالی رفع ہو۔

کاشتکار، زمیندار، ساہوکار اور سرکار میں چوگڈا پیچ پڑا ہوا ہے۔ اس پیچ کا نکلنا بہت دشوار معلوم ہوتا ہے۔ اس کش مکش میں زمیندار کی حالت روز بروز نازک ہوتی جاتی ہے۔ اس کی ملک اور آمدنی دونوں خطرے میں ہیں۔ ساہوکار کی بھی

روک ٹوک ہو رہی ہے لیکن لین دین جاری ہے اور جاری رہے گا۔ البتہ ساہوکار کے من مانے تصرفات باقی نہیں رہ سکتے۔ سرکار کی توجہات کاشتکار پر روز افزوں ہیں۔ گویا کہ دل سے محبت اُبل رہی ہے لیکن اس محبت کا بُرا ہو وہاں بھی رقابت آ دھمکی۔ چنانچہ سیاسی لیڈروں کی بھی خواہش اور کوشش ہے کہ کاشتکار کے ہمدرد بنیں اور اس کا دل اپنے ہاتھ میں لیں۔ نتیجہ یہ کہ کاشتکار کا ایک ہاتھ سرکار کے ہاتھ میں اور دوسرا ہاتھ سیاسی لیڈروں کے ہاتھ میں ہے۔ دیکھیں کون اس کو کھینچ کر اپنی طرف لے جائے؟

کمائی کا دوسرا ذریعہ صنعت و حرفت ہے۔ جب سے بڑے بڑے کارخانے کھلے اور بدیسی سامان ارزاں بکثرت آنے لگا، ملک کی چھوٹی اور گھریلو صنعتیں پامال ہو گئیں۔ روزی کے بہت سے دروازے بند ہو گئے۔ یوں تو صنعت و حرفت کی تفصیل بہت طویل ہے پھر بھی متعدد مروجہ پیشے ایسے ہیں جن میں اصلاح و ترقی کی کافی گنجائش موجود ہے۔ مثلاً سنگ تراش ہیں، معمار ہیں، بڑھئی ہیں، لوہار ہیں، رنگریز ہیں، درزی ہیں، دھوبی ہیں، سنار ہیں، حجام ہیں، موچی ہیں، باورچی ہیں، دستکار ہیں۔ یہ سب طبقے بالعموم جاہل ہیں اور یہ سب پیشے رسماً رذیل سمجھے جاتے ہیں۔ ہندو تعلیم کے زیر اثر پیشے ذات شمار ہوتے ہیں۔ مثلاً کسی نے درزی کا کام کیا تو گویا اس کی ذات درزی ہو گئی اور کسی نے سنار کا کام کیا تو اُس کی ذات سنار ہو گئی لیکن اسلامی تعلیم نے حلال و حرام کا معیار قرار دے کر اکل حلال کو باعث عزت اور اکل حرام کو باعث ذلت قرار دیا۔ پیشہ کا ذات سے کوئی تعلق نہیں رکھا۔ تعظیم و تکریم کا مدار تقویٰ پر رکھا جس سے مراد علم صحیح اور عمل صالح کا اجتماع ہے۔ غرض کہ عام مفید پیشوں سے جو ذلت وابستہ ہو گئی تھی اسلام نے اس کو رفع کر دیا۔ چنانچہ خود بزرگانِ دین نے مختلف پیشے اختیار کر کے عملی طور پر پیشوں کی توقیر قائم کی اور بنی نوع انسان کے واسطے حصول معاش کے ذریعے پاک اور وسیع کر دیئے۔ ہندوستان میں ہندو اور مسلمانوں کے میل ملاپ سے ہندوؤں میں ذات پات اور پیشوں کی بندشیں نسبتہً ڈھیلی پڑ گئیں اور مسلمانوں میں یہ تفریقات نئے سرے سے

داخل ہو کر پھیل گئیں۔ گویا فریقین نے فریقین کو متاثر کیا چنانچہ مسلمانوں کا یہ حال ہے کہ تنگ دستی گوارا لیکن پیشے اختیار کرتے جھجکتے ہیں کہ مبادا ان کی ذات نیچی ہو جائے۔ حالانکہ اسلامی ممالک میں لوگ اب بھی حسب ضرورت ایسے پیشے اختیار کرتے ہیں جن سے اکل حلال حاصل ہو۔ جو پیشے ہندوستان میں رذیل سمجھے جاتے ہیں، یورپ میں ان پیشوں کی جو قدر ہے اور ان سے معاش میں جس درجہ وسعت پیدا ہوئی ہے وہ بہت سبق آموز ہے۔ غرض وقت آگیا ہے کہ شریف نوجوان اپنی آستینیں چڑھائیں اور پیشوں میں لگ جائیں۔ ذات بگڑنے کا خوف دل میں نہ لائیں۔ ایمان داری، ہوشیاری اور مستعدی سے کھائیں کمائیں۔ بے کاری اور ناداری سے نجات پائیں۔

چوں کہ صدیوں حکمراں رہے مسلمانوں کو اب بھی سرکاری نوکری کا شوق ہے۔ خاص کر جس ملازمت میں حکومت کا موقع زیادہ ملے اور اپنی طبعی مناسبت سے حکومت کے عہدوں پر نسبتہً بہتر کارگزار ثابت ہوتے ہیں لیکن اول تو انھوں نے جدید تعلیم شروع کرنے میں دو پشت تاخیر کی ان کے داخل ہونے تک ملازمت کے علاقے گھر چکے تھے کچھ منت سماجت اور کچھ ڈراوے دھمکاوے سے تھوڑی جگہ مل گئی لیکن ملازمت کی بھی ایک حد ہے آخر پیمانہ لبریز ہو گیا۔ ملازموں میں تخفیف کی نوبت آرہی ہے تو پھر امیدواروں کا کیا ٹھکانا ہے۔ اس سے یہ مراد نہیں کہ مسلمان سرکاری ملازمتوں سے دست کش اور مایوس ہو جائیں۔ بقدر گنجائش داخلہ کی کوشش کریں اور ضرور کریں۔ حکومت میں ان کی شرکت بہر صورت ضرور ہے۔ البتہ یہ مناسب نہیں کہ سب سرکاری ملازمت کے پیچھے پڑ جائیں اور نہ یہ ممکن کہ سب اس میں داخل ہو جائیں۔ جن کو سرکاری ملازمت کا موقع ملے ملے۔ باقی پیشوں کی طرف ہاتھ بڑھائیں۔ دولت مند نہ بنیں پھر بھی آبرو اور اطمینان سے بسر کر سکتے ہیں۔ آج بھی ہوشیار کاریگروں کی قلت ہے کام خوبی اور سلیقے سے کریں تو معمار، بڑھئی، درزی، دھوبی، موچی، باورچی اور سنار وغیرہ بسہولت اتنی معاش پیدا کر سکتے ہیں اور کرتے ہیں کہ ایک گریجویٹ کو معمولی طور پر سرکاری ملازمت میں میسر آنا دشوار ہے۔

رہا کمائی کا تیسرا معاشی ذریعہ جس کو تجارت کہتے ہیں۔ اس میں ہندوستانیوں کا حصہ بہت کم ہے اور ہندوستانیوں میں مسلمانوں کا حصہ اس سے بھی کم ہے جس پیمانہ پر آج تجارت چلتی ہے اس کے واسطے بڑے سرمایے اور بڑے جتھے کی ضرورت ہے۔ بالعموم ہندوستانیوں کے پاس سرمایہ کم ہے اور بالعموم مسلمانوں کا تجارتی جتھوں میں گزر مشکل ہے۔ تجارت کے نام سے ہندوستانی جو کام کرتے ہیں وہ در اصل ایجنسی ہوتی ہے اور اس کے تحت خردہ فروشی چلتی ہے لیکن تجارت کی کنجی ہندوستانیوں میں بھی بالعموم یوروپین کمپنیوں کے ہاتھ میں رہتی ہے۔ اس اجمال کی تفصیل کے واسطے تصانیف درکار ہیں۔ خلاصہ یہ کہ تجارت اتنی آسان نہیں جتنی کہ ناتجربہ کاری سے آسان سمجھی جاتی ہے۔ سرمایے اور جتھے بندی کے سوا اس کام میں وسیع معلومات اور کثیر تجربہ کی ضرورت ہے۔ ترقی یافتہ ممالک میں کاروباری تعلیم و تربیت کا خاص اہتمام ہے لیکن ہندوستان میں ایسے مواقع بہت کم یاب ہیں۔ پھر بھی ایجنسی اور خردہ فروش تجارت میں تعلیم یافتہ نوجوان اپنی جگہ نکال سکتے ہیں۔

آمدنی کے اِن معاشی ذرائع کے ساتھ رقمی لین دین بھی کاروبار کی ایک خاص صورت ہے اور عہد جدید میں اس کاروبار کو حد درجہ فروغ ہوا ہے۔ حتیٰ کہ اس کے بغیر زراعت ہو، صنعت و حرفت ہو یا تجارت ہو کوئی معاشی کاروبار چلنا دشوار بلکہ محال ہے۔ چنانچہ ساہوکاروں کے سوا بڑے بڑے بنک یہ کام انجام دیتے ہیں۔ رقم لینے دینے کے دو طریقے ہیں۔ ایک شرکت، دوسرے قرضہ۔ شرکت کی صورت میں بشرط گنجائش منافع ملتا ہے جو پہلے سے غیر معین رہتا ہے۔ قرضہ کی صورت میں لازماً سود ملتا ہے جو پہلے سے معین کر دیا جاتا ہے۔ فقہ اسلام کی رو سے منافع تو ہر طرح جائز ہے۔ البتہ سود میں کلام ہے۔ بڑی جماعت اس کو ربوا کے تحت ناجائز قرار دیتی ہے اور چھوٹی جماعت اس کو ربوٰ سے خارج سمجھکر جائز قرار دینا چاہتی ہے۔ بلکہ ربوٰ میں داخل مان کر بھی دیگر شرعی عذرات کی بنا پر اس کے جواز کا فتویٰ دیتی ہے۔ بہر حال سود کے مسئلہ میں اختلاف ہے اور اکثریت اس کے جواز کے خلاف ہے۔ لیکن لطیفہ یہ ہے کہ شرعاً تو سود لینا سود دینا دونوں امر ناجائز قرار دیئے جاتے ہیں لیکن تمامتر زور سود نہ لینے پر

دیا جاتا ہے۔ سود دینے کی ذرا بھی روک ٹوک نہیں ہے چنانچہ علانیہ مسلمان سود پر قرض لیتے اور سود دیتے ہیں مگر ذرا بھی مضائقہ نہیں سمجھا جاتا۔ البتہ اگر مسلمان کہیں سود لے بیٹھیں تو وہ مطعون کئے جاتے ہیں۔ چنانچہ جو متمول اور محتاط مسلمان بنکوں میں رقم رکھتے ہیں وہ اپنی رقم کا سود بنکوں میں چھوڑ دیتے ہیں اور وہ لاکھوں روپیہ کی تعداد میں بالعموم عیسائی مشنوں کو دے دیا جاتا ہے کہ وہ اپنی تبلیغ میں اس سے کام لیں۔ اگر یہ عذر کیا جائے کہ قرض دینا حالت اختیاری ہے اور قرض لینا حالت مجبوری۔ تو اول تو سب قرض بحالتِ مجبوری نہیں لئے جاتے بلکہ اکثر بغرض منفعت لئے جاتے ہیں۔ دوم شرع شریف کی تعمیل مقصود ہو تو قرض حسنہ کا اہتمام بھی ممکن ہے اور اگر پہلے سے سود کی شرط نہ لگائی جائے تو قرض گیر قرض حسنہ کی صورت میں بھی بطور شکر گزاری اپنی خوشی سے بقدر مناسب زائد رقم ادا کرسکتا ہے اور اس طرح رقمی لین دین کی ایک آسان صورت نکل سکتی ہے۔ بہرحال سود کا مسئلہ جلد از جلد تصفیہ چاہتا ہے اور یہ تصفیہ زیادہ تر علمائے دین سے تعلق رکھتا ہے۔ خالص علمی نقطۂ نظر سے بھی معاشیات میں سود کے جواز کے متعلق اختلاف ہے۔ معاشئین کی ایک جماعت اس کو تمدن کے حق میں مفید اور جائز سمجھتی ہے تو دوسری جماعت اس کو ناجائز اور مضر قرار دیتی ہے اور منافع کو دونوں جماعتیں سود پر ترجیح دیتی ہیں لیکن صورتِ حال یہ ہے کہ جدید نظام کاروبار میں سود لابدا اور ناگزیر بنا ہوا ہے اور اس سے خلاصی بہت دشوار نظر آتی ہے۔

آمدنی کے بعد اب خرچ کو لیجئے۔ اس کا اصول وہی ہے جو اوپر بیان ہوا کہ خرچ بڑھانے کا شوق ہو تو آمدنی بڑھانے کا حوصلہ اور موقع ہونا چاہئے اور آمدنی نہ بڑھ سکے تو کمتر خرچ پر قناعت کرنی چاہیئے۔ ورنہ خرچ کو آمدنی سے بڑھانے کا نتیجہ معلوم ع

چار دن کی چاندنی اور پھر اندھیری رات ہے

کسی فرد یا خاندان کو جو ضروریات لاحق ہوتی ہیں وہ مجموعی طور پر معیارِ زندگی کہلاتی ہیں۔ اگر ضروریات قلیل اور ادنیٰ ہیں تو گویا معیار زندگی

پست ہے اور اگر ضروریات کثیر اور اعلیٰ ہیں تو گویا معیار زندگی بلند ہے۔ ضروریات زندگی کثیر ہوں اور اعلیٰ ہوں، معاشی ترقی اسی کا نام ہے۔ تہذیبِ جدید کا یہی خاص پیام ہے۔

قدرتاً سوال پیدا ہوتا ہے کہ معیار زندگی کا صحیح اصول کیا ہے۔ اس معاملہ میں دو گروہ افراط و تفریط میں مبتلا ہو گئے۔ ایک گروہ نے دنیا ہی کو سب کچھ سمجھا اور اور اس کے حصول میں ہمہ تن منہمک ہو گیا کہ ایمان و اخلاق، دین و عقبیٰ سب فراموش ہو گئے۔ گویا یہ گروہ دنیا میں غرق ہو گیا۔ دوسرے گروہ نے دنیا کو سراسر ہیچ سمجھا اور اس سے حتی الوسع احتراز کیا کہ جوگ اور رہبانیت تک نوبت پہنچ گئی۔ اس گروہ نے ایمان و اخلاق کی ترقی اور دین و عقبیٰ کی فلاح کے واسطے ترک دنیا کو مفید مطلب بلکہ لازم قرار دیا۔ گویا یہ گروہ دنیا سے کنارہ کش رہا۔

تیسرے گروہ نے معیار زندگی کے متعلق ایک اصولی مسلک پیش کیا۔ اس نے علم صحیح اور عمل صالح پر زور دیا اور حصول دنیا کی کمی بیشی کو لوگوں کے حوصلے پر چھوڑ دیا۔ گویا خوبی اور خرابی کا معیار علم و عمل قرار پایا۔ دنیا کی قلت و کثرت سے اس کا کوئی لازمی تعلق نہیں رہا ؎

چیست دنیا از خدا غافل بدن
نے قماش و نقرہ و فرزند و زن

چونکہ علم و عمل کا ظہور دنیوی تعلقات میں زیادہ ہوتا ہے، اس لئے اس گروہ نے تحصیل دنیا کو ترک دنیا پر ترجیح دی کہ علم و عمل کا کمال ظاہر ہو۔ چنانچہ انسانیت کے بہترین نمونے نبی اور رسول مانے جاتے ہیں۔ ان میں بادشاہ بھی ہوئے، وزیر بھی ہوئے۔ سپہ سالار بھی ہوئے، دنیا دار بھی ہوئے یعنی ان کے بیوی بچے تھے گھر بار تھے کاروبار تھے۔

اگر دنیا کو ایک دریا مانا جائے تو ان تینوں گروہوں کی ایسی مثال ہے کہ ایک

دریا میں کودا مگر تیراک نہ تھا۔ ہاتھ پیر مار کر ڈوب گیا۔ دوسرا دریا کے کنارے بیٹھا رہا۔ ڈوبنے کے خوف سے دریا میں نہ اُترا۔ تیسرے نے تیراکی کا فن سیکھا اور دریا میں اُتر کر خوب کمال دکھایا۔ بظاہر معلوم ہوتا ہے کہ پانی انسان کو لازماً ڈوباتا ہے۔ لیکن فی الحقیقت انسان عدم توازن سے ڈوبتا ہے اگر اس کا توازن صحیح قائم ہو جائے تو خود پانی میں ایک سنبھالنے والی قوت پوشیدہ ہے۔ توازن صحیح کے ساتھ جب اس سنبھال کا ربط قائم ہو جاتا ہے تو پھر ڈوبنا اتنا ہی دشوار ہو جاتا ہے جتنا کہ تیرنا دشوار معلوم ہوتا ہے۔ اسلام کی تعلیم یہی ربط سکھاتی ہے۔ الوہیت اور رسالت جن کا خلاصہ کلمۂ توحید ہے جب علم و عمل میں ان کا توازن قائم ہو جائے تو اس حالت کو عبدیت کہتے ہیں۔ گویا عبد دنیا کا تیراک ہے اور تیرتے وقت اس کو جو دنیا میں باطنی سنبھال محسوس اور منکشف ہوتی ہے وہ اصطلاحاً ربوبیت کہلاتی ہے جو رب کی طرف سے آتی ہے۔ اسلام کی تعلیم کا منشا یہی ہے کہ عبد مومن کے علم و عمل میں الوہیت و رسالت کا صحیح توازن پیدا کرے۔ رب کی ربوبیت سے اس کا ربط منکشف کردے کہ پھر وہ بے تکلف دنیا میں تیرے، غوطے لگائے اور صحیح سالم ساحل مراد تک پہنچ جائے۔ یہی مراد ہے اس قرآنی دعا سے کہ رَبَّنَا اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَۃً وَّ فِی الْاٰخِرَۃِ حَسَنَۃً۔

تیراکی سیکھنے کے بعد اگر کوئی کشتی میں بیٹھ کر سفر کرے تو مضائقہ نہیں بلکہ مفید ہے۔ لیکن تیراکی سیکھے بغیر کشتی میں سفر کرنا خالی از خطر نہیں۔ نہ معلوم کب اور کہاں کشتی جواب دے دے۔ اسباب سے کام ضرور لینا چاہیے اور خوب لینا چاہیے لیکن مسبب سے ربط معلوم کر لینا مقدم ہے کہ بہر صورت اس کی ضرورت ہے۔

حاصل کلام یہ کہ بجائے خود معیار زندگی کی پستی اور بلندی میں کوئی خوبی یا خرابی نہیں بلکہ خوبی اور خرابی اس علم و عمل میں مضمر ہے جس کے تحت دنیا بسر کی جاتی ہے اگر علم و عمل درست ہے تو بادشاہ، وزیر، امیر سب کچھ بنیے۔ اگر علم و عمل درست نہیں ہے تو پھر جوگی اور فقیر بننے سے بھی کچھ فائدہ نہیں بلکہ اُلٹا نقصان ہے کہ خسر الدنیا والآخرۃ

یہاں ایک شبہ پیدا ہو سکتا ہے کہ بعض مشہور مسلم بزرگان دین نے ایسی

زندگی بسر کی کہ گویا دنیا سے الگ رہے تو پھر کیا یہ ان کے کمال کا نقص تھا۔ اس معاملہ میں چند امور وضاحت طلب ہیں۔ انسانیت کا سب سے اعلیٰ کمال نبوت و رسالت ہی۔ نبی اور رسول بقدر امکان خالق اور مخلوق دونوں کی طرف متوجہ رہ سکتے ہیں اور رہتے ہیں۔ نبوت و رسالت کے بعد ولایت ہے۔ اس درجہ میں توجہ نسبتہً خالق کی طرف زیادہ رہتی ہی اور مخلوق کی طرف کم۔ بلکہ بہت کم۔ اگر توجہ مخلوق کی طرف سے بالکل ہٹ جائے تو وہ گویا عقبیٰ یا توحید کا جذب ہی۔ غفلت کی حالت ولایت کے برعکس ہے۔ اس میں توجہ نسبتہً مخلوق کی طرف زیادہ رہتی ہے اور خالق کی طرف کم بلکہ بہت کم اور اگر توجہ خالق کی طرف سے بالکل ہٹ جائے تو وہ گویا دنیا کا جذب ہے۔ چنانچہ عقبیٰ اور توحید کے مجذوب تو شاذ نظر آتے ہیں لیکن دنیا کے مجذوبوں کی کمی نہیں بلکہ یہ جذب روزافزوں ہی اور تہذیب جدید کے معیار میں یہی جذب بڑا کمال مانا جاتا ہے۔

غرض کہ جو بزرگانِ دین نبوت و رسالت کے مقابل ولایت سے قوی نسبت رکھتے تھے وہ دنیا کی طرف کم ملتفت نظر آتے تھے۔ دوسرے یہ کہ گو اپنی باطنی نسبت کے تحت اپنی ذات کی حد تک وہ دنیا سے کم تعلق رکھتے تھے۔ لیکن تمام عمر دنیا داروں کی اصلاح و فلاح میں بسر کرتے تھے۔ گویا بالواسطہ دنیا میں مشغول تھے۔ تیسرے یہ کہ ترک دنیا کو اعلیٰ مقصد سمجھکر بعد کے معتقدین نے ان بزرگوں کے حالات و معاملات کو رہبانیت کے رنگ میں پیش کرنا مفید مطلب سمجھا۔ ورنہ واقعہ یہ ہے کہ اسلامی تعلیم کی رو سے دین و دنیا میں قوی ربط و اتحاد ہے۔ ایک دوسرے کا ممد و معاون ہے، جو کچھ خوبی اور خرابی کی تفریق پیدا ہوتی ہے وہ علم و عمل میں مضمر ہے۔

میرا مقصد دینیات کی تبلیغ نہیں ہے نہ یہ اس کا محل ہے اور نہ میں اس کا اہل ہوں تاہم جب کہ معاشیات کے تحت اصلاح معاشرت کی بحث ہو، دینیات کے حوالے سے مفر نہیں کیونکہ زندگی کے نصب العین میں اس کو بہت بڑا دخل ہے اور اس کو نظر انداز کرنا گویا بحث کو بے جان کرنا ہے۔ چنانچہ اسی غرض سے ابتدا میں مختصراً علوم عمرانی کا باہمی تاثر واضح کر دیا کہ خلط مبحث کا شبہ پیدا نہ ہو۔ بلکہ محسوس ہو کہ زندگی کے مختلف پہلو

ایک دوسرے سے ممیز ہونے کے باوجود کس درجہ ملے جلے ہیں اور کس درجہ باہم اثر منتقل کرتے ہیں اور قبول کرتے ہیں۔

بہرحال معیارِ زندگی جیسا کچھ بھی ہو، انسان کی جو ضروریات لاحق ہوتی ہیں وہ اصولاً چار درجوں میں تقسیم کی جاتی ہیں۔ اوّل ضروریاتِ حیات، دوم ضروریاتِ کارکردگی، سوم ضروریاتِ راحت، چہارم ضروریاتِ عیش۔ ضروریاتِ حیات وہ ہیں جن کے بغیر زندگی دشوار ہے۔ مثلاً: ہوا، روشنی، پانی، کھانا۔ ضروریاتِ کارکردگی وہ ہیں جن کے بغیر کام خوبی سے انجام دینا دشوار ہے۔ مثلاً: صحت، قوت، تعلیم تربیت۔ ضروریاتِ راحت وہ ہیں جو محنت کے بعد آرام پہنچائیں اور صحت وطبیعت کو درست رکھیں۔ مثلاً: سیر وتفریح۔ ضروریاتِ عیش وہ ہیں جن میں لذتِ نفس کی خاطر دولت اور وقت کو بے دریغ صرف کیا جائے جیسی کہ کوتہ اندیش امیروں اور دولت مندوں کی حالت ہوتی ہے کہ اول دن عید اور رات شب برات ہے اور پھر ہیہات ہیہات ہے۔

ہر ملک کے قدرتی حالات مثلاً موسم کی نرمی، سختی، آب وہوا کی خوبی خرابی اور ہر قوم کے تمدنی حالات مثلاً امن وبدامنی، کام کی کثرت وقلت، محنت کی افراط وتفریط تمول کی بیشی کمی۔ ان خصوصیات پر ضروریات کی تقسیم کا مدار ہوتا ہے۔ مثلاً سرد ممالک میں لباس ضروریاتِ حیات میں داخل ہے۔ حالانکہ گرم ممالک میں اس کو یہ اہمیت حاصل نہیں۔ جن ممالک میں بدامنی ہو وہاں ہتھیار بھی ضروریاتِ حیات شمار ہوتے ہیں۔ حالانکہ پُرامن ممالک میں وہ سیر وشکار کے واسطے ضروریاتِ راحت میں داخل ہیں۔ جن ممالک میں کاروبار کو عروج ہو لوگ صبح سے شام تک بڑے بڑے دفاتر اور کارخانوں میں کام کریں اور محنت سے معاش پیدا کریں وہ جسمانی اور دماغی تکان رفع کرنے کے واسطے اگر شام کو یا شب کو کھیل تماشے دیکھیں تو ان کے واسطے یہ مشغلے بڑی حد تک ضروریاتِ راحت بلکہ ضروریاتِ کارکردگی میں شامل ہو جاتے ہیں لیکن جو لوگ تمام دن بے کاری میں بسر کریں وہ دوسروں کی تقلید میں یہ مشاغل اختیار کریں تو کھلی عیش پرستی ہے اس کو راحت یا کارکردگی سے کوئی تعلق نہیں ہو سکتا۔ ضروریات کی اس فطری اضافیت کو نہ سمجھنے سے ترقی یافتہ

ممالک کی اندھی تقلید کرکے پس ماندہ ممالک سخت مالی اور اخلاقی نقصان اُٹھا رہے ہیں مثلاً موٹر کو لیجئے۔ ترقی یافتہ ممالک میں زندگی کی جو مصروفیت ہے اور تموّل کی جو نوبت ہے اس کے مدِنظر ضروریاتِ زندگی نہیں تو بلا تکلف ضروریات کارکردگی میں داخل ہے۔ راحت تک بھی کم نوبت آتی ہے تو عیش کا کیا ذکر ہے۔ اس کے برعکس ہندوستان میں موٹر بیشتر عیش یا کم از کم راحت میں داخل ہے۔ بمشکل کارکردگی تک نوبت آتی ہے۔ اگرچہ ترقی یافتہ ممالک کے مقابل یہاں موٹروں کی بہت کمی ہے۔ تاہم یہ قلیل تعداد بھی معاش و معاشرت پر بار معلوم ہوتی ہے۔ موٹر نشینی کی اکثر صورت یہ ہے کہ جسم موٹر پر سوار اور موٹر دل و دماغ پر سوار۔ عجب لطف ہے۔ عجب بے لطفی ہے۔ موٹر تو پھر بھی کار آمد ہے۔ مغربی زندگی کے جو دوسرے تکلفات رائج کئے جا رہے ہیں وہ ہندوستانی زندگی میں سراسر بے محل ہیں۔ مثلاً تفریحات کا جو شعبہ کھلا ہے وہ حالاتِ حاضرہ کے مدِنظر عیش کی دعوتِ عام ہے اور معلوم ہے کہ عیش کا کیا انجام ہے۔ یہی سینما جس سے مغربی ممالک بڑے بڑے کام لیتے ہیں ہندوستان میں کیا کیا نقصان پہنچا رہا ہے۔ اس فرق کی وجہ یہی ہے کہ ملک اور قوم کے حالات کے مطابق ضروریات اضافی ہیں۔ یہ ممکن نہیں کہ وہ لازماً سب جگہ یکساں آثار پیدا کریں۔ یکساں آثار مطلوب ہوں تو اول یکساں حالات پیدا کرنا لازم ہے۔

بہرحال اصول یہ ہے کہ ضروریاتِ حیات سب پر مقدم ہیں۔ اوّل ان کی سربراہی ہونی چاہیئے اور وافر ہونی چاہیئے۔ ان کے بعد ضروریاتِ کارکردگی ہیں۔ ان کا اہتمام کیا جائے اور خوب کیا جائے کہ یہ لازمۂ ترقی ہیں۔ ان کے بعد ضروریاتِ راحت کی باری آتی ہے چونکہ کارکردگی کی ممد و معاون ہیں۔ لہٰذا ان کی فراہمی بھی ضرور ہے۔ ان سے مستفید ہونا گویا کارکردگی کی آبیاری کرنا ہے۔ البتہ ضروریاتِ عیش سے جس قدر بھی احتراز کیا جائے کم ہے کہ یہ انحطاط کا پیش خیمہ ہیں اور بڑی بڑی حوصلہ مند قومیں عیش پرستی کی نذر ہو چکی ہیں۔

شادی غمی اور دیگر تقریبات کے تباہ کن مصارف جو رسم و رواج کی خاطر برداشت کئے جاتے ہیں، وہ بھی قابلِ ترمیم و تخفیف ہیں۔ قدیم کی طرح جدید طبقوں میں بھی تقریبات کا اسراف بڑھ رہا ہے۔ صرف شکل اور محل کا فرق ہے۔ جدید ترین مہذب تقریب کونسل اور اسمبلی وغیرہ کے میعادی انتخابات ہیں جن میں خلافِ قاعدہ اور خلافِ دیانت زرباری کی حد تک زرپاشی کی جاتی ہے اور ضمیر فروشی کی تعلیم دی جاتی ہے۔ مالی زیر باری سے

بڑھکر اخلاق کی تضعیف و تخریب قابل توجہ ہے کہ اخلاق ہی معاشرت کا محافظ ہے۔
خلاصہ یہ کہ اگر معاشیات کے تحت معاشرت کی اصلاح و ترقی مقصود ہے تو ہر خاندان، ہر جماعت اور تمام ملک باقاعدہ ضروریات کی تنقیح کرے حسب نوعیت ان کی تفریق کرے اور ان کی تکمیل میں لازماً یہ ترتیب قرار دے کہ حیات کارکردگی پر اور کارکردگی راحت پر اور راحت عیش پر مقدم رہے۔ جسم کی اصلاح و ترقی کے واسطے اچھی خوراک اور اچھی ورزش دماغ کی اصلاح و ترقی کے واسطے اچھی تعلیم اور دل کی اصلاح و ترقی کے واسطے اچھی تربیت اور ان ترقیات کی حفاظت کے واسطے اچھا ماحول اور اچھی صحبت۔ اگر یہ ہندوستان کا معاشی اور معاشرتی نظام العمل قرار دے دیا جائے تو پھر یہی ہندوستانی نوجوان کچھ سے کچھ ہو جائیں اور بڑے بڑے کام انجام پائیں۔
معاشی اور معاشرتی اصلاحات کی ترویج میں قانونی جبر کی گنجائش کم ہے۔ بلکہ ضرورت ہے کہ تحریر و تقریر کے ذریعے اور ان سے بڑھکر عملی مثالوں کے ذریعے اصلاح کی تائید میں رائے عامہ پیدا کر کے اس کو اس قدر قوی اور موثر بنایا جائے کہ مخالفت اور مزاحمت خود ہی بے دم ہو جائے۔ اتفاق و اتحاد سب سے بڑی قوت ہے۔
غرض کہ ملک و ملت کی فلاح کے واسطے نہ پہلے کام کی کمی تھی اور نہ اب کمی ہے۔ بلکہ قومی ذمہ داریوں میں روز افزوں اضافہ ہو رہا ہے۔ مذہبی اوقاف، زکوٰۃ، خیر خیرات اور عام چندے۔ اگر ان کا باقاعدہ انتظام ہو جائے تو قومی کاموں کی راہ میں جو مالی رکاوٹ پیش آتی رہتی ہے وہ بڑی حد تک رفع ہو جائے اور اس کے ساتھ لازم ہے کہ قومی کاموں میں کفایت اور ایثار سے کام لیا جائے۔ امانت اور دیانت شرط مقدم قرار پائے۔ مسلم ایجوکیشنل کانفرنس ایک قدیم ادارہ ہے، اور مسلم یونیورسٹی کا پرانا رفیق ہے! اگر خلوص و استقامت سے تنظیم کے تحت یہ ادارے اور ان جیسے دوسرے ادارے مل کر کام کریں تو کامیابی یقینی ہے۔ انشاء اللہ
**حضرات!** تقریب اور موقع کے لحاظ سے میرے نزدیک جو کچھ عرض کرنا ضرور تھا گرچہ میں نے بہت مختصر اور اجمالی طور پر عرض کیا، پھر بھی مجھے خوف ہے کہ میں نے آپ کا بہت وقت لیا۔ بالآخر ہم سب کی یہی دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ خلوص و استقامت کی توفیق عطا فرمائے خالق و مخلوق کے حقوق ادا کرائے اور حسن انجام دکھائے۔ واللہ لا یضیع اجر المحسنین۔ والحمد للہ رب العالمین۔

# تعارف

آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس علی گڑھ کی پنجاہ سالہ جوبلی کا جوشاندار اجلاس مارچ ۱۹۳۷ء میں بمقام علی گڑھ منعقد ہوا، متعدد شعبوں پر تقسیم کر دیا گیا تھا، ہر شعبہ کے صدر اور سکریٹری علیحدہ علیحدہ تھے۔

منجملہ ان شعبوں کے ایک "شعبہ تعلیم نسواں" تھا جس کے صدر شیخ عبداللہ صاحب ایڈووکیٹ علی گڑھ اور سکریٹری پروفیسر ہادی حسن صاحب (مسلم یونیورسٹی علی گڑھ) اور پروفیسر شبیر احمد صاحب ہاشمی (ٹریننگ کالج لاہور) تھے۔

شعبہ تعلیم نسواں کا اجلاس ۲۶ مارچ ۱۹۳۷ء کو بوقت ۸ بجے شب آسمان منزل میں منعقد ہوا، جس میں شیخ عبداللہ صاحب نے بحیثیت صدر حسب ذیل خطبہ پڑھا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# خطبہ صدارت شعبہ تعلیم نسواں

از

## شیخ عبداللہ صاحب ایڈوکیٹ علی گڑھ

حضرات! عام طور پر میں جلسوں کی صدارت سے بچنے کی کوشش کیا کرتا ہوں کیونکہ کسی مجلس میں صدر جلسہ پر جس قدر پابندیاں رہتی ہیں اس قدر دیگر حاضرین پر نہیں ہوتیں۔ اس مرتبہ دوستوں کی فرمائش کو ٹالنا میں نے مناسب نہ سمجھا۔ اس لئے آج اس جلسہ میں صدارت کی کرسی پر آپ مجھ کو دیکھتے ہیں۔ میں امید کرتا ہوں کہ جلسہ کی کارروائی کے انجام دینے میں آپ حضرات میری مدد فرما دیں گے۔

اس وقت آپ صاحبان جس جلسہ میں شرکت فرما رہے ہیں وہ شعبہ تعلیم نسواں کے متعلق ایک جلسہ ہے۔ یہ شعبہ تعلیم نسواں ۱۸۹۶ء میں قائم ہوا تھا۔ ۱۹۰۲ء سے قریب ۱۹۳۰ء تک میں اس کا سکرٹری رہا۔ اور بعد میں بوجوہات میں اس عہدہ کی ذمہ داری سے خود ہی علٰحدہ ہو گیا اور چند سال کے بعد جب دوستوں نے دیکھا کہ میں نے کام چھوڑ دیا تو کسی دوسرے صاحب کو سکرٹری مقرر کیا اور اب گذشتہ ۲ سال سے ہمارے مخدوم دوست پروفیسر ہادی حسن صاحب اور پروفیسر ہاشمی صاحب اس کے سکرٹری ہیں۔ مجملاً اس شعبہ کی یہی تاریخ ہے۔ اس کی تفصیل بہت طول ہے اس لئے اس کے بیان کی یہاں ضرورت نہیں ہے۔

یہاں پر مجھے آپ کے سامنے کسی دقیق مسئلہ پر بحث کرنے کی ضرورت نہیں ہو

اصولی مسئلہ جو کچھ بھی لڑکیوں کی تعلیم سے تعلق رکھتا ہے وہ یہ ہے کہ آیا ہمارا مذہب لڑکیوں کی تعلیم کے موافق ہے یا مخالف ہے۔ مذہب کا حکم جو اس کانفرنس کے پلیٹ فارم سے بیسوں مرتبہ حاضرین کو سنایا گیا ہے وہ یہ ہے کہ ہمارا پاک مذہب ارشاد فرماتا ہے کہ ہر مسلمان مرد اور ہر مسلمان عورت پر علم کا سیکھنا فرض ہے۔ اس ارشاد مبارک کے مقابل میں قرآن سے یا حدیث سے آج تک کسی نے ایک لفظ بھی پیش نہیں کیا جس سے معلوم ہو کہ اس ارشاد کے تسلیم کرنے میں مسلمانوں کو کسی قسم کے پس و پیش کی کوئی گنجائش ہے۔ ملکی قوانین نے تو زمانہ حال میں لڑکے اور لڑکیوں کی جبریہ تعلیم کے لئے قوانین وضع کئے ہیں۔ لیکن آج سے ۱۳۰۰ سال سے قبل ہی کسی وقت میں ہمارے مذہب نے لڑکے اور لڑکیوں دونوں کے لئے جبریہ اور لازمی تعلیم کا حکم دے دیا تھا۔ اس کے بعد آپ کے پاس کسی عُذر اور حجّت کی گنجائش نہیں ہے کہ آپ دن رات اس فکر میں رہتے ہیں کہ اپنے لڑکوں کو تو آپ تعلیم دلائیں لیکن لڑکیوں کی تعلیم سے صرف غفلت ہی نہیں کرتے بلکہ مخالفت بھی کرتے ہیں۔ اسلام کے بہت سے احکام اس وقت صرف کتابوں کے اندر دیکھے جاتے ہیں۔ عملی زندگی کے میدان میں ان احکام مبارک کو عموماً پس پشت ڈال کر فقط رسوم کی پابندی کی طرف توجہ رہتی ہے۔ مجھ کو جو قابل شکایت امر معلوم ہوتا ہے وہ یہ ہے کہ مذہب کے پاک اور حکیمانہ اصولوں کی خلاف ورزی بھی کیجادے اور پھر غریب مذہب کو دنیا بھر کے سامنے بدنام بھی کیا جاوے کہ ہمارا مذہب اجازت نہیں دیتا کہ ہم لڑکیوں کو تعلیم دیں یا دلائیں۔

**حضرات!** میں نے اپنی زندگی کا ایک بہت بڑا حصہ تعلیم نسواں کی ترقی کے لئے صرف کیا ہے۔ آیا مجھ کو اس میں کامیابی ہوئی یا نہیں۔ یہ ایک دوسرا امر ہے۔ لیکن میں اپنے دل میں پورے طور پر مطمئن ہوں کہ جو رستہ میں نے نوجوانی کی عمر میں اختیار کیا تھا اور جس پر میں اس وقت تک قائم ہوں وہ قطعی صحیح رستہ ہے۔ اور میں اس پر قائم رہنا چاہتا ہوں اور اپنے دوستوں کو مدعو کرتا ہوں کہ وہ بھی اس کی طرف آئیں اور آکر دیکھیں اور واقعات اور معاملات کو اپنے سامنے رکھ کر غور کریں کہ آیا وہ

صحیح رستہ ہے یا نہیں۔ اور آیا بغیر اُس کے اختیار کیے قوم منزل مقصود کو پہونچ سکتی ہے یا نہیں۔ میں اپنے معلومات کے لحاظ سے اس بات کے کہنے پر مجبور ہوں کہ جو مسلمان اپنی ماں۔ اپنی بیٹی۔ اپنی بہن اور اپنی بیوی کی جہالت میں اپنے مذہبی اعتقاد کی مضبوطی سمجھتا ہو یا اپنی فلاح اور ترقی عورتوں کو جاہل رکھنے میں دیکھتا ہو وہ انجام کار سخت نقصان اوٹھانے والا انسان ثابت ہو گا۔ اور قوم کے لئے اس کا وجود سراسر مضرت اور تباہی کا باعث ہو گا۔

صاحبو۔ میں نے اپنے طویل تجربے سے یہ معلوم کیا ہے کہ مسلمانوں کی قوم میں ایک بہت بڑا گروہ اس وقت بھی موجود ہے جو لڑکیوں کی تعلیم کا اُسی شدت سے مخالف ہے جس شدت سے کہ کوئی مسلمان کفر والحاد کی باتوں کا مخالف ہوا کرتا ہے۔ مدرسہ نسوان علی گڑھ سے سیکڑوں لڑکیاں وقتاً فوقتاً تعلیم سے روکی گئیں اور بورڈنگ ہوس سے اٹھالی گئیں جس کی وجہ دریافت سے یہ معلوم ہوئی کہ ان معصوموں کی تعلیمی ترقی کے رستہ میں حائل ہونے والی کوئی ایسی ہستی تھی جس کو لڑکی کے والدین اپنا مذہبی پیشوا سمجھتے تھے۔ مثلاً ایک مرتبہ ایک صاحب نے صاف صاف لکھا کہ جب ہمارے مولانا کو معلوم ہوا کہ میری لڑکی علی گڑھ کے مدرسہ میں پڑھتی ہے تو جناب موصوف کو رنج ہوا اور انہوں نے فرمایا کہ تم نے یہ کام ایک بڑی معصیت کا کام کیا ہے۔ میں اب لڑکی کو بورڈنگ ہوس میں نہیں رکھ سکتا۔ مہربانی سے اُس کو واپس بھجدیجئے۔ ایک دوسرے صاحب نے ایک مرتبہ لکھا کہ یہاں پر ہمارے خاندانی پیر صاحب آئے تھے۔ خاندان والے تو پہلے ہی سے لڑکی کے علی گڑھ بھیجنے کے مخالف تھے اب پیر صاحب نے آکر اُن کی رائے اور مضبوط کردی۔ لڑکی کو اب واپس بھجدیجئے۔ اسی قسم کی اور بہت سی مثالیں قابل ذکر ہیں لیکن طوالت کی وجہ سے ان سب کا پیش کرنا ضروری نہیں سمجھتا۔

مجھے علی گڑھ کے مدرسہ کے علاوہ اپنے صوبہ کے دیگر مقامی حالات کے دریافت کرنے کی بھی جستجو رہتی ہے ان میں سے چند باتیں آپ کے سامنے پیش کرتا ہوں جس سے کسی شخص کو یہ کہنے کی گنجائش باقی نہ رہے گی کہ مسلمان تو تعلیم نسوان کے مخالف نہیں

ہیں ان کو یوں ہی بدنام کیا جاتا ہے۔

سب سے پہلی مثال میں کانپور کے ایک مدرسہ کی پیش کرتا ہوں وہ یہ ہے کہ کانپور کی میونسپلٹی نے ایک لڑکیوں کا ہائی اسکول ایک عرصہ سے قائم کر رکھا ہے اور اس میں چارسو سے زیادہ لڑکیاں تعلیم پاتی ہیں۔ ان ۴۰۰ میں ایک بھی مسلمان لڑکی نہیں تھی۔ حالانکہ یہ مدرسہ اسی روپئے سے چلتا ہے جس میں مسلمانوں کا بھی کافی روپیہ شامل ہے اور تعلیم کی یا پردہ کی سواری کی کوئی فیس بھی نہیں لیتا۔ جب دیکھا گیا کہ اس مدرسہ میں مسلمان لڑکیاں داخل نہیں ہوتی ہیں تو ہندو ممبروں نے مسلمان ممبروں سے کہا کہ آپ لوگوں کو کوشش کرنی چاہئے کہ مسلمان لڑکیاں بھی آکر پڑھیں۔ تو مسلمانوں نے یہ عذر پیش کیا کہ چونکہ اس مدرسہ میں کوئی مسلمان استانی نہیں ہے اس لئے مسلمان لڑکیاں اس میں داخل نہیں ہوتیں چنانچہ ہندو ممبروں نے اس حجت کے رفع کرنے کو علی گڑھ کی ایک گریجویٹ مسلمان لڑکی کو اپنے ہاں جگہ دی اور پھر مسلمانوں سے کہا کہ اب تم کوشش کرکے مسلمان لڑکیوں کو بھرتی کراؤ۔ چنانچہ ایک مسلمان ممبر صاحب نے کوشش کرکے دو لڑکیوں کو بھرتی کرایا۔ جب ان لڑکیوں کے مدرسہ میں داخل ہونے کی خبر شہر میں پہونچی تو مسلمانوں میں ایک شورش پیدا ہوگئی کہ غضب ہوگیا کہ ہماری لڑکیاں انگریزی مدرسہ میں داخل ہونے لگیں۔ شریر لڑکوں کو بھیجا گیا کہ وہ مدرسہ کے چاروں طرف کھڑے ہو جاویں اور ان لڑکیوں کا جب تانگہ مدرسہ میں پہونچے تو ہوحق کریں آوازے کسیں پیکٹنگ کریں اور اسی کے ساتھ لڑکیوں کے والدین کے پاس ڈیپوٹیشن گیا کہ ہم تم کو اور تمہاری لڑکیوں کو سخت بدنام کریں گے۔ تمہاری خیر اسی میں ہے کہ تم لڑکیوں کو اٹھا لو۔ چنانچہ وہ لڑکیاں مدرسہ سے اٹھا لی گئیں۔ اور اس کے بعد میونسپلٹی کا جب انتخاب ہوا تو ان ممبر صاحب کی جنہوں نے لڑکیوں کو بھرتی کرایا تھا مخالفت کی گئی اور مخالفت کی وجہ یہ بیان کی گئی کہ یہ شخص اسلام کا مخالف ہے لڑکیوں کو انگریزی مدرسوں میں پڑھواتا ہے۔

اسی کانپور شہر میں ایک اور اردو کا مدرسہ تھا وہاں کی لڑکیوں کے خلاف ایک لوکل اخبار نے نہایت فحش مضامین لکھے اور ایڈیٹر پر ہتک عزت کا مقدمہ قائم ہوا۔ اور چار مہینہ کی قید اور جرمانہ کی سزا ملی۔ اسی طور پر علی گڑھ کے پردہ کے مسلم گرلز کالج کے

خلاف نہایت ظالمانہ اور ہتک آمیز جھوٹے مضامین لکھے گئے ایڈیٹر صاحب کو ۱۶ ماہ کی قید اور ۵۰۰ روپیہ جرمانہ کی سزا ہوئی۔ عدالت العالیہ ہائی کورٹ نے اس مقدمہ میں جو فیصلہ صادر فرمایا ہے اس کے پڑھنے سے آپ کو پورے طور پر پتہ چل سکتا ہے کہ مضامین لکھنے والے نے معصوم مسلمان لڑکیوں کو بلا کسی وجہ کے کس قدر بدنام کرنے کی کوشش کی تھی تاکہ ایک پردہ کے مدرسہ میں بھی مسلماں لڑکیاں تعلیم نہ پاسکیں۔

مراد آباد کی میونسپلٹی میں جب یہ مسئلہ پیش ہوا کہ لڑکے اور لڑکیوں کے لئے شہر کے کسی محلہ میں جبریہ تعلیم کا قانون جاری کیا جاوے تو مسلمان ممبروں نے اس کی نہایت سخت مخالفت کی کہ ہماری لڑکیوں کو جبراً تعلیم دلانا یہ ہمارے مذہب میں ایک مداخلت ہوگی۔ تجویز جو ہندوؤں کی طرف سے پیش ہوئی تھی وہ نامنظور ہوئی اور اس پر ایک ہندو اخبار نے لکھا کہ مسلمان نہ آپ خود کچھ کرتے ہیں اور نہ دوسروں کو کرنے دیتے ہیں۔ جہاں کہیں آگے سرکنے کا موقع ملتا ہے وہیں مسلمان اڑ کر بیٹھ جاتے ہیں کہ ہم یہاں سے نہیں ٹلیں گے۔ واضح رہے کہ یہ جبریہ تعلیم صرف ابتدائی تعلیم ہے جو ۹ سال کی عمر میں یا زیادہ سے زیادہ ۱۰ سال کی عمر میں ختم ہو جاتی ہے۔ آپ خیال فرما سکتے ہیں کہ اس عمر کی مسلمان لڑکیوں کو مفت اور جبریہ تعلیم دلانے کی جو قوم مخالف ہو وہ زمانہ حال کے اور کس ترقی کے وسیلہ کی مخالف نہوگی۔ ترکوں میں تو کل قوم کو لڑکے اور لڑکیاں جبریہ تعلیم کے لئے مجبور کئے گئے ہیں لیکن یہاں ہمارے ملک میں ۹ سال کی لڑکیوں کو بھی تعلیم دلانا ہمارے اہل وطن کو ناگوار ہے۔

پارسال ہمارے مدرسے کی لڑکیوں نے خود ارادہ کیا کہ ہم تعطیلات میں جب اپنے گھر جائیں گے تو اپنے اپنے وطن سے اپنی غریب بہنوں کے وظائف فنڈ کے لئے چندہ جمع کر کے لائیں گے بریلی کی ایک لڑکی بھی چندے کی کتاب لے گئی اور ایک صاحب نے اس کو ۲ روپئے دیئے انہوں نے اس چندے کا ذکر کسی مولوی صاحب سے کیا کہ علی گڑھ کے مدرسے کی لڑکی چندہ مانگ رہی ہے۔ میں نے ۲ روپیئے دئے ہیں۔ مولوی صاحب نے بلا تامل فرمایا کہ لڑکیوں کے مدرسے کے لئے چندہ دینا حرام ہے تم نے یہ عذاب اپنے اوپر کیوں لیا۔ وہ صاحب بھاگے ہوئے لڑکی کے پاس آئے اور مولوی صاحب کے فتوے کا ذکر کر کے نہایت

اصرار کر کے وہ روپیئے واپس لے گئے۔

یہ چند واقعات مختصراً آپ کے سامنے اس لئے پیش کئے گئے ہیں تاکہ آپ اندازہ کر سکیں کہ ہندوستان کے مسلمان تعلیم نسوان کے متعلق کیسے ذلیل اور ناقص خیالات رکھتے ہیں۔ یہ اسی ضد اور کورانہ خیال کا نتیجہ ہے کہ آج مسلمانوں کی عورتیں بجائے اس کے کہ سب کی سب بموجب حکم شریعت تعلیم یافتہ ہوتیں ان میں ہر ہزار عورتوں میں صرف ۲ تعلیم یافتہ عورتیں ہیں۔ اور باقی ۹۹۸ عورتیں جاہل مطلق رہنے پر مجبور کی گئی ہیں۔ اس کا انصاف میں آپ پر چھوڑتا ہوں کہ آیا احکام شریعت کی خلاف ورزی کرنے والی وہ جماعت ہے جو تعلیم نسوان کی حامی ہے یا وہ فرقہ ہے جو تعلیم نسوان کا مخالف ہے۔ تجربہ سے فائدہ اٹھانا انسان کی عقل کا ایک معمولی تقاضا ہے۔ لیکن مسلمان اپنی رسم پرستی کے مقابل میں عقل سے کبھی کام نہیں لیتے۔ تجربہ ان کو صاف بتا رہا ہے کہ عورتوں کو جاہل اور ذلیل رکھ کر کسی قوم نے فلاح حاصل نہیں کی۔ ترکوں کی نہایت زبردست مثال ہمارے سامنے ہے کہ انہوں نے بھی بہت عرصہ تک عورتوں کو ذلیل اور جاہل رکھا۔ اور ان کی اس طرز زندگی کا یہ نتیجہ ہوا کہ وہ خود بھی ذلت کی پستی تک گرتے ہی چلے گئے۔ اور دنیا نے ان کو بیمار آدمی کا خطاب دیدیا اور چاروں طرف اس تاک میں بیٹھ گئے کہ کس وقت اس بیمار کا دم نکلے کہ ہم اس کا ملک و مال آپس میں تقسیم کر لیں۔ آخر کار اس قوم میں ایک مرد میدان پیدا ہوا اور اس نے کل قوم کی آنکھیں کھولدیں کہ تمہاری ذلت اور تباہی کا باعث غیر ملک کے حملہ آور نہیں ہیں بلکہ تمہاری غفلت اور ناعاقبت اندیشی ہے کہ تم اپنی عورتوں کو جاہل اور ذلیل رکھتے ہو۔ ترکوں کے دلوں میں اس خیال کا آنا تھا کہ انہوں نے عورتوں کو پوری آزادی دے دی اور مردوں اور عورتوں دونوں کے لئے تعلیم لازمی کر دی۔ آج اس کا نتیجہ خود دیکھ لیجئے کہ وہی بیمار جو بستر مرگ پر پڑا پڑا دو صدیوں تک دم توڑتا رہا آج پھر اس کے دم میں دم آگیا اور نہایت تنومند معزز و محترم انسان کی صورت میں دنیا کے سامنے کھڑا ہے کسی کی مجال نہیں کہ آنکھ اٹھا کر اس کے ملک و مال کی طرف دیکھے۔

ہندوستان کے مسلمانوں کے لئے ترکوں کی مثال تو بہت بڑی مثال ہے وہ

ہندوستان کے مسلمانوں کو اپنے ہموطن ہندوؤں کی مثال سے بھی فائدہ اٹھانے کی قابلیت نہیں ہے۔ آج سے ۶۰ سال قبل انہوں نے واویلا کرنا شروع کیا تھا کہ ہندو ہم سے آگے بڑھے چلے جارہے ہیں۔ وہ دولت میں ہم سے آگے ہو گئے۔ علم و ہنر میں ہم سے آگے ہو گئے۔ قومی احساس میں ہم سے آگے ہو گئے۔ غرض کہ ہر چیز میں ان کے آگے بڑھ جانے کی شکایت رہی۔ اور اپنے لئے پیچھے رہ جانے کا افسوس رہا لیکن جو کام ہندو کر رہے ہیں اُن میں سے مسلمانوں نے ایک کام بھی اختیار نہ کیا۔ سب سے اوّل انگریزی تعلیم ہی کی مخالفت کی کہ لڑکوں کو بھی تعلیم نہیں دینی چاہیئے۔ اس کے بعد زمانہ حال کی تجارت کی مخالفت کی کہ یہ سراسر سود ہی سود ہے۔ پھر جب لڑکیوں کی تعلیم کا چرچا شروع ہوا تو ہندوؤں نے اور سکھوں نے اور آریہ سماجیوں نے لڑکیوں کے لئے مدارس اور ہائی اسکول اور انٹرمیڈیٹ کالج اور ڈگری کالج قائم کرنے شروع کئے اور گذشتہ ۲۰ سال کے زمانہ میں سینکڑوں درس گاہیں لڑکیوں کی تعلیم کے لئے قائم ہوگئیں ہیں۔ لیکن مسلمانوں کا اب تک وہی رویہ ہے جس کا میں نے اوپر ذکر کیا ہے۔ میری سمجھ میں مسلمانوں کی ذہنیت کے بارے میں کوئی بات اس وقت تک نہیں آئی کہ وہ دُنیا میں کیا چاہتے ہیں کہ کیا ہو جائیں اور کس طرح ہو جائیں۔ ذرائع اور اسباب ترقی کو نہ خود کام میں لاتے ہیں۔ اور جب کوئی دوسرا ذرائع اور اسباب مُہیّا کرنے کی کوشش کرتا ہے تو اس کی مخالفت کرتے ہیں تو پھر وہی خود بتائیں کہ وہ اس زمانہ کے کشمکش کے میدان میں کیسے بازی جیت سکتے ہیں۔

صاحبو۔ میں نے اپنی عمر میں مسلمانوں کی زبان سے ہمیشہ اس بات کی شکایت سُنی ہے کہ مسلمانوں کے لڑکے بدشوق۔ آوارہ۔ بدمزاج ناعاقبت اندیش اور غبی الذہن ہوتے ہیں اور اب تو اس بات کا پورا ثبوت بھی ہم پہونچ گیا ہے کہ مسلمانوں کے لڑکے بلحاظ اپنی ذہنیت اور دماغ کے ہندوں کا مقابلہ نہیں کر سکتے۔ اس کی وجہ یہ نہیں ہے کہ ان کو خدا نے دماغ نہیں دیا۔ اس کی وجہ صرف یہ ہے کہ وہ اپنے دماغ سے کام نہیں لیتے اور دماغ سے کام لینے کے لئے ان کو ابتدا سے رہنمائی نہیں کی جاتی۔ اس بات

کی شکایت بالکل بیجا ہے کہ ہمارے لڑکوں کو مقابلہ کے امتحانات میں وہ آسانیاں نہیں ملتی ہیں جو دوسروں کو ملتی ہیں۔ اب ہمارے سامنے اس بات کا ثبوت موجود ہے کہ اگر اپنے ذہن سے کام لینے والا اور اپنے دماغ کو پورے طور پر کام میں لانے والا کوئی مسلمان لڑکا ہوا ہے تو وہ سب سے اول نمبر پر دکھائی دیتا ہے۔ پس خارجی اسباب کی شکائتیں کرنا اور خود اپنے بچوں کو مقابلہ کے لئے پورے طور پر تیار نہ کرنا اس میں مسلمانوں کا خود قصور ہے اور اس کے لئے کوئی دوسرا شخص ذمہ دار نہیں ہے۔ اپنے بچوں کو تیار کرنے کے لئے کوئی دنیا میں دوسرا ذریعہ نہیں دکھائی دیتا اور اگر ذریعہ ہے تو وہ اوایل عمری کی تربیت ہے۔ اور وہ تربیت فقط ایک تعلیم یافتہ روشن دماغ ماں ہی کی گود میں ہو سکتی ہے۔ جاہل ماں اپنے بچہ کے گلے میں یا اس کے بازو پر تعویذ باندھ باندھ کر اور عاملوں سے جھاڑ پھونک کرا کرا کے نہایت ہی وہمی طبیعت کا انسان بنا دیتی ہیں۔ ایسے بچوں سے ہم کو مطلق کوئی امید نہیں ہو سکتی کہ وہ بڑے ہو کر مرد میدان بنیں گے اور جد وجہد کے میدان میں آکر بازی جیتیں گے۔ مسلمان اپنے پاؤں میں خود کلہاڑی مار رہے ہیں۔ وہ ہر امر میں بہت ادنیٰ حالت کو پہونچ گئے ہیں۔ لیکن اب بھی ان کو عقل نہیں آئی ہے کہ وہ اپنی دیرینہ رسموں اور پرانے خیالات کو ترک کر کے عہد جدید کے میدان میں آئیں اور اپنے چاروں طرف دیکھ کر آگے بڑھنے کی کوئی صورت نکالیں۔

**صاحبو**۔ میں نے غیر ممالک میں سے صرف ترکوں کی مثال آپ کے سامنے پیش کی ہے لیکن اگر آپ غور کریں گے تو یورپ کی کل اقوام امریکہ۔ جاپان اور برطانیہ کلاں کی نوآبادیاں یہ سب آپ کے سامنے مثالیں اور نمونے پیش کر رہے ہیں کہ یہ بھی کسی زمانہ میں نہایت ادنیٰ حالت میں تھے اور وہ زمانہ ان کے لئے وہ تھا جب وہ عورتوں کو جاہل رکھا کرتے تھے۔ لیکن بہت عرصہ ہوا کہ انہوں نے عورتوں کی جہالت میں اپنی بہتری اور برتری کے ناپاک خیال کو ترک کر دیا اور اس وقت سے اُن کی قومی ترقی کا آغاز ہوا۔ اور اب آج یہی قومیں سپہر اقبال پر آفتاب کیطرح چمک رہی ہیں۔ ہندوستان میں اس وقت ہر سال ہندو۔ عیسائی۔ پارسی۔ سکھ۔ لڑکیاں

سینکڑوں کی تعداد میں بی اے اور ایم اے اور ڈاکٹری کے امتحانات پاس کرتی ہیں اور ملک میں اس طریقہ سے روشنی پھیلانے میں مدد دے رہی ہیں جس طور پر کہ یورپ میں اور ٹرکی میں اور جاپان میں عورتوں نے تعلیم پا کر روشنی پھیلائی ہے۔ اس میں ایک بات آپ کے لئے قابل افسوس یہ بھی ہو گی کہ ہماری ہموطن اقوام کی تعلیم یافتہ لڑکیاں جو کام اس وقت کر رہی ہیں اس کا دائرہ ان کی اپنی اپنی قوم تک محدود ہے اور مسلمان اس دائرہ سے بالکل باہر ہیں۔ کیونکہ جب وہ تعلیم یافتہ لڑکیوں پر بہتان اوڑاتے ہیں ان کی عزّت نہیں کرتے تو پھر ان کے کاموں کی طرف وہ کیسے متوجہ ہو سکتے ہیں۔ وہ تعلیم یافتہ لڑکیوں کو اچھوتوں کی طرح دور ہی رکھنا چاہتے ہیں اور اپنی لڑکیوں اور عورتوں کو ان کے اثر سے بچانے کی فکر میں رہتے ہیں۔ مسلمان لڑکیاں جنہوں نے اس وقت تک بی اے پاس کیا ان کی تعداد جہاں تک مجھ کو معلوم ہوا ہے کم و بیش پچاس ساٹھ ہو گی اور ان پچاس ساٹھ میں ۳۰ لڑکیاں وہ ہیں جنہوں نے مسلم گرلس کالج علی گڑھ میں تعلیم پائی تھی اور ان کو شوق دلایا گیا کہ وہ آگے تعلیم حاصل کریں۔ ان میں سے اکثروں کے والدین کی خوشامد کی گئی کہ وہ اپنی لڑکی کو لکھنؤ یا لاہور یا الہ آباد کے کالج میں بھیج کر بی اے پاس کرائیں۔ اگر یہاں کی تعلیم یافتہ سب لڑکیاں دوسرے کالجوں میں جا کر تعلیم پا سکتیں تو اس وقت مسلمان گریجویٹ لڑکیوں کی تعداد بہت زیادہ ہوتی لیکن سب مسلمان اپنی لڑکیوں کو دوسرے کالجوں میں داخل نہیں کر سکتے۔ اوّل تو اکثر خاندانوں کی طرف سے یہ حجّت پیش ہوتی ہے کہ اُن کالجوں میں پردہ کا انتظام نہیں اس لئے ہم اپنی لڑکی کو ان میں داخل نہیں کرا سکتے۔ اور دوسری اور اصلی وجہ مسلمانوں کی اقتصادی کمزوری ہے کہ وہ اُن کالجوں کا خرچ برداشت نہیں کر سکتے۔ اُن کالجوں کے خرچ اور مسلم گرلس کالج علی گڑھ کے اخراجات میں بہت بڑا فرق ہے۔ ان کالجوں میں بہ نسبت اس کالج کے تقریباً دوچند خرچ پڑتا ہے۔ بکثرت مسلمان لڑکیاں اعلیٰ تعلیم حاصل کرنا چاہتی ہیں لیکن ان کو موقع نہیں ملتا۔ مسلم گرلز کالج ۳ سال سے اس بات کی فکر میں ہے کہ کسی طرح سے بی اے کلاس کھولے لیکن ابھی تک یقین سے نہیں کہا جا سکتا کہ کلاس کھلے گی یا نہیں۔ مسلمان

اس کے لئے روپیہ دینے کو تیار نہیں ہیں۔ گورنمنٹ نے بھی سردست عذر کر دیا ہے کہ ہمارے پاس فنڈ نہیں ہے۔ یونیورسٹی کی طرف سے پانچ ہزار روپیہ اس کلاس کے لئے تجویز ہوا ہے۔ لیکن ڈگری کالج پانچ ہزار روپیہ سے نہیں کھل سکتا۔ یہ ایک انصاف کی بات تھی کہ نو دس لاکھ روپیہ جو لڑکوں کی تعلیم پر یونیورسٹی خرچ کر رہی ہے ان میں سے کم از کم دو فیصدی لڑکیوں کی تعلیم کے لیے مخصوص کر دیا جاتا لیکن اس وقت تک اس اصول کو تسلیم نہیں کیا گیا۔ کوشش جاری ہے۔ دنیا بہ امید قائم ہے۔

اس سال ۲۰ لڑکیاں انٹرمیڈیٹ کے امتحان میں مسلم گرلس کالج سے شریک ہو رہی ہیں اور ۲۸ لڑکیاں میٹرک کے امتحان میں بیٹھیں گی اور بہت سی لڑکیاں پہلے سے انتظار میں بیٹھی ہیں کہ کب ڈگری کالج کھلے اور کب ہم داخل ہوں لیکن ڈگری کالج کے کھلنے کا جو کچھ آثار دکھائی دیتے ہیں وہ آپ کے سامنے پیش کر دیئے گئے ہیں۔

دوسری ضرورت جو اس وقت علی گڑھ گرلز کالج کو ہے وہ سائنس کلاس کے کھلنے کی ہے۔ ہماری لڑکیاں ڈاکٹری کے کلاس میں اُس وقت تک شریک نہیں ہو سکتیں جب تک وہ انٹرمیڈیٹ میں سائنس کے مضمون میں امتحان پاس نہ کریں۔ گرلز کالج نے اس وقت تک سخت کوشش کر کے ۸ لڑکیوں کو ڈاکٹری کے امتحانات پاس کرائے ہیں۔ اور چار پانچ لڑکیاں ابھی تک پڑھ رہی ہیں۔ سائنس کلاس کے نہ ہونے کی وجہ سے ان لڑکیوں کو لیڈی ہارڈنگ کالج میں بجائے ۵ سال کے ۷ و ۷ سال تک پڑھنا پڑا اور لیڈی ہارڈنگ کالج کے اخراجات بہت زیادہ ہیں سب لڑکیاں برداشت نہیں کر سکتیں۔ اس کانفرنس کو اس بارے میں گرلز کالج کی مدد کرنی چاہیئے۔ ایک تو گرلز کالج میں سائنس کلاس کھلوانے کے لئے فنڈ جمع کرنا چاہیئے اور دوسرے لیڈی ہارڈنگ کالج میں تعلیم پانے کے لئے کچھ وظائف مقرر کرنے چاہئیں۔ میں گذشتہ ۴۰ سال سے عرض معروض کرتا رہا ہوں کہ لڑکیوں کی تعلیم کی طرف کانفرنس کو خاص توجہ کرنی چاہیئے۔ آج میں ایک خاص کام کے لئے اس کانفرنس کی توجہ کی خواہش کرتا ہوں کہ یہ کام کانفرنس کو فوری اپنے ہاتھ میں لینا چاہیئے۔ ہندوستان میں نصف آبادی عورتوں

کی ہے اور نصف مردوں کی ہے اور یہ بات کسی سے پوشیدہ نہیں ہے کہ عورتوں کو طبی امداد کی مردوں کی بہ نسبت بدرجہا زیادہ ضرورت ہے اور یہ بات بھی کسی سے پوشیدہ نہیں ہے کہ عورت ڈاکٹر ہی عورت مریض کا اچھا علاج کرسکتی ہے۔ پس ہم کو بہت سی ڈاکٹر عورتیں تیار کرنے کی ضرورت ہے۔ اگر اس وقت ۵۰۰ روپیہ مہینہ کی آمدنی ہمارے پاس ہو تو ہم سائنس کی کلاس کھول سکتے ہیں اور کچھ وظائف بھی مقرر کرسکتے ہیں۔ یہ ۵۰۰ روپیہ مہینہ کے لئے اپیل کوئی بڑی اپیل نہیں ہے۔ میرا کام اپیل کرنے کا اور درخواستیں پیش کرنے کا ہی نہیں ہے بلکہ عملاً جو کچھ بھی مجھ سے ہوسکتا ہے وہ خدمت میں انجام دے رہا ہوں جو آپ کے سامنے ہے۔ اور اگر آپ کوئی فنڈ اس گرلز کالج کے لئے جمع کریں گے تو آپ کو اطمینان رکھنا چاہیئے کہ اس کا بہترین صرف ہوگا اور ایک پیسہ بھی بیجا طور پر خرچ نہ ہوگا۔

اپنی تقریر کے ختم کرنے سے قبل آپ کی توجہ ایک خاص امر کی طرف مبذول کرنا چاہتا ہوں۔ ہندوستانی زبان میں ایک مثل مشہور ہے کہ بلا دولھا کے یہ برات کیسی۔ یعنی جس کے لئے اور جس کی وجہ سے سب لوگ جمع ہوئے ہوں اگر وہی اس محفل میں نہ ہو تو پھر برات کے جمع کرنے سے کیا فائدہ۔ آپ مسلمانوں کے موجودہ نظام سوسائٹی کا نقشہ اپنی آنکھ سے دیکھ لیجئے۔ عورتوں کی تعلیم کے متعلق ایک جلسہ کیا گیا ہے۔ مجھکو حکم دیا گیا کہ میں کرسی صدارت سے آپ کی خدمت میں اپنے خیالات پیش کروں۔ پروگرام میں شعبے کا جلسہ درج ہوا۔ بہت سے احباب نے جلسے میں شرکت فرمائی۔ لیکن جن کی تعلیم کا مسئلہ پیش ہے اُن کو نہ یہاں آنے کی اجازت اور نہ ان کے آنے یا بیٹھنے یا سُننے کے کسی موقع کا کوئی انتظام کیا گیا۔ اس میں منتظمین کا قصور ہو یا نہو۔ لیکن ہماری سوسائٹی سراسر قصوروار ہے۔ ہماری سوسائٹی کے خیالات اس بارے میں بہت ہی فرسودہ ہیں۔ وہ عورت میں کوئی خوبی نہیں دیکھتے اور اگر ان کے نزدیک کوئی خوبی ہے تو فقط یہ کہ وہ اپنا منہ دنیا سے چھپائے کسی تاریک کونے میں بیٹھی بیٹھی اپنی زندگی ختم کردے۔ دنیا میں کوئی قوم ان حالات میں ایک قدم بھی آگے نہیں بڑھا

سکتی۔ تمام ترقی کرنے والی قوموں نے ابتدار سے لے کر آج تک عورت کو مردوں کے دوش بدوش کام کرنے کا موقع دیا ہے۔ وحشی قومیں تو عورتوں کو جنگلوں میں ہر وقت ساتھ رکھتی تھیں اور بڑھتے بڑھتے ان میں سے بہت سی مہذب ہو گئیں۔ اہل یورپ نے ابتدار سے لے کر آج تک عورتوں کو کسی میدان سے بھی الگ نہیں رکھا۔ گو ابتدار میں ان کے ساتھ سلوک اچھا نہیں تھا لیکن اُس کو ہر وقت اور ہر معاملے میں اپنے ساتھ رکھا۔ عرب اسلام سے قبل اور اسلام کے بعد ہر کام میں عورتوں کو اپنے ساتھ رکھتے تھے۔ اسلام کے بعض جنگی معرکوں میں عورتوں نے اس قسم کی مدد دی تھی جیسی کہ جنگ عظیم میں یورپ میں عورتوں نے مدد دی تھی اور جیسے کہ ترکوں نے اپنی آزادی کی اخیر جنگ میں عورتوں سے مدد لی تھی۔

لیکن صاحبو۔ ہندوستان کا خدا ہی کچھ نرالا ہے۔ یہ مثل بھی ہندوستانیوں پر ہی صادق آتی ہے گو خدا دو نہیں ہیں اور نہ ہو سکتے ہیں لیکن یہاں کے مسلمانوں کے ذہن میں جس خدا کی ہستی کا خیال ہے وہ ہستی دوسری قوموں کے خدا سے کچھ الگ اور نرالی ہی ہستی معلوم ہوتی ہے۔

اب دو دو باتیں غیر ممالک کے مسلمانوں کی بابت اور سُن لیجئے۔

کتاب روتھ فرانسس وڈز وال

**RUTH FRANCIS' WOODSWALL**

## Muslim Women enter a New World

**BOOK 425 PAGES**

بہت سے لوگوں۔ عورتوں اور مردوں سے سوال

Are there any changes with regard to women ?

Ans. "Yes, undoubtedly—great changes," is the unmistaken reply.

Today we have Schools for girls and every one believes that girls as well as boys should have an education.

Opinion of the Sheikh of Baghdad :

"People misinterpret Quran in allowing girls to receive education." That his two daughters were students in the secondary Schools and his third daughter was a boarder in a school.

اخبار طہران مورخہ ۱۰ فروری ۱۹۳۶ء اعداد و شمار
تعداد طالبات

| | | |
|---|---|---|
| ۱۹۱۰ء میں | ۲۱۶۷ | ایران کی کل آبادی |
| ۱۹۲۹ء " | ۱۱۴۸۹ | ایک کروڑ سے سوا کروڑ |
| ۱۹۳۳ء " | ۵۰۰۰۰ | بیان کی جاتی ہے |

مصر

| | | |
|---|---|---|
| ۱۹۲۳ء میں | ۱۵۰۸۰۶۰ | آبادی ڈیڑھ کروڑ |
| ۱۹۲۸ء " | ۱۹۹۶۴۷۰ | |
| ۱۹۳۲ء " | ۲۶۹۶۴۷۰ | |

ترکی میں تو اب ہر لڑکے اور ہر لڑکی کے لئے تعلیم لازمی ہے۔ ظاہر ہے کہ جس قدر آبادی ہے اتنے ہی تعلیم یافتہ ہونگے۔

ہندوستان کی عورتیں سب سے زیادہ جہالت میں مبتلا ہیں۔ ہندو بہت ترقی کر رہے ہیں۔ ہندو بچوں کی نسبت مسلمان بچوں میں اموات زیادہ ہیں۔ ہندو عورتوں کی نسبت مسلمان عورتوں کی صحت بھی خراب ہے۔ کمزور بھی زیادہ ہیں مسلمان عورتیں ہندو عورتوں کی نسبت زیادہ مالیخولیا اور خفقان کی بیماریوں میں مبتلا پائی جاتی ہیں۔

صاحبو۔ اب میں اپنی تقریر کو ختم کرتا ہوں۔ بہت سی باتیں میں نے آپ سے ایسی کہیں ہیں جن کو آپ خود بھی جانتے ہوں گے۔ لیکن اب اس زمانہ میں جاننے کا کوئی سوال نہیں ہے۔ اب سوال ہے کام کرنے کا اور عمل کا۔ محض علم سے دنیا میں کوئی کام انجام نہیں پا سکتا۔ علم کے ساتھ عمل لازمی ہے۔ مسلمان مسلمہ طور پر عمل کے میدان میں کمزور ہیں۔ اب بھی کچھ نہیں گیا ہے۔ اگر وہ ہمت کرکے کھڑے ہو جاویں اور خلوص اور ایثار سے ایک ایک کام اپنے ہاتھ میں لے کر اس کو

پورا کرنے کی کوشش کریں تو سب کچھ کر سکتے ہیں۔ ایک مسلمان کا فرض ہے کہ وہ سب کچھ کہنے کے بعد خدا سے دعا مانگے کہ خدا ہم کو کام کرنے کی توفیق دے۔ میں بھی اس دعا پر اپنی تقریر کو ختم کرتا ہوں۔

# تعارف

آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس علی گڑھ کی پنجاہ سالہ جوبلی کا جو شاندار اجلاس مارچ ۱۹۳۷ء میں بمقام علی گڑھ منعقد ہوا، وہ متعدد شعبوں پر تقسیم کر دیا گیا تھا، ہر شعبہ کے صدر اور سکرٹری علیحدہ علیحدہ تھے۔

منجملہ ان شعبوں کے ایک "شعبہ ابتدائی تعلیم مدارس اردو" تھا جس کے صدر (خاں صاحب سید آلِ علی صاحب نقوی ایم اے (انسپکٹر مدارس اسلامیہ صوبجات متحدہ)، اور سکرٹری سید اسد اللہ صاحب کاظمی اسسٹنٹ انسپکٹر مدارس میرٹھ تھے۔

اس شعبہ کا اجلاس ۲۷ مارچ ۱۹۳۷ء کو بوقت ۸ بجے صبح مشتاق منزل میں منعقد ہوا جس میں نقوی صاحب نے حسب ذیل خطبہ پڑھا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# خطبۂ صدارت شعبۂ ابتدائی تعلیم و مدارس اردو

از

(خانصاحب) سید آل علی نقوی صاحب انسپکٹر مدارس اسلامیہ صوبہ متحدہ

---

**معزز خواتین و حضرات!** آپ نے اس شعبہ کا صدر منتخب کرکے میری جو عزت افزائی فرمائی ہے میں اُس کا نہایت صدق دلی اور خلوص سے شکر گزار ہوں۔ مجھ کو پورے طور پر احساس ہے کہ اس اجلاس کی رہنمائی کے واسطے مجھ سے زیادہ تجربہ کار اور مستند ماہر تعلیم کا انتخاب کیا جانا ضروری تھا۔ لیکن موجودہ صورت میں معرکۂ تعلیم کے ایک ادنیٰ سپاہی اور کانفرنس کے دیرینہ خادم کی حیثیت سے بزرگان قوم کے اس محبت آمیز حکم کو بلا چون و چرا تسلیم کرنا مجھ پر واجب ہی۔ میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ انشاء اللہ میں اپنے فرض کو اپنی بساط کے مطابق ادا کرنے کی پوری کوشش کروں گا۔ امید ہے کہ آپ حضرات اپنی کریم النفسی سے میرے خیالات پریشان کو توجہ سے سُنیں گے اور اس جلسہ کو کامیاب بنانے میں میری معاونت فرمائیں گے۔

اس مرتبہ آل انڈیا مسلم تعلیمی کانفرنس میں ابتدائی تعلیم کا علحدہ شعبہ قائم ہونا ایک فال نیک ہے جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ہمارے اس بڑے قومی ادارہ کے اراکین نے بالآخر جمہور کی تعلیم کو (جس پر حقیقتہً جملہ قومی ترقیات کا انحصار ہے) مناسب اہمیت دی ہی

اور بچوں کی تعلیم کے مختلف پہلوؤں پر تفصیلی طور پر بحث و تمحیص کرنا ضروری خیال کیا۔ مجھ کو توقع ہے کہ بزرگان کانفرنس آیندہ نہ صرف یہ کہ اس شعبہ کو قائم ہی رکھیں گے بلکہ یہاں جو امور پیش ہو کر غور و بحث کے بعد طے ہوں گے اُن کو عملی شکل دینے کی مستقل اور منضبط کوششیں بھی جاری رکھیں گے۔ اگر ایسا کیا گیا تو مجھ کو یقین ہے کہ اس کانفرنس کے ذریعہ سے جو مفید و مستحسن نتائج اب تک قوم و ملک کو حاصل ہوئے ہیں اُن میں انشاء اللہ روز افزوں اضافہ ہوتا رہے گا۔

**حضرات!** زمانۂ حاضرہ میں جبکہ عام ابتدائی تعلیم کا ناگزیر ہونا عالمگیر طور پر تسلیم ہو چکا ہے بلکہ متمدن اور ترقی یافتہ ممالک میں تقریباً تمام باشندگان ملک خواندہ ہو چکے ہیں اس کی ضرورت ثابت کرنے کے واسطے دلائل پیش کرنا عبث ہے۔ تاہم چونکہ ہمارا وطن عزیز خواندوں کی تعداد کے لحاظ سے اس وقت تک صفِ آخر میں ہے سرسری طور پر یہ ذکر کر دینا نامناسب نہ ہوگا کہ ہماری تمدنی، معاشرتی، اقتصادی نیز ملکی ضروریات اس کی مقتضی ہیں کہ ہندوستان سے جلد از جلد جہالت اور ناخواندگی کی لعنت کو دور کیا جائے۔ اہل ہند کی جہالت کا اثر اس زمانہ میں تمام پیشوں پر پڑ رہا ہے چنانچہ زراعتی کمیشن اور بنکوں کی تحقیقات کے کمیشنوں نے اپنی رپورٹوں میں اس پر زور دیا تھا کہ ملک کی حالت بہتر کرنے کے لئے عوام الناس کو خواندہ بنانا ضروری ہے۔ کون نہیں جانتا کہ اصلاح دیہات کی تحریک مؤثر، دیرپا اور مستقل طور پر مفید اُسی وقت ہو سکتی ہے جب کہ کم از کم ابتدائی تعلیم ملک کے گوشہ گوشہ میں پھیل جائے۔ اس کے علاوہ مقامی بورڈوں اور کونسلوں کے انتخاب میں بھی رائے دہندگان خواندہ ہونے کی صورت میں ہی اپنی رائے کا صحیح استعمال کر سکتے ہیں۔ اس جمہوریت کے زمانہ میں جبکہ حکومت خود اختیاری اور نمایندہ جماعتوں کی کامیابی کا دار و مدار اسی پر ہے کہ ہر رائے دہندہ بلکہ ہر باشندۂ ملک ملکی معاملات سے باخبر رہا ہے بدقسمتی سے ہندوستان کے نوّے فی صدی اشخاص ناخواندہ ہونے کی وجہ سے اس کی استعداد اور اہلیت ہی نہیں رکھتے کہ وہ ملکی انتظامات و معاملات کو سمجھ کر صحیح رائے قائم کر سکیں۔ جہاں تک کہ مسلمانوں کا تعلق ہے عام تعلیم کی ضرورت اور بھی زیادہ ہے۔

علاوہ مذکورۂ بالا حالات اور وجوہ کے جو اُن کے اور دیگر اقوام کے درمیان مشترک ہیں مسلمانوں کو اپنے مذہب اور مخصوص تمدن و تاریخ سے واقف ہونا بھی ان کی انفرادی حیثیت قائم رکھنے۔ قومی زندگی کو مضبوط اور آیندہ ترقیات کو متیقن کرنے کے لئے ناگزیر ہے۔

مزید کچھ عرض کرنے سے قبل موجودہ نظام ابتدائی تعلیم کی تدریجی ترقی کا مختصر تذکرہ خلاف محل نہ ہوگا۔ گذشتہ زمانوں میں ابتدائی تعلیم گو مکاتب اور پاٹھ شالوں کے ذریعہ سے عام طور پر دی جاتی تھی لیکن اس کو کسی خاص قومی یا ملکی نظام کے تحت میں لانے کی کبھی کوشش نہیں کی گئی۔ گورنمنٹ انگریزی کے ہندوستان میں قائم ہونے کے بعد ۱۸۵۴ء میں اوّل مرتبہ باقاعدہ طور پر نظام تعلیم منظور ہوا جس میں ورنیکولر ثانوی و ابتدائی تعلیم پر بھی توجہ دی گئی۔ بعدازاں مراسلہ ۱۸۵۹ء میں ۱۸۵۴ء کی پالسی کی تائید کی گئی اور ابتدائی تعلیم کی ترقی پر زور دیا گیا۔ ۱۸۷۱ء میں سررشتہ تعلیم کی نگرانی لوکل گورنمنٹوں کو تفویض کی گئی اور ان کو کچھ رقوم مرکزی گورنمنٹ سے بطور امداد دی گئیں۔ ۱۸۸۲ء میں تعلیمی کمیشن مقرر ہوا جس نے ابتدائی تعلیم کے متعلق خاص طور پر تحقیقات کی۔ ۱۸۸۴ء میں ایک گورنمنٹ رزولیوشن میں کمیشن مذکور کی تقریباً جملہ سفارشات کی بالعموم اور عام طبقوں کی ابتدائی تعلیم کی توسیع و اصلاح کی تجاویز کی خاص طور پر تائید کی گئی۔ بعدہٗ رزولیوشن مجریہ ۱۹۰۴ء میں اس پر مزید توجہ منعطف کی گئی اور جنوری ۱۹۱۲ء میں حضور ملک معظم آنجہانی نے کلکتہ یونیورسٹی کے ایڈریس کے جواب میں تعلیم کی عام اشاعت سے ذاتی دلچسپی ظاہر فرمائی۔ تعلیمی رزولیوشن گورنمنٹ ہند مجریہ ۱۹۱۳ء میں گو مالی اور انتظامی وجوہ کی بنا پر لازمی ابتدائی تعلیم کو نافذ کرنے کا اصول منظور نہیں کیا گیا تاہم اس امر کی اہمیت اور ضرورت تسلیم کی گئی کہ ابتدائی تعلیم کی ترقی و توسیع اختیاری اصول پر گورنمنٹ کا اہم مقصد ہے۔ ۱۹۱۷ء کے بعد اصلاحات نافذ ہونے پر محکمۂ تعلیم صیغۂ منتقلہ قرار پاکر کلیتہً صوبجاتی گورنمنٹوں کے زیر نگرانی کردیا گیا ۱۹۱۸ء میں اور اُس کے بعد مختلف سنین میں مختلف صوبجات ہند میں محدود پیمانہ پر منتخب

شدہ رقبہ جات میں ابتدائی تعلیم لازمی کی گئی جس کی تفصیل بروئے رپورٹ ۱۹۳۳-۳۴ء
حسب ذیل ہے:-

| نام صوبہ | تاریخ منظوری قانون لازمی تعلیم | تعداد رقبہ جات لازمی تعلیم | | |
|---|---|---|---|---|
| | | قصبات | دیہاتی رقبے | تعداد دیہی رقبہ جات |
| ۱-مدراس | ۱۹۲۰ | ۲۶ | ۷ | ۱۰۴ |
| ۲-بمبئی | ۱۹۱۸و۱۹۲۰و۱۹۲۳ | ۱۰ | ۲ | ۱۵۰ |
| ۳-بنگال | ۱۹۱۹ | ۱ | ۰ | ۰ |
| ۴-صوبہ متحدہ | ۱۹۱۹و۱۹۲۶ | ۳۶ | ۲۴ | ۳۵۱ |
| ۵-پنجاب | ۱۹۱۹ | ۵۷ | ۲۹۰۸ | ۶۲۳۸ |
| ۶-بہار و اڑیسہ | ۱۹۱۹ | ۱ | ۲ | ۱۵ |
| ۷-صوبہ متوسط و برار | ۱۹۲۰ | ۲۵ | ۴۳۱ | ۴۳۱ |
| ۸-آسام | ۱۹۲۶ | ۰ | ۰ | ۰ |
| ۹-دہلی | (یہاں صوبہ پنجاب کا قانون نافذ ہے) | ۱ | ۱۰ | ۱۴ |

صوبہ متوسط میں لازمی تعلیم کی عمر ۶ سے ۱۴ برس تک۔ صوبجات بنگال و بہار میں ۶ سے ۱۰ سال تک اور بقیہ صوبجات میں ۶ سے ۱۱ سال تک رکھی گئی ہے۔

گورنمنٹ ہند کی مذکورۂ بالا تعلیمی پالسی کی بنا پر لوکل گورنمنٹوں کی کوشش سے وقتاً فوقتاً ابتدائی تعلیم کی توسیع کی اسکیمیں تمام صوبجات میں جاری ہوئیں ان اسکیموں کے عمل میں آنے اور بعد کو تعلیم لازمی ہونے کی وجہ سے ابتدائی مدارس میں تعلیم پانے والے طلباء کی تعداد میں سال بہ سال معتد بہ ترقی ہوتی گئی۔ جملہ صوبجات برٹش انڈیا میں مارچ ۱۸۹۶ء میں پرائمری درجات میں پڑھنے والے لڑکوں کی کل تعداد ۲۵،۴۷،۰۰۰ تھی مارچ ۱۹۳۲ء میں یہ تعداد بڑھ کر ۲۸۲،۰۷،۹۴ ہوگئی۔ انھیں درجات میں مسلمان لڑکوں کی تعداد جو مارچ ۱۹۰۶ء میں ۷،۱۲،۴۶۵ تھی مارچ ۱۹۳۲ء میں ۲۲،۵۴،۸۳۸ ہوگئی۔

اگر ہر صوبہ کے خواندہ اشخاص کے فی صدی اعداد کو بھی مدنظر رکھا جائے جو میں ابھی بتاؤں گا تو یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ باوجود پرائمری تعلیم کی مذکورہ بالا نمایاں تعدادی ترقی کے کل ملک کو خواندہ بنانے کے لئے ابھی بہت کچھ کرنا باقی ہے۔ یہ امر ملحوظ رہے کہ خواندوں کے اعداد میں جملہ اقوام کے مرد و عورتیں دونوں شامل ہیں۔

| نام صوبہ | فی صدی خواندہ اشخاص | نام صوبہ | فی صدی خواندہ اشخاص |
|---|---|---|---|
| ۱۔ برہما | ۳۱٫۷ | ۹ صوبہ متوسط و برار | ۵٫۶ |
| ۲۔ کورگ | ۱۵٫۵ | ۱۰۔ پنجاب | ۵٫۳ |
| ۳۔ دہلی | ۱۴٫۴ | ۱۱۔ بلوچستان | ۴٫۷ |
| ۴۔ اجمیر میرواڑہ | ۱۰٫۰ | ۱۲۔ صوبہ متحدہ | ۴٫۷ |
| ۵۔ بنگال | ۹٫۴ | ۱۳۔ بہار و اڑیسہ | ۴٫۴ |
| ۶۔ مدراس | ۹٫۲ | ۱۴۔ صوبہ سرحدی | ۴٫۱ |
| ۷۔ بمبئی | ۹٫۲ | | |
| ۸۔ آسام | ۷٫۵ | کل برٹش انڈیا | ۹٫۵ |

اب اس پر غور کرنا ضروری ہے کہ ابتدائی تعلیم کی موجودہ حالت کیا ہے۔ آیا موجودہ نظام ابتدائی تعلیم سے ملک کی واقعی ضروریات پوری ہو رہی ہیں یا نہیں اور بصورت آخر کن تدابیر سے موجودہ نقائص رفع ہو سکتے ہیں۔ پرائمری مدارس کی درجہ وار تعداد دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ مارچ ۱۹۳۲ء کی کل میزان میں سے ۵٫۷۶ فی صدی اطفال ابتدائی دو درجوں میں داخل تھے اور ان مدارس کے سب سے اونچے درجہ میں جس کو پاس کرنے کے بعد وہ خواندوں میں شمار ہونے کے قابل ہوتے ہیں صرف ۶٫۸ فی صدی طلبہ تھے۔ انہیں اعداد کے مقابل مسلمان لڑکوں کے فی صدی اعداد بالترتیب ۷۳٫۶ اور ۵٫۱ ہیں۔ اس سے اندازہ ہو سکتا ہے کہ ان مدارس میں رفتار ترقی کس قدر سست ہے اور ملک میں خواندوں کی تعداد بڑھانے میں اُن سے کتنی مدد مل رہی ہے۔ موجودہ صورت حال کے خاص اسباب یہ ہیں:۔ طریقۂ تعلیم کا دلچسپ اور بچوں کی فطرت اور ماحول

کے مطابق نہ ہونا۔ عام طبقہ کے لوگوں کا افلاس اور تعلیم سے بدشوقی۔ اور مدرسہ میں پڑھنے والے طلبہ کی کثرت غیر حاضری۔ اس ضمن میں یہ بیان کر دینا نہایت ضروری ہے کہ ہر صوبہ کے جملہ افسران تعلیم کی توجہ مستقل طور پر ان نقائص کو رفع کرنے پر ہمیشہ مبذول رہتی ہے جن کی وجہ سے کہیں کہیں مفید نتائج بھی ظاہر ہوئے ہیں لیکن اس وقت تک کوئی تدبیر مؤثر اور مستقل طور پر کارگر ثابت نہیں ہوئی ہے جیسا کہ خود اعداد مذکورہ سے ظاہر ہے۔

میری ناچیز رائے میں مسئلۂ ابتدائی تعلیم کے حل کرنے اور بتدریج موجودہ خرابیوں کو دور کرنے کے اصلی ذرائع یہ ہیں :۔

(۱) پرائمری مدارس کے مدرسین کو جن میں سے تقریباً نصف غیر ٹریننگ یافتہ ہیں بچوں کے نفسیات اور جدید ترین طریقہ ہائے تعلیم سے جو دیگر ممالک میں کامیاب ثابت ہوئے ہیں بخوبی آگاہ کرنے کے لئے مناسب تدابیر اختیار کی جائیں۔ نیز اس زمانہ کی مفید تحریکات مثلاً بوائے اسکاؤٹنگ۔ جونیر ریڈ کراس۔ اصلاح دیہات وغیرہ میں مہارت پیدا کرنے کے مواقع اُن کو بہم پہونچائے جائیں۔

(۲) دیہات و قصبات کی تعلیمی لوکل کمیٹیوں کو بیدار کرکے اپنے فرائض انجام دینے پر آمادہ کیا جائے تاکہ وہ مدرسین کی نگرانی کرنے کے علاوہ اُن کو امداد بھی دیں اور کوشش کرکے دیہاتی مدارس کو مواضعات کی سماجی زندگی اور اصلاح دیہات کا مرکز بنائیں۔

(۳) تیسری تدبیر جو نہایت اہم ہے یہ ہے کہ عام ابتدائی تعلیم کو مفت اور لازمی کر دیا جائے۔

(۴) کم از کم جہاں تک مسلمانوں کا تعلق ہے یہ امر بھی بسا ضروری بلکہ ناگزیر ہے کہ پرائمری مدارس میں ابتدائی مذہبی تعلیم کا بھی انتظام کیا جائے جس کی اہمیت ہارٹوگ کمیٹی نے بھی تسلیم کی تھی۔

لازمی تعلیم کی تجویز کے خلاف ممکن ہے کہ بعض اصحاب یہ اعتراض فرمائیں کہ اول تو اس قدر کثیر رقوم موجودہ مالی مشکلات کے دور میں کہاں میسر آسکتی ہیں جن سے سارے ملک میں اس اسکیم کا نفاذ ہوسکے۔ دیگر یہ کہ آج کل اُن محدود رقبہ جات میں یہاں لازمی تعلیم کی

اسکیم کا نفاذ ہو چکا ہے اضافہ تعداد طلبہ مندرجہ رجسٹر کے سوا تعلیمی نتائج کے اعتبار سے بمقابلہ اُن مقامات کے جہاں لازمی تعلیم کی اسکیم ہنوز جاری نہیں ہوئی ہے کوئی نمایاں فرق نہیں ہوا۔

اس کے جواب میں میں نہایت ادب سے یہ عرض کروں گا کہ صوبہ ہذا کے تقریباً تمام میونسپل و دیہاتی رقبہ جات لازمی تعلیم معائنہ کرنے کے بعد میں اس نتیجہ پر پہونچا ہوں کہ اگر اسکول کمیٹیاں اپنے فرائض کو مستعدی اور سرگرمی سے انجام دینے لگیں تو لازمی تعلیم کی اسکیم ضرور بتدریج کامیاب ہو سکتی ہے جیسا کہ بعض مقامات میں اب بھی کسی حد تک پایا جاتا ہے۔ رہا روپیہ کا مسئلہ تو اس کا کوئی نہ کوئی انتظام ملک کو دیگر ترقی یافتہ ممالک کی سطح پر لانے کے واسطے ارباب حل و عقد کو اب نہیں تو کچھ عرصہ بعد کرنا ہی پڑے گا۔

نظام تعلیم کی اصلاحی تدابیر کے علاوہ یہ بھی نہایت اہم ہے کہ جملہ افسران تعلیم و مدرسین ابتدائی تعلیم کے مقاصد اصلی کو ہمیشہ پیش نظر رکھیں۔ میں انگلستان ایلی منٹری ایجوکیشن پراونشل کوڈ ۱۹۲۴ء کے دیباچہ کے اس حصہ کا ترجمہ پیش کرتا ہوں جس میں نہایت خوبی اور جامعیت سے ان مقاصد کی تصریح کی گئی ہے:

"پبلک ایلی منٹری اسکول یعنی سرکاری ابتدائی مدرسہ میں جو بچے تعلیم پانے کے لئے داخل ہوں ان کی سیرت کی تشکیل و تاسیس اور ان کی ذہنی تربیت کی جائے اور جتنی مدت لڑکیاں اور لڑکے اسکول میں رہیں اسی دوران میں ان کی مختلف ضروریات کے مطابق ایسی امداد دی جائے کہ وہ آئندہ چل کر عملی نیز ذہنی طور پر اپنی زندگی کے کاموں کو انجام دینے کے قابل ہو جائیں۔

اس مدعا کو مدنظر رکھتے ہوئے مدرسہ کا یہ مقصد ہونا چاہئے کہ ہوشیاری سے بچوں میں مشاہدہ اور صفائی سے استدلال کرنے کی عادات پیدا کرے تاکہ وہ کچھ قدرتی حالات اور قوانین کو سمجھ کر اُن سے آشنا ہو جائیں۔ ان میں بنی نوع انسان کے اعلیٰ مقاصد اور کارناموں سے اصلی دلچسپی لینے کا شوق پیدا کرے۔ انھیں اپنے وطن کے ادب اور تاریخ سے کسی حد تک مانوس کردے تاکہ ان کو زبان پر اس قدر ملکہ ہو جائے کہ وہ اس کے ذریعہ اظہار خیال اور ادائے مطلب پر قادر ہو جائیں۔ اور اس سے آگاہ کرتے ہوئے کہ ان کا علم محدود ہے ان میں عمدہ کتابوں کے پڑھنے اور فکر طلب مطالعہ کے ذوق کو نشو و نما دے تاکہ وہ آئندہ چل کر خود اپنی کوشش سے اپنے

علم میں اضافہ کرنے کے قابل ہوجائیں۔
اسی کے ساتھ مدرسہ میں بچوں کو موزوں قسم کے عملی کام اور دستکاری کے ذریعہ ہاتھ اور آنکھ سے کام لینے کی ہمت دلائی جائے اور اُن کے جسموں کی بالیدگی اور صحت کی غرض سے بچوں کو مناسب جسمانی ورزشوں میں مہارت حاصل کرنے اور باقاعدہ کھیلوں میں حصہ لینے کے مواقع بہم پہونچانے کے علاوہ آسان قوانین صحت سے بھی آگاہ کیا جائے‘‘۔
اس کے بعد محولہ دیباچہ میں یہ بتایا گیا ہے کہ مدرسین کو مدرسہ اور کھیل کے میدان میں اچھا ضبط قائم کرکے نیز اپنی عمدہ مثال اور ذاتی اثر سے بچوں میں محنت، ضبط نفس، استقلال، ادب، ایثار، راستی، پاکبازی، جماعتی زندگی اور وفاداری کی صفات عالیہ پیدا کرنی چاہئیں۔ اور ان سب کوششوں میں طلبہ کے سرپرستوں سے اشتراک عمل کرنا چاہیے تاکہ بچے ابتدائی مدرسہ چھوڑنے پر نہ صرف یہ کہ ذاتی طور پر ہی عمدہ اخلاق کا نمونہ پیش کریں بلکہ جس جماعت سے اُن کا تعلق ہے اس کے راست باز اور مفید افراد اور اپنے وطن کے قابل فرزند ثابت ہوں۔
**حضرات!** آپ مجھے اجازت دیں کہ اپنے بیان کو ختم کرنے سے قبل میں مسلمانوں کی ابتدائی تعلیم اور اُن کے مخصوص مدارس کا اجمالی تذکرہ کردوں۔ جملہ تعلیم یافتہ اصحاب اس امر سے واقف ہیں کہ ہندوستان میں مسلمانوں کی سلطنت کا شیرازہ منتشر ہونے پر جب اُن کا اپنا قدیمی نظام تعلیم مختلف وجوہ سے برباد ہوگیا تو انھوں نے عرصۂ دراز تک نئی حکومت کے قائم کردہ نظام تعلیمی سے اول تو فائدہ اُٹھایا ہی نہیں اور اُٹھایا بھی تو بہت کم جس کی وجہ سے وہ تعلیمی ترقی کی دوڑ میں اور اسی کے نتیجہ کے طور پر زندگی کے دیگر مختلف شعبوں میں بھی اپنی ہمسایہ دیگر اقوام سے بہت پیچھے رہ گئے اور آج تک اس کمی کو پورا نہیں کرسکے ہیں۔ ان کی اس روش کو عام طور پر ان کی قومی بداقبالی۔ تبدیلی حالات کی وجہ سے اجتماعی و انفرادی تنزل و افلاس۔ قدامت پرستی۔ لاپروائی یا ناعاقبت اندیشی پر محمول کیا گیا ہے اور کچھ حد تک یہ الزامات بیجا بھی نہیں ہیں لیکن ٹھنڈے دل سے اور ہمدردی و انصاف سے غور کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ مسلمانوں کے مذکورۂ بالا طرز عمل کا اصل محرک کچھ اور ہی ہے حقیقت

یہ ہے کہ مسلمان من حیث القوم بالخصوص ہماری قوم کے عام طبقے مذہب سے اس قدر وابستہ اور اپنی مخصوص معاشرت و تمدن کے اس قدر دلدادہ ہیں کہ وہ ہر تعلیمی نظام میں ان دونوں عناصر کا شمول لازمی خیال کرتے ہیں۔ خدا کا شکر ہے کہ غریب سے غریب مسلمان کی بھی خواہ وہ خود تعلیم سے بے بہرہ ہو یہی دلی تمنا ہوتی ہے کہ اُس کا بچہ کم از کم کلام مجید کو ناظرہ پڑھنے کے قابل ہو جائے۔ میں نے خود اکثر مواضعات میں دیکھا ہے کہ ایسے غریب مسلمان اسی غرض سے اپنا پیٹ کاٹ کر چندہ سے میانجی مقرر کرتے ہیں۔ دراصل جدید قائم شدہ نظام سے اسی بنا پر وہ کماحقہ مستفید نہیں ہوئے کہ اُس میں مذہبی تعلیم کا انتظام نہیں ہے اور عام نصاب تعلیم میں اُن کی تاریخ و معاشرت کی بہت کم جھلک پائی جاتی ہے۔

خلاصہ کلام یہ ہے کہ انھیں وجوہ کی بنا پر مسلمانوں نے اپنی تعلیمی پسماندگی کا احساس کرنے اور تلافی مافات کی کوشش شروع کرنے کے بعد بھی اب تک تعلیمی نظام میں اپنی قومی انفرادیت باقی رکھی ہے اور ہندوستان کے ہر صوبہ میں اُن کی ابتدائی تعلیم کے لئے مخصوص مدارس و مکاتیب قائم ہیں جن میں مسلمان بچوں کی کثیر تعداد تعلیم پا رہی ہے۔ مسلمانوں کے مخصوص مدارس دو قسم کے ہیں۔ اول علیحدہ پرائمری مدارس جن میں وہی خواندگی پڑھائی جاتی ہے جو عام پرائمری مدارس میں رائج ہے لیکن عملہ میں جملہ مدرسین مسلمان ہوتے ہیں۔ دوم خاص درسگاہیں جن کا نصاب عام مدارس کے نصاب سے مختلف اور مسلمانوں کی ضرورت اور مذاق کے مطابق ہوتا ہے اور جن میں مذہبی تعلیم کسی نہ کسی شکل میں لازماً دی جاتی ہے۔ آخرالذکر مدارس مُلّا اسکول یا مکتب کے نام سے موسوم ہیں۔ مُلّا اسکول زیادہ تر سندھ میں اور مکاتیب صوبجات بنگال و آسام و بہار و صوبہ متحدہ میں ہیں۔ علیحدہ پرائمری مدارس صوبجات مدراس و بمبئی و صوبہ متوسط و صوبہ متحدہ میں کافی تعداد میں ہیں۔ بیشتر صوبوں میں مسلمانوں کے مخصوص مدارس میں ذریعۂ تعلیم اُردو زبان ہے۔ صوبہ بمبئی میں اُردو ورنیکلر اور ورنیکلر اردو دو قسم کے پرائمری مدارس قائم ہیں جن میں اردو کی تعلیم لازمی ہے۔

اس میں شبہ نہیں کہ ان مخصوص درسگاہوں میں سے بعض کا تعلیمی معیار معلّمین کی کم لیاقتی مکانوں کی تنگی یا غیر موزونیت، سامان تعلیمی کی قلّت یا انتظام کی خرابی کی وجہ سے بمقابلہ

عام سرکاری مدارس کے کمزور یا پست ہے۔ تاہم اس کے ساتھ ہی یہ بات یاد رکھنے کے قابل ہے کہ مسلمان بچوں کی بڑی تعداد جو اُن کے نہ ہونے پر علم سے قطعاً محروم رہ جاتی انھیں کی بدولت علاوہ مذہبی تعلیم کے دنیوی تعلیم بھی حاصل کرتی ہے۔ اس حقیقت کا اعتراف ہارٹوگ کمیٹی نے بھی کیا ہے۔

مسلمان بچوں کے عام مدارس میں داخل نہ ہونے سے یقیناً علاوہ دیگر چند نقصانات کے دو بڑے نقصان یہ بھی ہیں کہ وہ دیگر اقوام کے بچوں سے میل پیدا کرتے اور تعلیمی میدان میں اُن سے مقابلہ کر کے اپنی لیاقت بڑھانے سے قاصر رہتے ہیں حالانکہ یہ دونوں امور ملکی ضروریات کے لحاظ سے اس زمانہ میں بسا ضروری ہیں۔ ان حالات میں مسلمانوں کی موجودہ مشکلات کے حل کی یہی دو صورتیں ہو سکتی ہیں کہ یا تو عام پرائمری مدارس میں کچھ ایسی تبدیلیاں کی جائیں کہ مسلمانوں کو اُن کی جانب سے جو بے اعتمادی ہے وہ رفع ہو جائے اور وہ زیادہ تعداد میں اپنے بچوں کو اُن میں داخل کرائیں یا مخصوص اسلامی درسگاہوں کی موجودہ کمزوریاں رفع کرنے کے واسطے مزید رقوم مہیا کر کے اُن کی اصلاح و ترقی کی باقاعدہ کوشش کی جائے۔

ایجوکیشنل کمشنر گورنمنٹ ہند نے اپنی پنج سالہ تعلیمی ریویو بابت سنین ۲۷ - ۱۹۳۲ء میں مسلمانوں کی تعلیم کے بارہ میں ایک موقع پر جن واقعات کا اظہار کیا ہے وہ نہایت اہم ہیں۔ لہذا میں ان کو نقل کرنا ضروری سمجھتا ہوں۔ ان کا ریمارک یہ ہے: "عام مدارس میں مسلمانوں کی تعداد بڑھانے کی غرض سے ہارٹوگ کمیٹی نے تجویز کیا تھا کہ اُن میں مذہبی تعلیم کے مواقع بہم پہنچانے کی کوششیں کی جائیں۔ مسلمان مدرسین کی تعداد میں اضافہ کیا جائے اور مسلمان متعلمین کے واسطے خاص تعداد میں جگہیں محفوظ رکھی جائیں۔ گو یہ تجاویز مشکلات سے مملو ہیں امور مجوزہ کے متعلق کوئی کارروائی عمل میں نہیں آئی ہے۔ جب تک کہ علٰحدہ اور مخصوص درسگاہیں بڑی تعداد میں باقی رہیں گی۔ مسلمانوں کی تعلیمی ترقی میں سخت رکاوٹ حائل رہے گی۔"

اس موقع پر حاضرین جلسہ کی آگاہی و دلچسپی کے خیال سے میں مسلمانوں کے صوبہ وار تعلیمی اعداد و شمار پیش کرتا ہوں۔ یہ اعداد ۳۲-۱۹۳۱ء کی رپورٹ سے لئے گئے ہیں اور

جملہ شعبہ جات تعلیم پر حاوی ہیں ۔ اس سلسلہ میں یہ ظاہر کر دینا ضروری ہے کہ ان میں تمام غیر تسلیم شدہ پرائیویٹ درسگاہوں اور پرائمری مدارس کے اعداد بھی شامل ہیں جن کے طلبہ کا بیشتر حصہ ادنیٰ درجات میں ہے :۔

| نام صوبہ | تناسب مسلم مردم شماری | | تناسب مسلم طلبہ بمقابلہ کل مسلم مردم شماری | | تناسب مسلم طلبہ بمقابلہ کل تعداد طلبہ جملہ اقوام | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ ۔ مدراس | ۷٫۱ | فی صدی | ۷٫۹ | فی صدی | ۱۰٫۹ | فی صدی |
| ۲ ۔ بمبئی | ۲۰٫۴ | " | ۵٫۸ | " | ۱۹٫۴ | " |
| ۳ ۔ بنگال | ۵۴٫۹ | " | ۵٫۲ | " | ۵۱٫۷ | " |
| ۴ ۔ صوبہ متحدہ | ۱۴٫۸ | " | ۳٫۹ | " | ۱۸٫۶ | " |
| ۵ ۔ پنجاب | ۵۶٫۵ | " | ۵٫۱ | " | ۵۰٫۶ | " |
| ۶ ۔ برہما | ۴٫۰ | " | ۵٫۵ | " | ۴٫۵ | " |
| ۷ ۔ بہار واڑیسہ | ۱۱٫۳ | " | ۳٫۵ | " | ۱۳٫۵ | " |
| ۸ ۔ صوبہ متوسط و برار | ۴٫۴ | " | ۷٫۲ | " | ۱۰٫۷ | " |
| ۹ ۔ آسام | ۳۲٫۰ | " | ۳٫۹ | " | ۲۹٫۲ | " |
| برٹش انڈیا (بشمول چھوٹے انتظامی علاقوں کے) | ۲۴٫۷ | " | ۵٫۲ | " | ۲۶٫۷ | " |

آخر میں میں نہایت ادب سے بزرگان کانفرنس کو چند امور کی جانب توجہ دلانا چاہتا ہوں جو مسلمانان ہند کی ابتدائی تعلیم کی توسیع و اصلاح کے متعلق اس قومی ادارہ کو منضبط طریقہ سے مستقل طور پر عمل میں لانے چاہئیں :۔

۱ ۔ کانفرنس آفس میں ایک علٰحدہ صیغہ ابتدائی تعلیم کے متعلق مصرحۂ ذیل کاموں کو انجام دینے کے غرض سے قائم کیا جائے :۔

(الف) تمام صوبجات کے سررشتہ ہائے تعلیم کی سالانہ رپورٹوں سے ہر قسم کے مدارس ابتدائی بالخصوص اسلامی مدارس ومکاتب کے ضروری اعداد وشمار لیکر گوشوارے اور بشرط ضرورت چارٹ تیار کرنا جن میں کل تعداد طلبہ وتعداد مسلم طلبہ ظاہر کی جائے نیز مسلمان طلبہ کی تعلیمی ترقی کے بابت جو آرا رپورٹوں میں ظاہر کی گئی ہوں ان کے اقتباسات نقشوں کے ہمراہ رکھے جائیں۔

(ب) ہر صوبہ کے جملہ اقسام ابتدائی مدارس کے نصاب ہائے تعلیم اور اسلامی مکاتب کی مروّجہ کتب درسی کو حاصل کرنا تاکہ بشرط ضرورت اُن کی جانچ کرکے اصلاحی تجاویز مرتب کی جاسکیں۔

(ج) مختلف صوبہ جات کے سرکاری یا غیر سرکاری ماہران تعلیم سے جن کو مقامی حالات سے پوری واقفیت ہو ابتدائی تعلیم کے سلسلہ میں وہاں کے مسلمانوں کی مشکلات وضروریات وتدابیر اصلاح کے متعلق ضروری معلومات حاصل کرنا۔

۲۔ علی گڑھ میں چند مسلمان ماہران تعلیم کی ایک مستقل سب کمیٹی بنائی جائے جو حاصل کردہ معلومات پر غور وخوض کرنے کے بعد کانفرنس کی سنٹرل اسٹینڈنگ کمیٹی کو ضروری کارروائی کے متعلق مناسب عملی مشورے دے۔ اس سب کمیٹی کا خاص فرض یہ ہونا چاہیئے کہ وہ اسلامی درسگاہوں کے نصابوں اور کتب درسی کی اس نگاہ سے جانچ کرے کہ وہ ملک کے عام مدارس کے معیار کے مساوی ہیں یا نہیں۔ اردو ریڈروں کی زبان کیسی ہے۔ اور ان کے اسباق مخصوص اسلامی ضروریات کو کس حد تک پورا کرتے ہیں۔ اگر ضرورت ہو تو انکی اصلاح کی عملی تجاویز بتائے۔ کم وبیش اسی نوعیت کی کانفرنس کی دو کمیٹیوں کا (جو ۱۹۱۳ء میں عارضی طور پر بنائی گئی تھیں) یہ طفیل ہے کہ ۱۹۱۶ء میں صوبہ متحدہ کی اسپشل اسکیم منظور ہوئی جس کے فوائد اظہر من الشمس ہیں۔

۳۔ ہر صوبہ میں کانفرنس ایک کمیٹی قائم کرے جس کے ذریعہ اس کو اپنی تجاویز کو کامیاب بنانے میں مدد ملے۔

۴۔ چند سفیر محض اس کام کے واسطے مستقل طور پر مقرر کئے جائیں کہ ان کو حسب

ضرورت مختلف مقامات کو مقامی تحقیقات کے واسطے یا باشندگان میں تعلیمی پروپگنڈہ کرنے کی غرض سے بھیجا جائے۔ صوبہ متحدہ میں ۱۹۱۶ء کی اسپیشل اسکیم کا نفاذ ہونے پر صوبہ بھر میں مکاتب قائم کرانے کے سلسلہ میں جو گراں قدر خدمات اس کانفرنس کے سفیروں نے انجام دی تھیں ان سے باخبر اصحاب پوری طرح واقف ہیں۔

**۵**۔ گزشتہ زمانہ میں دفتر کانفرنس صوبہ متحدہ کے سررشتۂ تعلیم کی معرفت تمام اضلاع کے ورنیکولر مدارس سے نمونہ جات اردو خوشخطی طلب کرکے ہر درجہ میں بہترین نمونوں پر چند انعام دیتا تھا۔ میں یقین کے ساتھ نہیں کہہ سکتا کہ اب بھی ایسا ہوتا ہے یا نہیں۔ مبادا اگر کسی وجہ سے یہ سلسلہ بند ہو گیا ہو تو اُس کو پھر از سر نو جاری کیا جائے۔

**حضرات!** آپ نے جس تحمل اور صبر سے میرے روکھے پھیکے بیان کو سنا اُس کا دلی شکریہ ادا کرتے ہوئے میں اپنی تقریر کو ختم کرتا ہوں۔ وما علینا الا البلاغ۔ و آخر دعوٰنا ان الحمد للہ رب العالمین۔

آل علی نقوی



# کانفرنس گزٹ علی گڑھ

یعنے

## آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کا تعلیمی و اصلاحی اخبار

جو زیر نگرانی

## جناب نواب صدر یار جنگ بہادر آنریری سکرٹری کانفرنس

مہینہ میں چار بار شائع ہوتا ہی اور اس میں علی گڑھ کی تعلیمی تحریک مسائل تعلیم و تربیت، موجودہ نظام تعلیم اور اصلاح تمدن و معاشرت پر بحث کی جاتی ہی۔ ہندوستان کے اسلامی پریس نے نہایت عمدہ و حوصلہ افزا الفاظ میں اس پر ریویو کیا ہی اور اس کے اخلاقی و اصلاحی بلند پایہ مضامین کی خاص طور پر مدح و ستائش کی ہی۔ طلبہ، اساتذہ، والدین اور عام ناظرین غرض سب کے لئے اس کا مطالعہ مفید اور ضروری ہی۔ اخبار بہت عمدگی و نفاست سے اچھے کاغذ پر چھپتا ہی اور متعدد تعلیم یافتہ لائق اصحاب اس میں بلند پایہ مضامین لکھتے ہیں اور جدید تالیفات پر خاص اہتمام سے ریویو کرکے ارباب تالیف کی حوصلہ افزائی کی جاتی ہی۔ نمونہ ایک کارڈ لکھنے پر مفت ملتا ہی قیمت سالانہ سے؏

**اڈیٹر: محمد اکرام اللہ خاں ندوی**

**ملنے کا پتہ: سید الطاف علی (بی اے) منیجر کانفرنس گزٹ علی گڑھ**

# تعارف

آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس علی گڑھ کی "پنجاہ سالہ جوبلی" کا جو شاندار اجلاس مارچ ۱۹۳۷ء میں بمقام علی گڑھ منعقد ہوا، وہ مختلف شعبوں پر تقسیم کر دیا گیا تھا۔ ور ہر شعبہ کا ایک علیحدہ صدر اور سکرٹری تھا۔

چنانچہ منجملہ ان شعبوں کے ایک "شعبہ اعلیٰ التعلیم" تھا جس کا اجلاس ۲۷ مارچ ۱۹۳۷ء کی صبح کو اسٹریچی ہال میں منعقد ہوا۔

اس شعبہ کے صدر جناب عبداللہ یوسف علی صاحب ایم اے، ایل ایل ایم، سی بی ای، آئی سی ایس ریٹائرڈ پرنسپل اسلامیہ کالج لاہور اور سکرٹری پروفیسر محمد حبیب صاحب (مسلم یونیورسٹی) اور جائنٹ سکرٹری مسٹر عبدالغفور صاحب استاد ٹریننگ کالج (مسلم یونیورسٹی) تھے اس موقع پر بحیثیت صدر جناب عبداللہ یوسف علی صاحب نے جو خطبہ ارشاد فرمایا اُس کا ترجمہ اس "تعارف" کے ساتھ شائع کیا جاتا ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# خطبۂ صدارت شعبۂ اعلیٰ تعلیم

از

## جناب عبداللہ یوسف علی صاحب

آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس اپنی پنجاہ سالہ جوبلی کے موقع پر قابل مبارکباد ہے، گزشتہ دو تین سال کے اندر پچیس سالہ جوبلیاں تو کئی ہوئیں لیکن پنجاہ سالہ جوبلی کا موقع کبھی کبھار ہی آتا ہے مسلسل تعلیمی خدمت میں پچاس سال پورے کر دینا ہی ہر انجمن کے لئے طغرائے امتیاز ہو سکتا ہے مگر اس قسم کی جوبلی کا مقصد صرف یہی نہ ہونا چاہئے کہ اپنی کارکردگی سے مطمئن ہو کر قانع ہو جائیں بلکہ ضروری ہے کہ اپنے سالہائے گزشتہ کا جائزہ لیں، موجودہ حالت کی جانچ کریں اور آئندہ کے لئے میدان ترقی کو وسیع تر بنانے کی کوشش کریں،

موجودہ اصحاب میں ایسے لوگ بہت کم ہوں گے جن کو ۱۸۸۶ء کے واقعات معلوم ہوں اکثر تو اس وقت پیدا بھی نہ ہوئے تھے تمام قلمروئے برطانیہ میں اس سال ملکہ وکٹوریہ کی تخت نشینی کی پنجاہ سالہ جوبلی منائی گئی۔

تعلیمی دنیا میں اس طے شدہ فاصلہ کا ہم کئی طریقوں سے اندازہ کر سکتے ہیں اگر یونیورسٹی کے نقطۂ نگاہ سے دیکھیں تو اس وقت صرف چار یونیورسٹیاں تھیں یعنی تین پریزیڈنسی یونیورسٹیاں اور ایک پنجاب یونیورسٹی الہ آباد یونیورسٹی ۱۸۸۷ء تک معرض وجود میں نہیں آئی

تھی، اور علی گڑھ مسلم یونیورسٹی تو ۱۹۲۰ء ہی میں پیدا ہوئی ہے،
جنگ عظیم کے بعد ہندوستانی یونیورسٹیاں نہایت سرعت کے ساتھ وجود میں آنے لگیں اور اس وقت ہندوستان میں ۱۸ یونیورسٹیاں موجود ہیں۔

ایجوکیشن کمیشن نے ۱۸۸۲ء میں مسلمانوں کی تعلیمی پستی کے تین اسباب علاوہ معاشرتی اور روایتی اسباب کے بیان کئے ہیں:۔

(۱) مسلمان لڑکا بہ نسبت ہندو لڑکے کے بڑی عمر کا ہو کر مدرسہ میں داخل ہوتا ہے کیوں کہ اس کو چند سال مذہبی تعلیم پر صرف کرنا پڑتے ہیں قبل اس کے کہ وہ عام دنیوی تعلیم کی طرف متوجہ ہو سکے،

(۲) متوسط الحال مسلمان والدین عام طور پر اپنے ہم رتبہ ہندو والدین سے زیادہ مفلس ہوتے ہیں،

(۳) مسلمانوں نے تعلیم کا مقصد محض عربی فقہ اور دینیات کی تحصیل سمجھ لیا ہے نہ کہ ان علوم و فنون کی تحصیل جو مفید پیشوں کے لئے کارآمد ہوں اس وجہ سے محض دنیوی اور مروّجہ تعلیم میں وہ ضرور پیچھے تھے، لیکن اگر عام مدرسوں اور قرآن خوانی کے مکاتب کو شمار میں لے لیا جائے تو تعلیم یافتہ مسلمانوں کا تناسب بہ حیثیت ان کی عام آبادی کے تناسب سے بڑھا ہوا پایا جائے گا،

۱۸۸۵-۸۶ء میں مسلمان طلبار کا تناسب کل طلبار کے مقابلہ میں ۲۳،۶ تھا اور مسلمانوں کی آبادی کل آبادی کے مقابلہ میں ۱۹،۱ تھی لیکن انگریزی کے آرٹ کالجوں میں مسلمان طلبار کی تعداد کا تناسب ۴،۴ تھا اور پیشہ وری کے کالجوں میں تناسب ۵،۱ تھا، آرٹ اور پیشہ وری کے کالجوں میں مسلمانوں کی تعداد حسب ذیل تھی:۔

| سال | آرٹ کالج | پیشہ وری کے کالج |
|---|---|---|
| ۱۸۸۱-۸۲ء | ۱۹۷ | ۷۳ |
| ۱۸۸۵-۸۶ء | ۳۳۰ | ۱۳۲ |
| ۱۹۳۴ء | ۱۲۱۵۸ | ۲۲۷۹ |

اس سلسلہ میں دو باتیں قابل غور ہیں :-

اولاً مسلمانوں کا تناسب (۴۵۶) آرٹ اور پیشہ وری کی تعلیم میں جو ۸۶-۱۸۸۵ء میں یونیورسٹی میں داخل تھے، طلباء یونیورسٹی کی مجموعی تعداد ۱۰۵۳۴۸ کے لحاظ سے ۴ء۵ تھا اور یہی تناسب ۱۹۳۳ء میں (۱۴۴۰۰ / ۱۰۶۰۰۰) یعنی ۱۳ء۶ ہوگیا، اگر ان اعداد سے کوئی اطمینان بخش حالت نظر آتی ہے تو وہ ایک دوسرے پہلو سے زائل ہو جاتی ہے یعنی مسلمانوں کا تناسب پیشہ وری کے کالجوں میں بمقابلہ اُن طلباء کے جو آرٹس کالجوں میں تعلیم پا رہے ہیں ۸۶-۱۸۸۵ء میں ۴۰ فی صدی تھا لیکن ۱۹۳۳ء میں صرف ۱۹ فی صدی رہ گیا یہ تنزل بہت افسوس ناک ہے اس کے معنی یہ ہیں کہ یونیورسٹی کے مسلمان طلباء کا تناسب جو اعلیٰ پیشوں (مثلاً ڈاکٹری (طب جدید)، انجینیری اور قانون) کی تعلیم حاصل کرتے ہیں پچاس سال کے عرصہ میں بہت کم ہو گیا ہے۔

یہ کانفرنس سر سید احمد خاں کے تعلیمی نظریۂ تصورات کا نتیجہ ہے، مرحوم کی مقامی کوششوں کا نتیجہ ایم اے او کالج کی صورت میں ظاہر ہوا، جو اب مسلم یونیورسٹی مع ملحقہ اداروں کی شکل میں موجود ہے اس سے وسیع تر اور نسبتاً غیر مقامی تصورات کا ظہور اس سالانہ کانفرنس کی شکل میں وجود میں آیا جس کے اجلاس ہندوستان کے مختلف مرکزی مقامات پر منعقد ہوتے ہیں اور جس کا مدعا یہ ہے کہ ہندوستان کے تمام صوبجات اور ریاستوں میں مسلمانوں کی تعلیم پر تنقید و تبصرہ کرے اور اس کی ترقی کے ذرائع پر غور کرے، یہ کانفرنس مسلمانوں کی تعلیمی کوششوں میں جو ہندوستان کے دیہات اور قصبات میں ہو رہی ہیں طاقت اور امداد پہنچاتی ہے گو اس کو تمام مسلم انڈیا کی تعلیمی اطلاعات کا تبادلہ خانہ کہنا تو جائز نہ ہوگا لیکن یہ کہنا بھی بیجا نہیں کہ اس کا مدعا یہ ہے کہ مختلف مقامی حالتوں پر وقتاً فوقتاً مرکزی تنظیم کی روشنی ڈالے اور جہاں ممکن ہو مقامی کوششوں کی دستگیری کرے اور اس طرح ان کو ایک رشتہ میں منسلک کرے اور علی گڑھ یعنی مسلمانوں کے تعلیمی مرکز سے ان کے تعلقات پیدا کرے کیا اب اتنی مدت کے بعد ہم سر سید احمد خاں کے تعلیمی تصورات پر ایک تنقیدی نظر ڈال کر ان کو مختصر جملوں کی شکل میں پیش کر سکتے ہیں؟

سر سید مرحوم کے آخری ایام میں مجھ کو ان سے شرف ملاقات حاصل ہوا تھا اس گفتگو

کا کچھ حصہ مجھ کو اب بھی یاد ہے جو مرحوم کے ساتھ مسلمانوں کے احیاء کے متعلق ہوئی تھی میں اُس وقت سرکاری ملازمت میں داخل ہونے والا تھا٭ بہت سے عہدے جنھیں ہم نوجوان آسانی سے حاصل کر لیتے تھے انھیں سرسید کے ہمعمروں نے بہت محنت سے حاصل کیا تھا، بہت سے خواب جو ہم دیکھتے تھے زمانہ کے اثر سے پختہ نہ ہوئے تھے، بہت سے انکشافات جو سرسید اور اُن کے رفقائے کار پر ہوئے ہم کو حقیر معلوم ہوتے تھے، لیکن اب بیسویں صدی میں آ کر وہی اہم و مشکل نظر آتے ہیں، کوئی غیر مشروط صاف بیان کسی بڑے آدمی کے اصول کے متعلق کبھی پوری حقیقت واضح نہیں کر سکتا، میرا خیال ہے کہ اس کا لحاظ رکھ کر علی گڑھ تحریک کے متعلق ہم کہہ سکتے ہیں کہ اس نے ابتدائی زمانہ سے اپنے پروگرام کے مندرجۂ ذیل امور پر خاص زور دیا ہے،

(۱) اس جمود کا علاج جو مسلمانان ہندوستان کے دماغوں پر ان کی حکومت کے زوال کے بعد چھا گیا تھا مروجہ تعلیم ہی ہو سکتی ہے،

(۲) ہمارے لئے مروجہ تعلیم انگریزی زبان اور مغربی سائنسوں کے ذریعہ زیادہ موثر ہو سکتی ہے،

(۳) مذہبی اوہام کی پابندی جو نہایت عجیب و غریب حالت میں مسلمانان ہندوستان پر مسلط ہے صرف مذہبی فلسفہ کے بہت سے بنیادی اصول پر از سرِ نو تجزیہ و تحقیق کرنے سے دور کی جا سکتی ہے،

(۴) جدید اجتہاد اور مسائل پر نظرِ ثانی سے زمانۂ حال کے مغربی سائنس کی ترقی نظر انداز نہیں کی جا سکتی بلکہ بخوشی قبول کر لینا چاہئے، کیونکہ نئی روشنی عروج اسلام کے زمانہ کے مسلمان فلسفیوں اور سائنس دانوں کی محنت کا منطقی نتیجہ ہے،

(۵) علم کی ترقی کے ساتھ ساتھ قومی زندگی اور قومی اداروں کی ترقی بھی ان اصول پر ہونا چاہئے جو مغرب میں تجربہ کے بعد کامیاب ثابت ہوئے ہیں، بہت سے دماغوں میں "علی گڑھ تحریک" انگریزی لباس اور مغربی عادات و اطوار کے اختیار کر لینے کا ہی نام تھا، اگر ابتدائی زمانہ کی علی گڑھ تحریک کے متعلق یہ بیان صحیح ہے تو ہم فوراً اس نتیجہ پر پہنچ سکتے

٭ میں نے اپنے تعلیمی تصورات جوانی کے جوش اور وثوق کے ساتھ اس تعلیمی مرد میدان کے سامنے پیش کئے جس نے غدر سے لے کر ملکہ وکٹوریا کے آخری ایام تک کے زمانہ کو بامعان نظر دیکھا تھا

ہیں کہ اس وقت سے اب تک بہت سی غلط کاریوں کے انکشافات ہوئے ہیں اور علی گڑھ تحریک میں خود بہت سے امور پر حالتِ بازگشت ہو چکی ہے، کوئی زندہ تحریک بغیر ایسی بازگشتوں کے پھل پھول نہیں سکتی، ہم اس کے قائل نہیں کہ مروجہ تعلیم ہی ہماری اُن تمام کمزوریوں کا علاج ہے جن میں ہماری جماعت اور قوم مبتلا ہے، بلکہ برعکس اس کے ہم سمجھنے لگے ہیں کہ ہماری انڈین یونیورسٹی کی تعلیم میں بہت سے نقائص پائے جاتے ہیں بعض تو اس تعلیم کو برملا بُرا کہتے ہیں کہ یہ تعلیم نہایت غلط راستہ پر ہے اور اس کو یکسر تبدیل کر دینے کی تجویز پیش کرتے ہیں لیکن مجھے یقین ہے کہ ہر وہ شخص جو موجودہ تعلیمی اداروں اور مروجہ تعلیم کو حاصل کرنے والے نوجوانوں سے گہرا تعلق رکھتا ہے ہرگز ایسے انتہا پسندی کے خیال کی تائید نہیں کرے گا، ہم جانتے ہیں کہ طریق تعلیم۔ نظم و نسق۔ نفسیاتی تطبیق اور نقطۂ نگاہ میں بہت نقائص ہیں جن کے لئے فوراً معقول علاج کی ضرورت ہے۔ انٹر یونیورسٹی بورڈ نے ابھی چند امور کی طرف توجہ دلائی ہے اور گورنمنٹ ہند کے "محکمہ تعلیم" نے یونیورسٹیوں اور لوکل گورنمنٹوں کو اس معاملہ کے متعلق سرکلر بھی بھیجے ہیں، مالی وسائل کی قلت اور تعلیم یافتہ بیکاروں کی کثیر تعداد نے لوگوں کی توجہ اس مسئلہ پر مرکوز کر دی ہے کہ مبادا یونیورسٹیوں اور گریجوئیٹوں کی تعداد ضرورت سے زائد ہو۔

سر تیج بہادر سپرو کی رپورٹ اور گورنمنٹ صوبجات متحدہ کی بیش از بیش توجہ کے ہم ممنون ہیں جس سے کچھ امید نظر آتی ہے کہ پوری پوری نظر ثانی کے بعد یونیورسٹی کی اصلاح بھی ہو گی اور سب مسئلوں پر توجہ کی جائے گی،

یہ تمام ملک کا سوال ہے اور اس سے تمام فرقے متاثر ہوتے ہیں، ہم مسلمانوں پر بھی اس کا خاص اثر ہو گا کیونکہ ہم میں ان افراد کی تعداد جو تجارت اور صنعتی کاموں کو اختیار کرتے ہیں بہت کم ہے، آج کل صنعتی و تجارتی تعلیم کے دائرے کو وسیع کرنے کی کوشش کی جا رہی ہے اور فارغ التحصیل طلباء کے لئے بہتر ذرائع مہیا کرنے کی بھی سعی جاری ہے اس سے ہماری قوم دیگر ہمسایہ اقوام سے نسبتاً کم مستفید ہو گی، اسلامی آبادی والے صوبجات یعنی پنجاب صوبہ سرحدی سندھ اور بنگال کے مسلمان عوام الناس زراعت پر گزر اوقات کرتے ہیں اور بمبئی کے سوا دوسرے صوبجات میں ان کے بزرگوں کا وسیلۂ معاش عام طور پر حکومت وقت کی ملازمت رہا ہے، ملازمت کی غیر

محدود توسیع کے لئے کوئی گنجائش نہیں، اگرچہ یہ دیکھکر کچھ اطمینان ہوتا ہے کہ آج کل سرکاری حکام مسلمانوں کو ملازمتیں دینے کا کچھ اہتمام کررہے ہیں لیکن کہاں تک ان احکام پر عملدرآمد ہوتا ہے، یہ اس بیداری پر منحصر ہوگا جس سے ہمارے قومی کارکن اس سوال کا مطالعہ کریں گے اور پوری واقفیت اور سلیقہ سے صوبہ کی اسمبلی اور مرکزی مجلس مقننہ میں آٹھایا کریں گے، انگریزی تعلیم کی قوت جو ہم لوگوں میں تھی اب کم ہوگئی ہے، دیسی زبانوں کا سوال بہت پیش پیش ہورہا ہے، ہندوستانی آبادی کا مسلمان طبقہ ہی ایسا ہے (ماسوائے اینگلو انڈین کے جن کی تعداد نہایت ہی قلیل ہے) جن کی زبان تمام ہندوستان اور دیسی ریاستوں میں مشترک ہے۔ یہ بیان بھی مزید توضیح کا محتاج ہے کیونکہ ہم دیکھتے ہیں کہ صوبجاتی خودمختاری کے قائم ہونے اور صوبجاتی حب الوطنی کے نمودار ہونے پر صوبجاتی زبانیں بھی یونیورسٹی میں پیش ہوں گی جیسا کہ بنگال میں ہورہا ہے کسی خاص نتیجہ پر پہنچنے سے پہلے میرا ارادہ ہے کہ اس سوال کے اکثر پہلوؤں پر بحث کروں، لیکن میں زور سے عرض کروں گا کہ اگر انھوں نے انگریزی تعلیم میں ڈھیل دے دی جو اس وقت ہندوستان میں سلطنت کی زبان ہے اور قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ ابھی عرصہ دراز تک رہے گی، مغربی سائنس کے مطالعہ کے متعلق میں نہیں سمجھتا کہ ہم نے کبھی اس عرصہ میں کافی اشتیاق دکھلایا ہو یا معتدبہ نتائج پیدا کئے ہوں آج کل سائنس کی حکمرانی ہے جس شخص کو گزشتہ نصف صدی کا تجربہ ہے اس نے ضرور اس پر غور کیا ہوگا کہ ہماری مادی زندگی (انفرادی یا قومی) میں نئے معلومات اور سائنس کی ایجادوں سے کس قدر تغیر واقع ہوا ہے، انسانی تمدن کی آئندہ ترقی کے میدان کی کنجی سائنس داں کے ہاتھ میں ہے، اگر کوئی صاحب ہم میں ایسے بھی ہیں جن کو ہماری تعلیم اور زندگی میں تجرباتی سائنس کی قدروقیمت کے انکشاف کا احساس ہوتا ہو تو ان سے میں درخواست کروں گا کہ اس سوال کا مطالعہ کرنے میں بے تعصبی اور وسعت نظری کو کام میں لائیں،

اگر بعض اصحاب کا یہ خیال ہے کہ سائنس مذہب کے مخالف ہے تو میں یہ عرض کرنے کی جسارت کروں گا کہ اس کے برعکس سائنس جدید تو ہر روز کم مادی یا میکانکی ہوتی جارہی ہے، نیچر (فطرت) اور انسان کی زندگی میں بڑی بڑی طاقتیں نظر سے پوشیدہ ہیں جن کی تلاش میں ہم نے محض سطحی مطالعہ سے زیادہ غور کے علاوہ گہری غور وفکر کی ضرورت محسوس نہیں کی اس کے یہ معنی نہیں کہ

سائنس اور مذہب ایک ہی شے ہیں۔ لیکن یہ وثوق سے کہا جا سکتا ہے کہ سچا مذہبی دل جو خدا کی مادی مخلوق کے تمام اثرات کے لئے تیار ہو، سائنس جدید کی وسیع و حیرت انگیز دنیا کے مطالعہ سے بجائے بے دینی کے ایک نئی قوت حاصل کرے گا۔

ہمارے مذہبی فلسفہ کی جدید تصریح اور جانچ پڑتال کے لئے سرسید کے زمانہ میں بہت تھوڑا سامان ملا۔ شاید ان اعتراضات کا بیشتر حصہ جو علی گڑھی گروہ کے مذہبی خیالات پر کئے جاتے تھے ان کے چند مخصوص نظریوں یا منطقیانہ نتائج کے خلاف تھے نہ کہ ان کے طریق کار اور نصب العین پر۔ ممکن ہے کہ تنقید کا کچھ حصہ صحیح بھی ہو اور ہم اپنے علم جدید کے ساتھ اس کا مقابلہ بھی کر سکیں اور اس نئی تصریح اور جانچ پڑتال کو جذبۂ تعظیم و تکریم کے ساتھ اپنی تاریخ کے بہترین زمانہ کی اصلی اور حقیقی روایات تک پہنچانے کے کام میں لگے رہیں۔ لیکن ہم محدود حلقہ میں بند نہیں رہ سکتے ہمارے نوجوان جو ہم کو آج مجبور کر رہے ہیں کل مطالبہ کریں گے کہ ہماری تصریح ہمارے بہترین علم سے مطابقت بھی رکھتی ہے یا نہیں، کسی تنقید کا تسلیم کر لینا لازماً یہ معنے نہیں رکھتا کہ تنقید شدہ امر صحت سے گزر چکا ہے لیکن نیا جامہ پہنانے کی ضرورت پیش آ ہی جاتی ہے اور ایسی صفات جو ضروری اور لاحق ہو جاتی ہیں ان کو اپنے مکمل علم کے ساتھ مطابقت دے دینا ضروری ہے۔ ہماری رائے عامہ کی موجودہ حالت میں یہ امر کہاں تک ممکن ہے ہماری ان کوششوں پر منحصر ہے جو رائے عامہ پر روشنی ڈالنے میں صرف ہوں گی، مذہبی حریفوں کا تنفر جس کے سرسید شکار رہے اب بھی زائل نہیں ہوا، اب وہ دوسری اشکال میں ظاہر ہوتا ہے اور بعض وقت سیاسی تنفر کے ساتھ ہم آہنگ ہو کر پیش آتا ہے، اگر ہماری تربیت طوطی وار رٹنے اور امتحان کو مدنظر رکھنے پر ہی موقوف ہے تو ہم اس آزاد قوت فیصلہ کا مقام نہ پا سکیں گے جس سے شریعت کو شش ابھرتی اور رذیل دبتی ہیں،

اعلیٰ تعلیم کا بڑا مقصد جیسا کہ میں سمجھتا ہوں انسانوں کو انفرادی، اجتماعی، معاشرتی اور روحانی اعلیٰ اور مکمل زندگی بسر کرنے کے لئے تیار کرتا ہے اور جن لوگوں نے اعلیٰ تعلیم حاصل کی ہو، ان پر واجب ہے کہ لوگوں کے لئے قیادت کے مواقع مہیا کریں مذہبی

تمدن کی خارجی اور مادی شکل سے ہندوستانی دن بدن متنفر ہو رہا ہے۔ شاید لنگر اپنی جگہ سے بہت دور چلا گیا ہے، خوف ہے کہ مبادا اس چکر میں مروجہ سائنس اور تمدن کی تعلیم کے ضروری پہلو اور صحیح مفہوم نہ ضائع ہو جائیں۔

بیکاری کی وجہ صرف ناقص تعلیم ہی نہیں بلکہ اور بھی بہت سے اسباب ہیں۔ سب سے اول تو دنیا بھر کی تجارت کی کساد بازاری جس نے بین الاقوامی تجارت، بین الاقوامی تبادلۂ زر بذریعہ بنک، بین الاقوامی لین دین اور بین الاقوامی سیاسی تعلقات کا شیرازہ بکھیر دیا ہے، ایسے حالات میں جن ملکوں کے معاشرتی حالات مستقل نہیں یا وہ ممالک جو صرف کچی پیداوار مہیا کرتے تھے اور جن کے لئے بازار محدود ہے اس مصیبت (انحطاط) کی سخت لپیٹ میں آتے ہیں۔

ہندوستان ہمیشہ سے زراعتی ملک ہے اس کے اپنے گھر کا دساور اور اندرونی تجارت لین دین بذریعہ بنک پر تبیت (ساکھ) کی نشوونما نہیں ہوئی، اور جدید حالات کے مطابق بھی نہیں کئے گئے،

ہندوستان کے جماعتی حالات میں اندرونی تغیرات اور ایک جماعت کا دوسرے سے تعلق تجارت کا تجارت سے پیشے کا پیشے سے اور سوسائٹی کے مختلف مدارج آپس میں گزشتہ سالوں میں بہت تبدیل ہو گئے ہیں۔ ان تبدیلیوں کے گہرے اثرات کا پورا پورا اندازہ نہیں کیا گیا اور نہ ہماری تعلیم کے سلسلہ نے اس سخت زمانہ کی بڑھتی ہوئی خواہشوں اور ضروریات کا ساتھ دیا ہے،

ان سب سے بڑھ کر سیاسی فضا میں بڑی بھاری تبدیلیاں ہوئی ہیں، ہمارا جدید نظام حکومت ہماری اپنی ضروریات کی وجہ سے وجود میں نہیں آیا بلکہ بہت سی متضاد طاقتیں اس پیچیدہ طرز حکومت کے قائم ہونے کا باعث ہوئیں، اپنا راستہ طے کرنے میں ہم کو بہت سی پیچیدہ لہروں سے گزرنا ہوگا اور جب ہم اُن میں پھنسے ہوئے ہوں گے تو نہ اُن کی تفریح کر سکیں گے اور نہ ضبط میں لا سکیں گے،

ہمارا فرض ہے کہ نہایت صبر و سکون کے ساتھ ان سب اسباب کا تجزیہ کریں اور

متفقہ طور پر ایک ایسے نظام کی تشکیل کریں اور اس میں وہ روح پھونکیں جو ہماری ضروریات کے بحیثیت مسلمان اور ہندوستانی ہونے کے عین مطابق ہو،

تنظیم کے متعلق یہ عرض ہے کہ بہتر ہوگا اگر ہماری کانفرنس ان ہمعصر اداروں کی اطلاعات جمع کرے جو ہندوستان کے مختلف صوبوں میں مسلمانوں کی اعلیٰ تعلیم کے لئے کام کر رہے ہیں یعنی ان اداروں میں طلباء کی تعداد، نصاب مروجہ تعلیمی تجربات اور ان مشکلات کے متعلق جو درپیش ہوں بلکہ حل ہوگئی ہوں، خبریں وصول کرے، ایسے ریکارڈ (دفتر اطلاعات) کی بناء پر یہ ممکن ہوسکتا ہے کہ مختلف ادارہائے متعلقہ میں دوستانہ سمجھوتہ اور باہمی امداد پیدا کرسکیں اور قائم بھی رکھ سکیں، اگر انٹر یونیورسٹی بورڈ کی مانند ہمارے عام اجلاس ممکن نہ ہوں تو دوستانہ خط وکتابت سے اتنا تو ہوسکتا ہے کہ اس کانفرنس کے وجود سے یہ کام لیں کہ تعلیمی کوشش باہم متفقہ ہو اور ضرورتیں جو درپیش ہوں ایک مرکز پر لائی جاسکیں،

بغیر کسی دخل درمعقولات کے صرف دوستانہ طریقہ ہی سے اطلاعات کے وصول کرنے اور بہم پہنچانے سے کانفرنس ان خامیوں اور کمیوں کو دکھا سکتی ہے جن کا پر کرنا ضروری ہو، یہ ادارہ کسی تجربہ کے نتائج کو جو ایک مقام پر کیا گیا ہو دوسرے مقام پر فائدہ اٹھانے کے لئے بہم پہنچا سکتا ہے اگر ایسے ریکارڈ کی مسلسل موجودگی اور سروے ممکن ہو تو ہر ایک یونٹ (حصہ) دوسرے کے بذریعہ دوستانہ رشک قوت حاصل کرے گا، اگرچہ ہمارا شعبہ زیادہ تر یونیورسٹی کی تعلیم پر غور کرنے کے لئے مخصوص ہے لیکن اس قدر سمجھ لینا چاہئے کہ یہ رائے تمام طریقۂ تعلیم پر عائد ہوسکتی ہے، تعلیم کے مختلف اقسام اور مدارج نیز ان کی تجاویز متعلقہ دستکاری، صنعتی، زراعتی اور سائنس کی تعلیم پر جو عملی طور پر کارآمد ہوسکے غور کرنا چاہئے، اسلامی علوم اور مشرقی تعلیم پر بھی حسب حیثیت توجہ دینا چاہئے، لیکن ہم کو اپنی توجہ محض تنظیم تک ہی محدود نہ رکھنی چاہئے، بلکہ کارکن لوگوں پر بھی نظر رکھنا ضروری ہے، ہم کو زمانۂ مابعد کے مادی سماجی اور ذہنی حالات پر بھی نظر ڈالنا ہوگی اور طلباء کے نظریوں پر بھی خواہ انفرادی ہوں یا اجتماعی، ان کی صحت اور جسمانی نشو ونما ان مواقع کے جو ان کو مختلف اداروں یا صوبجات کے طلباء سے باہمی میل جول کے لئے میسر آسکتے ہوں، غور کرنا ہوگا، اور طلباء کی آئندہ ملازمت اور کاروبار کے وسائل و ذرائع مطالعہ کرنا ضروری

ہے اور ان طریقوں پر غور کرنا ہوگا جن سے طلبار کو تعلیم کے معاملہ میں کورانہ تقلید سے بچا سکیں اور ہم کو یہ بھی دیکھنا ہوگا کہ پرائیویٹ کالجوں یا دیگر اداروں کے متعلمین کے لئے آئندہ کی ترقی کی راہیں اور سامان کیا کیا ہیں اور مجلس منتظمہ سے ان کے تعلقات کیسے ہیں' ان تمام امور میں ہم کو اپنے قومی اداروں نیز ہمسایہ قوموں اور سرکاری اداروں میں بھی موازنہ کرنا ہوگا' قومی اور شہری خدمت ایک مضمون ہے جو بعض اوقات اسکولوں اور کالجوں کے نصاب میں داخل کر لیا جاتا ہے' لیکن میری رائے میں ان کا مطالعہ الگ تنہائی میں اور کاروباری زندگی میں زیادہ مفید اور یا اثر ہوسکتا ہے' اس سے میرا یہ مطلب نہیں کہ ان مضامین کے اصول کا مطالعہ ہی بند کر دینا چاہئے بلکہ برعکس اس کے یہ تعلیم ہمارے نوجوانوں کی توجہ کو ہماری قومی زندگی کی بڑے بڑے کاموں کی طرف مائل کرنے میں بہت مدد دے سکے گی' موجودہ طرز تعلیم یعنی طریقۂ تعلیم مطالب اور اساتذہ کی قابلیت سے مجھ کو سخت مایوسی ہوئی ہے' ہم کو چاہئے کہ ان سب نقائص کو دور کریں لیکن اس سوال کے عملی پہلو پر ہم کو خاص توجہ دینا چاہئے' کیونکہ ہماری عام اور مذہبی زندگی میں اس تعلیم کو خاص درجہ حاصل ہے'

آج کل مہذب ممالک میں جو بڑا سوال انسانوں کے بڑے طبقہ کو پریشان کر رہا ہے وہ انفرادی ضرورتوں کا قومی ضرورتوں سے مقابلہ ہے اور ان میں مناسب توازن کا قائم کرنا ہے' رائے کی ایک لہر ہے جو سوسائٹی کو اس قدر بے جا اہمیت دے دیتی ہے کہ افراد کو اس پر قربان کر دیا جاتا ہے یہ حالت کمونزم اور اشتراکیت وغیرہ میں ہے لیکن دوسری طرف خیالات کی ایک اور رو ہے جو انفرادیت پر اس قدر زور دیتی ہے کہ سوسائٹی کی ضروریات اور مطالبے پس پشت ڈال دئے جاتے ہیں' میگنا چارٹا (فرمان آزادی انگلستان) سے لیکر انیسویں صدی کے وسط تک تاریخ برطانیہ اسی انفرادیت کے اصول پر قائم رہی اور اس کو ہمیشہ انفرادی آزادی کو ریاست کے مقابلہ میں قائم رکھنے پر اصرار رہا' امریکہ کی ریاست ہائے متحدہ نے اس خیال کو لیا اور کئی درجے آگے بڑھ گئے یہاں تک کہ پریزیڈنٹ روزولٹ کا زمانہ آگیا'

خوش قسمتی سے اسلام نے ان دونوں انتہائی درجوں کے بیچ میں ایک معتدل مسلک

قائم کر دیا ہے، ہم کو تعلیم دی گئی ہے کہ ایک واحد روح خدا کی نظر میں بہت وقیع ہے، اس کے قوائے دماغی قابلیت اور اس کی ہستی کے منزل مقصود تک پہنچنے کے مواقع میں ہر طرح کی امداد بھی پہنچانا چاہئے، لیکن سوسائٹی کے بھی کچھ حقوق ہیں جن کو انفرادی مفاد پر ترجیح دینا چاہئے خصوصاً بلحاظ جائداد اور قانون وراثت کے۔

اس وقت موقع نہیں کہ اسلامی تعلیم کے پہلو پر یہاں مفصل بحث کی جائے، میں نے اس کا ذکر صرف اس لئے کیا ہے کہ یہ امر تعلیم کے بنیادی اصولوں میں سے ہے اور دنیا بھر کے بڑے بڑے سیاسی مسئلے اسی جگہ پر آکر ٹکراتے ہیں، ہماری تعلیم کا توازن ایسا ہونا چاہئے کہ ہر فرد واحد اپنا مناسب حصہ حاصل کرے اور سوسائٹی اور برادری کو بھی قوت دے جو معاشرتی اور سیاسی حوادث کے ہجوم میں ایک دوسرے کا ساتھ دے سکیں اور ہر اس برائی کی طاقتوں کا متفقہ ہمت سے مقابلہ کر سکیں جو اس کے خلاف جمع ہو سکتی ہیں، ہماری سوسائٹی کوئی محدود گروہ نہیں ہے اور نہ ہمارا تصور ریاست اس تصور کے متضاد ہے جو تمام بنی نوع انسان کو برادری کا ایک واحد حلقہ خیال کرتا ہے، جس طرح ہم ہر ایک فرد واحد کے حقوق کو ریاست کے بالمقابل جائز سمجھتے ہیں اسی طرح ریاست کے حقوق کو ریاستوں کے اجتماع کے مقابلہ میں بھی جائز تسلیم کرتے ہیں اور اس کے برعکس کو بھی۔

ہماری تعلیم کا نصاب ایسا ہونا چاہئے کہ ہر فرد واحد کی اعلیٰ ضروریات کو پورا کر سکے اور اس کو ایک بیش قیمت فرد سمجھے، جس کی زندگی محض اس کی ذات ہی کی وجہ سے قیمتی و ضروری ہو نہ کہ محض سوسائٹی کا ایک فرد ہونے کی حیثیت سے۔

جوں جوں ہم اس فرد کو خود اس کے گروہ کا ایک کارآمد اور وفادار ممبر بنانے کی کوشش کریں گے، ہم اس گروہ کے حلقہ کو بھی وسیع کرتے جائیں گے۔

خاندان ایک پہلا گروہ ہے، خاندان کی زندگی ہماری بیداری کا قیمتی اور قدرتی وسیلہ ہے۔

دوسرا گروہ گاؤں، شہر یا برادری ہو سکتا ہے لیکن انسان کی توجہ اور رغبت ان گروہوں تک ہی محدود نہ ہونا چاہئے، بلکہ اس کی نظر اس کے ملک یا اس کی قوم تک پہنچی

چاہیے، لیکن اس کی تعلیم اس کی دل چسپی کو ایک تنگ قومیت تک ہی محدود نہ کرے بلکہ اس کو بڑے بڑے گروہوں تک پھیلنا چاہیے حتیٰ کہ تمام بنی نوع انسان کو ایک برادری سمجھے۔

اگر ہم اپنی تعلیم کی بنیاد ان خیالات پر قائم کر سکیں تو ہماری بہت سی مشکلات اور وہ تکالیف جو ہمسایہ قوموں سے پیش آتی رہتی ہیں حل ہو جائیں گی، مزید براں ہم اس قابل ہو جائیں گے کہ بین الاقوامی تعلقات میں ایک وسعت نظری کا راستہ دکھا سکیں گے، اس طرح ہم کو جدید و قدیم، اور پرانی روایات اور نئی تحقیقات اور ماضی و مستقبل میں صحیح توازن قائم کر دینا چاہیے، ہم کو اپنی تعلیم اور زندگی میں یہ سمجھنا ضروری ہے کہ اس زندگی کی واجبی ضروریات اور اگلی دنیا کے خیالی نظریے میں صحیح حد فاصل کون سی ہے، جو چیز ایک انتہا تک پہنچ جاتی ہے وہ بہت تنگ، دھندلی اور کثیف ہو جاتی ہے۔

آخر الامر ہم سمجھتے ہیں کہ تعلیم کا انحصار ماحول پر بھی ایسا ہی ہے جیسا کہ باقاعدہ اور براہ راست درس و تدریس پر، اعلیٰ تعلیم جو سرداری کی روایات قائم کرتی ہے وہ اردگرد کے اثرات کی وجہ سے زیادہ لطیف حاصل ہوتی ہے بہ نسبت درس کے کمرے اور کھیلنے کے میدانوں کے، ہمارے بزرگوں کی روزمرہ کی روش اور مثال جو وہ قائم کرتے ہیں ہمارے لئے ضروری اور بیش قیمت ہیں، ہم لوگ جو اس زمانہ میں اپنی منزل حیات طے کر رہے ہیں دانستہ یا نادانستہ بغیر محسوس کئے ہوئے روزانہ ایک غلط یا صحیح تعلیم دے رہے ہیں ہمارے نوجوانوں کی دماغی حالت درست ہے لیکن وہ متضاد آوازوں سے گھبرا جاتے ہیں ظاہری اور نرم اصول ان کو غلط راستوں پہ ڈال دیتے ہیں، جوانوں اور بوڑھوں میں ایک نفاق کی صورت پیدا ہو رہی ہے، ہمارے بزرگ خود آپس میں پھٹے ہوئے ہیں بعض اوقات شکایت بھی کرتے ہیں کہ نوجوان ان کا راستہ نہیں اختیار کرتے، وجہ یہ ہے کہ نوجوانوں کو صحیح راستہ ملتا نہیں جو کسی متفقہ آواز سے بتایا گیا ہو، اور جو دلائل سے قائل کرے نہ کہ تحکم آمیز لہجہ کسی روش پر چلنے کے لئے مجبور کرے، اگر ہم چاہتے ہیں کہ طلبا خود غرض نہ ہوں باہم متحد اور سچے ہو کر رہیں تو لازم ہے کہ ہم ان اوصاف کو اپنے روزانہ کی روش سے دکھلائیں کیونکہ یہ امور کسی جگہ اتنے ضروری نہیں جتنے کہ ہمارے اساتذہ اور طلبا کی تعلیم میں۔

# خطبۂ صدارت

## اردو پریس کانفرنس


مولوی بشیر الدین صاحب

اڈیٹر البشیر و منیجر اسلامیہ ہائی اسکول اٹاوہ

# تعارف

آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس علی گڑھ کی "پنجاہ سالہ جوبلی" کا جو شاندار اجلاس مارچ ۱۹۳۷ء میں بمقام علی گڑھ منعقد ہوا، وہ مختلف شعبوں پر تقسیم کر دیا گیا تھا، اور ہر شعبہ کا ایک علٰحدہ صدر اور سکرٹری تھا۔

من جملہ ان شعبوں کے ایک شعبہ **"اردو پریس کانفرنس"** تھا، جس میں بلا امتیاز مذہب و ملت ہر اردو اخبار نویس کو شرکت کی دعوت دی گئی تھی، اس شعبہ کا "پہلا اجلاس" ۲۷ مارچ ۱۹۳۷ء کو بوقت ۸ بجے شب آسمان منزل میں زیر صدارت خان بہادر مولوی **بشیر الدین** صاحب اڈیٹر اخبار "البشیر" اٹاوہ منعقد ہوا، اور دوسرا ۲۸ مارچ کو ۹ بجے صبح زیر صدارت منشی **دیا نرائن نگم** صاحب بی اے اڈیٹر رسالہ "زمانہ" و اخبار "آزاد" کان پور منعقد ہوا۔

اس شعبہ کے سکرٹری مولوی **محمد اکرام اللہ خاں** ندوی اڈیٹر اخبار "کانفرنس گزٹ" اور مولوی **نظام الدین حسین** نظامی صاحب اڈیٹر "ذوالقرنین" بدایوں تھے۔ دوسرے جلسہ میں ایک رزولیوشن کے ذریعہ سے **"اردو پریس ایسوسی ایشن"** کے نام سے یہ شعبہ ایک مستقل انجمن کی صورت میں قائم کر دیا گیا۔

ذیل میں اس شعبہ کے پہلے اجلاس کے صدر مولوی بشیر الدین صاحب کا خطبہ شائع کیا جاتا ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# خطبۂ صدارت اردو پریس کانفرنس

از

مولوی بشیر الدین صاحب اڈیٹر البشیر و منیجر اسلامیہ ہائی اسکول اٹاوہ

محترم رہنمایان قوم!

اس جلسہ کا صدر بنا کر آپ نے جو عزت افزائی میری فرمائی ہے، میں اس کا دل سے شکریہ ادا کرتا ہوں لیکن مجھ کو معاف فرمائے اگر میں یہ عرض کروں کہ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ ایسے اہم کام اور ذمہ داری کے منصب پر مجھ جیسے پرانے دقیانوسی زمانہ کے شخص کو جس کو نہ زمانۂ موجودہ کی تعلیم حاصل ہوئی ہے! ورنہ وہ اس ترقی کی رفتار سے جو موجودہ زمانہ میں پریس کو ہوئی ہو واقف ہے صدر کیوں منتخب کیا ہے۔ حالانکہ خدا کے فضل و کرم سے ہماری برادری میں بہت سے "گریجوئٹ" بھی ہیں اور مشرقی علوم کے عالم و فاضل بھی۔ ان میں علم نفسیات کے ماہر بھی ہیں جو اس امر سے اچھی طرح واقف ہیں کہ زمانہ کے مطابق کس طرح اخبار کو ہر دلعزیز اور قوم و وطن کے واسطے مفید بنایا جا سکتا ہے۔ وہ نوجوان ہیں ان کے حوصلے اور امنگیں بڑھی ہوئی ہیں اور ایک اخبار کو مفید و پُر از معلومات بنانے کے لئے جس قدر سخت محنت کی ضرورت ایک اڈیٹر کو ہوتی ہے خدا کے فضل سے اس محنت کے برداشت کرنے کی قوت اور طاقت بھی ان میں موجود ہے۔ میں ایسی قابل ہستیوں کے مقابلہ میں ایک اسی برس کا بڈھا ہوں جس کے منہ میں نہ دانت ہیں نہ پیٹ میں آنت۔ جس

کی بصارت اور سماعت برائے نام باقی رہ گئی ہے اور خرابی صحت کی وجہ سے طاقت جواب دے چکی ہے۔ اور جو اسفل السافلین کے درجہ کو پہنچ چکا ہے۔

آپ حضرات واقف ہیں کہ عمر کے ساتھ تمام قویٰ میں جس طرح بجائے ترقی کے اضمحلال شروع ہو جاتا ہے اسی طرح دماغ کی قوتیں بجائے ترقی کرنے کے گھٹنا شروع ہو جاتی ہیں۔ اور نئے واقعات کو قبول کرنے اور ان سے نتیجہ نکالنے کی قوت و صلاحیت جاتی رہتی ہے۔ میں بھی اس انسانی فطرت سے مستثنیٰ نہیں ہو سکتا۔ میں حیران ہوں کہ آپ ان صاحبوں نے جو میری حالت سے واقف ہیں اس قدر ذمہ داری کا بوجھ میرے کاندھو پر کیوں ڈالا ہے؟ جہاں تک میں غور کرتا ہوں اس کے صرف تین وجوہ معلوم ہوتے ہیں

اوّل یہ کہ پہلے زمانہ میں ہندوستان کی بہت سی برادریوں میں یہ رسم جاری تھی کہ بارات والے جب بارات لے کر جاتے تھے تو دلہن کے گھر جا کر ایسی نت نئی فرمائشات کرتے تھے جس کو پورا کرنا ان کے امکان سے باہر سمجھتے تھے اور اس طرح دلہن والوں کو ذلیل و شرمندہ کرنے کے لئے مختلف تجویزیں سوچتے تھے۔ اسی طرح دلہن والے بارات والوں کو شرمندہ اور پریشان کرنے کے لئے مختلف قسم کے نئے نئے مطالبات پیش کرتے تھے۔ چنانچہ مشہور ہے کہ ایک شادی کے موقع پر دلہن والوں نے دولہا والوں کو یہ پیام بھیجا کہ بارات اس شرط پر آئے کہ اس میں کوئی بڈھا آدمی نہ ہو۔ دلہن والوں کا جب یہ پیام پہنچا تو دولہا والے پریشان ہوئے کہ اگر یہ شرط قبول کی جائے تو کوئی اور نیا مطالبہ نہ پیش کر دیا جائے۔ اور جب کوئی تجربہ کار بڈھا موجود نہ ہوگا تو وہ شرط کیونکر پوری کی جائے گی۔ چنانچہ بہت غور و فکر کے بعد یہ قرار پایا کہ ایک بڈھے کو ڈھول میں بند کر کے لے جانا چاہیئے۔

چنانچہ ایک بڑے میاں ڈھول میں بند ہو کر بارات کے ساتھ گئے، جب بارات دلہن والوں کے گھر پہنچی تو انہوں نے یہ شرط کی کہ ہمارے یہاں کی یہ رسم ہے کہ جتنے آدمی بارات میں ہوں اتنے ہی بکرے وہ کھا جائیں۔ اس کے بعد شادی ہوگی۔ دلہن والوں کے اس مطالبہ کو سن کر باراتی چکر میں آ گئے۔ آخر یہ تجویز ہوئی کہ بڑے میاں سے دریافت

کیا جائے کہ کیا تدبیر کی جائے۔ بڑے میاں نے مشورہ دیا کہ پہلے ایک بکرے کو ذبح کرکے اس کا گوشت پکا کر ایک ایک بوٹی کرکے کھالیں۔ اس کے بعد دوسرے بکرے کو ذبح کرکے گوشت پکا کر کھائیں اسی طرح تمام بکرے آسانی کے ساتھ کل باراتی کھالیں گے۔ چنانچہ بڑے میاں کے مشورہ پر عمل کیا گیا۔ اور دلہن والوں کا مطالبہ پورا کردیا گیا جب سے یہ مثل مشہور ہوگئی کہ بڈھے کو ڈھول میں بند کرکے بارات میں لے جاتے ہیں کہ وقت پر اس کے مشورہ سے فائدہ اٹھایا جاسکے۔

غالباً آپ حضرات نے بھی اسی خیال سے مجھ بڈھے کو یہاں بلا لیا ہے۔ لیکن اگر آپ مجھ کو صدر منتخب نہ کرتے اور مجھ کو بلا کر ایک کونے میں بٹھا دیتے اور وقت ضرورت مجھ سے مشورہ طلب کرتے تو آپ کا مقصد پورا ہو جاتا۔

دوسری وجہ میرے صدر منتخب کرنے کی غالباً یہ ہو کہ آج کل پرانے زمانے کے ٹوٹے پھوٹے برتن، پھٹے پرانے کپڑے، ٹوٹے پھوٹے نقش و نگار کے پتھر، کُند اور ناکارہ ہتھیار بڑی تلاش و جستجو اور بیش قرار روپیہ صرف کرنے کے بعد جمع کرکے عجائب خانوں میں رکھے جاتے ہیں تاکہ زمانہ قدیم کے تمدن اور صنعت و دستکاری کا نمونہ لوگوں کی نظروں کے سامنے آجائے اور اس سے استفادہ کیا جائے شاید آپ نے اسی خیال سے نصف صدی پہلے کے ایک اڈیٹر کو نمایاں جگہ بٹھا دیا ہے تاکہ دنیا دیکھے کہ زمانہ قدیم میں اُردو اخبار کے اڈیٹر ایسے کندۂ ناتراش ہوا کرتے تھے۔

تیسری وجہ میرے صدر منتخب کرنے کی یہ ہو سکتی ہے کہ ایشیا میں اور بالخصوص ہندوستان میں بڈھے آدمیوں کی عزت و توقیر کرنا داخل اخلاق تھا، ممکن ہی کہ آپ نے ہندوستان کی ایک قدیم رسم کے موافق اپنی برادری کے ایک بڈھے کی عزت فرمائی ہو۔

بہرحال میرے صدر منتخب کرنے کے جو کچھ بھی وجوہ ہوں میں آپ کی عزت افزائی کا شکریہ ادا کرتا ہوں۔

**موجودہ زمانہ میں اخبار کی ضرورت و اہمیت**

حضرات۔ چونکہ میرا دلی عقیدہ ہی کہ اس زمانہ میں ہر قوم و ملک کی ترقی اخبار کی ترقی پر منحصر ہے اور جس قوم کے اخباروں کی

مالی حالت زیادہ مستحکم ہوتی ہے، وہی ملک اور وہی قوم ترقی کرتی ہے اور جس قوم کے اخبار ادنیٰ درجہ کے ہوتے ہیں وہ قوم اور وہ ملک روز بروز پستی کی طرف گرتا چلا جاتا ہے، اس وجہ سے میں تمام قومی تعلیم گاہوں اور قومی اداروں کے وجود سے اردو اخبارات کے وجود کو زیادہ ضروری خیال کرتا ہوں۔ اور میری دلی تمنا اور آرزو ہے کہ اردو پریس مثل انگریزی اخبارات کے ترقی کرے اور چونکہ یہ کانفرنس اردو پریس کی ترقی کے تدابیر پر غور کرنے کے لئے منعقد کی گئی ہے اس لئے باوجود خرابی صحت میں نے اس کانفرنس کی صدارت منظور کر لی ہے اگر اس کانفرنس سے کوئی ایسا نتیجہ نکلا جس سے کہ اردو پریس کا مرتبہ بلند ہو جائے تو میں خیال کرتا ہوں کہ اس جلسہ کی صدارت میرے لئے نجات کا ذریعہ ہو گی۔

## اُردو اخبارات کا ابتدائی دور

حضرات۔ میں نے جب ہوش سنبھالا اور اخبار بینی کا شوق پیدا ہوا اس زمانہ میں اُردو کے بہت تھوڑے اخبار جاری تھے۔ اور گورنمنٹ کی خواہش تھی کہ اردو اخبار نویسی ترقی کرے، اس وجہ سے عام طور پر گورنمنٹ ہر ایک اردو اخبار کی بہت سی کاپیاں اسکولوں اور مختلف دفاتر کے لئے خریدتی تھی، دیسی ریاستوں میں بھی برٹش انڈیا کے اردو اخبارات خریدے جاتے تھے۔

اس زمانہ کے اخباروں کا یہ عمل تھا کہ عام لوگوں سے اور قیمت وصول کرتے تھے اور گورنمنٹ اور والیانِ ملک سے بڑی بڑی قیمتیں مقرر کرتے تھے۔ اس زمانہ میں اگرچہ اخبارات کم تھے، لیکن اس طرح ان کو معقول آمدنی ہو جاتی تھی، سرکاری دفاتر میں جو فارم اور رجسٹر وغیرہ طبع ہوتے تھے وہ بھی لوکل پریس میں طبع ہوا کرتے تھے، اور ان کی معقول اجرت ملتی تھی، کیونکہ مقابلہ سخت نہ تھا۔

اردو کتابوں کی بھی بازار میں بہت زیادہ مانگ تھی، ہر شہر میں حتیٰ کہ قصبات میں بھی کتب فروشوں کی دکانیں موجود تھیں، بہت سے کتب فروش پھیری کر کے کتابیں فروخت کرتے تھے۔ ہندوؤں کے تیرتھ اور نہان اور میلوں کے موقع پر کتب فروش اپنی کتابیں فروخت کرنے کے لئے لے جاتے تھے۔ ان وجوہ سے مالکان پریس جو اخباروں کے

ایڈیٹر بھی ہوتے تھے، ان کی مالی حالت بہت اچھی ہوتی تھی اور شہر میں نیز حکام کے نزدیک ان لوگوں کی بڑی عزت وتوقیر ہوتی تھی۔ لیکن مالکان پریس کی اس خوشحالی کی زندگی کو دیکھ کر چونکہ بہت سے لوگوں نے اخبار جاری کر دئے اس لئے گورنمنٹ نے اخبارات کی خریداری بند کر دی۔ یہاں تک کہ گورنمنٹ رپورٹر کے پاس جو اخبار بھیجے جاتے تھے ان کی قیمت ملنا بھی بند ہو گئی۔ سرکاری دفاتر کی چھپائی کا کام گورنمنٹ پریس میں ہونے لگا۔ اسی وجہ سے اخباروں کی مالی حالت روز بروز خراب ہونی شروع ہوئی۔ لیکن یہ غنیمت ہوا کہ اخباربینی کا مذاق لوگوں میں پیدا ہونا شروع ہو گیا جس کی وجہ سے اخباروں کی مالی حالت پہلے سے اچھی تو نہ رہی۔ لیکن بہت خراب بھی نہ ہوئی۔

**اُردو اخبارات کا مقابلہ** پہلے زمانہ میں پریس کے لئے کوئی مخصوص قانون نہ تھا۔ اس زمانہ میں ازالہ حیثیت عرفی کے دعوے دائر ہو جاتے تھے، جب کسی اخبار پر دعویٰ دائر ہوتا تھا تو اس کے خریدار بڑھ جاتے تھے، لیکن رفتہ رفتہ اخبار مختلف سخت گیر قوانین کے شکنجہ میں کسے جانے لگے۔ پہلے زمانہ میں انگریزی پڑھے لوگ کم تھے، اور ہر صوبہ میں کسی نہ کسی انگریز یا انگریزی کمیٹی کے انتظام سے ایک اخبار نکلتا تھا جس کی قیمت بہت زیادہ ہوتی تھی۔ اور اُردو ہندی کا جھگڑا بھی پیدا نہ ہوا تھا، اور نہ کوئی اخبار ہندی کا شائع ہوتا تھا اس لیے جن لوگوں کو اخباربینی کا شوق ہوتا وہ اُردو اخبار خریدنے پر مجبور تھے۔ ۱۸۷۷ء کی جنگ ٹرکی کے زمانہ سے جب اُردو اخباربینی کا مذاق بہت زیادہ بڑھ گیا، تو بہت سے دو ورقی روزانہ اخبار جاری ہوئے یہ شوق چونکہ عارضی تھا، اس وجہ سے جنگ ختم ہونے کے بعد وقتی ضرورت کو پورا کرنے کے لئے جو روزانہ اخبار جاری ہوئے تھے وہ بند ہو گئے، اس کا نتیجہ یہ ضرور ہوا کہ اخبار پڑھنے والوں کی تعداد میں اضافہ ہو گیا، لیکن آج کل کی طرح واقعات عالم اس قدر جلد جلد تبدیل نہیں ہوتے تھے۔ اس لئے ہفتہ وار اخبار بھی اس زمانہ کے اخبار پڑھنے والوں کا شوق پورا کرنے کے لئے کافی تھے، اس کے بعد انگریزی تعلیم یافتہ جماعت ملک میں بڑھنے لگی، اور ہر صوبہ میں انگریزی کے کم قیمت روزانہ اخبار نکلنا شروع ہوئے۔ لہذا لوگوں نے بجائے اُردو اخبار کے

انگریزی اخبارات خریدنا شروع کئے، اردو ہندی کا جھگڑا شروع ہونے کے بعد ملک میں ہندی کے اخبار بھی نکلنا شروع ہوگئے، اس وجہ سے ہندو اخبار بین پبلک نے بجائے اردو اخبارات کے ہندی اخبارات کی خریداری شروع کردی۔

## فرقہ وارانہ اختلافات کا اثر اردو اخبارات پر

چونکہ بدقسمتی سے ہندو اور مسلمانوں کے تعلقات روز بروز خراب ہوتے جارہے ہیں اس وجہ سے ہندو اصحاب ان اخبارات کو جو مسلمان نکالتے ہیں نہیں پڑھتے اور مسلمان اصحاب ان اخبارات کو جو ہندی میں شائع ہوتے ہیں عام طور پر مطالعہ نہیں کرتے، نتیجہ یہ ہے کہ اردو اخبارات کی اشاعت روز بروز کم ہوتی جاتی ہے، اردو اخبارات کی مالی کمزوری کا سبب یہ بھی ہے کہ اکثر مالکانِ اخبار ہی مالکان پریس ہوتے تھے، جو اردو کی کتابیں چھاپتے تھے، اور کتابوں کی تجارت سے جو منافع ہوتا تھا اس کا بڑا حصہ اخبار کی ترقی میں صرف کرتے تھے، اب کچھ عرصہ سے اردو کے خواندہ اشخاص کی تعداد کم ہورہی ہے اس لئے اردو کتابوں کی نکاسی کے لئے اب کوئی بازار نہیں رہا۔

چنانچہ میلوں اور نمائشوں میں ہندی کے کتب فروشوں کی متعدد دکانیں ہوتی ہیں، لیکن کسی اردو کتب فروش کی دکان نہیں دکھائی دیتی، چھوٹے اور اوسط درجہ کے شہروں میں اردو کتب فروشوں کی دکانیں ختم ہوچکی ہیں، لکھنو، دہلی اور کانپور ایک زمانہ میں اردو کتابوں کے دساور تھے وہاں ابھی سوائے ایک دو دکانوں کے کوئی دکان نظر نہیں آتی۔

بدقسمتی سے اب اردو ہندی کا سوال ایک قومی سوال بن گیا ہے، اور مسلمان جو اردو کی زبانی ہمدردی کا بہت کچھ اظہار کرتے ہیں، ان میں انگریزی خواں اصحاب کی یہ حالت ہے کہ وہ نہ اردو اخبار پڑھتے ہیں نہ اردو کی کتابیں، میں نے وہ زمانہ دیکھا ہے کہ جب سرسید مرحوم، نواب محسن الملک، نواب وقار الملک، مولانا حالی، مولانا شبلی، مولانا محمد حسین آزاد، اور مولوی نذیر احمد وغیرہ مستند اور چوٹی کے لیڈر نہایت شوق کے

ساتھ اردو اخبارات کو خرید کرتے تھے۔ اور نہایت پابندی کے ساتھ ان کو پڑھتے تھے، آج مسلمان لیڈروں کی یہ حالت ہے کہ وہ اردو اخبار خریدنا یا پڑھنا اپنی ذلت خیال کرتے ہیں

**اُردو اخبارات کی عمر اور بے مائیگی**

ان تمام حالات اور وجوہ کی بناء پر اردو پریس کی مالی حالت روز بروز بد سے بدتر ہوتی چلی جاتی ہے، یہی وجہ ہے کہ بہت سے اُردو اخبار جو نکلے وہ بند ہو چکے اور جو نکل رہے ہیں کوئی امید نہیں کہ وہ زیادہ عمر پائیں، چنانچہ پرانے زمانہ کے اخباروں میں صرف اودھ اخبار ایسا ہے جس کی عمر ۸۰ سال کی ہوئی ہے، اور یہ بھی اس وجہ سے کہ اس کے بانی منشی نولکشور آنجہانی نے اپنی وفات کے وقت کافی سرمایہ چھوڑا تھا، اور خوشی کی بات ہے کہ ان کے قائم مقاموں نے آج تک اس اخبار کو جاری رکھا ہے۔

**دوسرا اخبار** دبدبۂ سکندری ہے جس کی عمر ۶۰ سال کی ہے، یہ اخبار زیادہ تر ریاست رامپور اور دوسری دیسی ریاستوں اور امراء کی فیاضی اور امداد سے جاری ہے، جہاں تک مجھ کو علم ہے اور کوئی اردو اخبار ایسا نہیں ہے جو پچاس سال سے زیادہ کا ہو، واقعات یہ بتاتے ہیں کہ جس طرح انسانوں کی عمر فانی ہوتی ہے اسی طرح انسانی عمر کے اوسط سے کم اُردو اخباروں کی عمر ہوتی ہے، اس زمانہ میں اخبارات کی زندگی کا زیادہ تر مدار اشتہارات کی آمدنی پر ہوتا ہے، لیکن اردو اخباروں کی اشاعت چونکہ محدود ہوتی ہے اس وجہ سے اردو اخبارات میں اشتہارات کم ہوتے ہیں۔ آج کل واقعات چونکہ جلد جلد تبدیل ہوتے رہتے ہیں اور خبر رساں ایجنسیاں زیادہ ہو گئی ہیں، لہٰذا جن لوگوں کو اخبار بینی کا شوق ہوتا ہے وہ روزانہ اخبار پڑھتے ہیں، لیکن اچھے روزانہ اخبار کے لئے کافی سرمایہ کی ضرورت ہوتی ہے، اور چونکہ سرمایہ دار انفرادی طور پر یا مشترکہ سرمایہ سے اردو اخباروں کی موجودہ حالت کو دیکھ کر اس کام میں روپیہ نہیں لگاتے اس وجہ سے اردو کے روزانہ اخبار بہت کم ہیں، اور جو ہیں وہ کمی سرمایہ کی وجہ سے رویٹر اور ایسوشی ایٹڈ پریس سے براہِ راست خبریں نہیں منگوا سکتے اور روزانہ اچھے اخبار کی تیاری کے واسطے جس قدر اسٹاف کی ضرورت ہوتی ہے نہیں رکھ سکتے ہیں، اسی وجہ سے اُردو کے روزانہ

اخبارات میں خبریں کئی روز کے بعد شائع ہوتی ہیں، اور انگریزی خواں حضرات کو جو انگریزی کے اخبارات پڑھتے ہیں کوئی دلچسپی اُردو کے روزانہ اخبارات سے نہیں ہوتی۔

بوجہ کمی سرمایہ کے انگریزی اخبارات کے مقابلہ میں اردو اخبارات کا حجم بھی کم ہوتا ہی اس کے علاوہ اردو کے جو اچھے روزانہ اخبار ہیں ان سے پے درپے ضمانتیں طلب ہوتی ہیں، اس وجہ سے وہ مالی مشکلات میں مبتلا رہتے ہیں، اور اکثر بند ہو جاتے ہیں۔

حال میں گورنمنٹ کے "محکمہ ڈاک" کی طرف سے ایک ایسی پابندی عائد کی گئی ہے جس کے عملدرآمد ہونے پر اندیشہ ہے کہ بہت سے اُردو اخبارات کی زندگی کا خاتمہ ہو جائے گا وہ حکم یہ ہی کہ اخبارات کو جن کی رعایتی شرح محصول پر روانہ ہونے کے لئے رجسٹری کی جاتی ہے مجبور کیا گیا ہے کہ وہ تاریخ مقررہ پر پوسٹ ہوا کریں، اور ان کی ایک کاپی پوسٹ ماسٹر جنرل حلقہ کے پاس بلاقیمت بھیجی جائے، پہلے تو ان کو تنبیہ کی جائیگی اگر متواتر ایسا ہوگا تو ان سے یہ رعایت واپس لے لی جائے گی، اس حکم کا زیادہ اثر اردو اخبارات پر پڑے گا، کیونکہ جیسا کہ پہلے کہا جا چکا ہے اُردو اخبارات کے پاس نہ طباعت کا کافی اسٹاف ہوتا ہی نہ ادارت کا کہ دوسرے عملہ سے کام لے کر ہرج مرج کا مقابلہ کیا جا سکے، یہ سب مشکلات اس وقت تک باقی رہیں گی جب تک انگریزی اور ہندی کے اخبارات کی طرح اردو اخبارات مشترکہ سرمایہ سے جاری نہیں کئے جائیں گے۔

## اُردو پریس کو ترقی دینے کی ضرورت

مسلمانوں کے سیاسی لیڈروں کو اکثر یہ خیال پیدا ہوتا ہی کہ مسلمانوں کی عام آواز انگریزی حکام کے کانوں تک پہنچانے کے لئے اچھے روزانہ انگریزی اخبار کی ضرورت ہے، لیکن افسوس ہے کہ سیاسی لیڈروں نے اب تک اس بات کو نہیں سمجھا کہ انگریزوں کے کان تک آواز پہنچانے سے زیادہ ضروری یہ ہی کہ قوم کو بیدار کیا جائے، اور قوم کو بیدار کرنا اور ان میں صحیح احساس پیدا کرنا صرف اردو اخبار کر سکتے ہیں ملک میں جو سیاسی بیداری آج دیکھنے میں آتی ہی اور کانگریس نے جو وقعت آج حاصل کی ہے اس کی اصل وجہ یہ ہی کہ مسٹر تلک آنجہانی جو کانگریس کو پرانے ڈھانچے سے نکال کر نئی جدوجہد کے لئے آمادہ کرنے

کے بانی تھے انہوں نے بجائے انگریزی میں اخبار نکالنے کے مرہٹی زبان میں اخبار نکالا۔ ان کا مقولہ تھا کہ گورنمنٹ کے کان تک آواز پہنچانے سے زیادہ ضروری یہ امر ہے کہ قوم میں سیاسی بیداری پیدا کی جائے، اور گورنمنٹ خود مجبور ہوگی کہ وہ ہمارے اخبارات کا ترجمہ کرائے کاش مسلمان رہنما اس نکتہ کو سمجھیں اور اس پر عمل کریں؛ اور جس قوت کا کانگرس نے موجودہ الیکشن میں اظہار کیا ہے اس سے سبق حاصل کریں، اور مسلمانوں کے جو ادارے خواہ سیاسی ہوں یا تعلیمی ان کو یاد رکھنا چاہئے کہ جب تک وہ اُردو پریس کو مضبوط اور قوی نہ بنائیں گے ان کے مقاصد میں خاطر خواہ کامیابی نہیں ہوسکتی، جو لوگ مسلم یونیورسٹی اور آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کی تاریخ سے واقف ہیں وہ اس واقعہ سے انکار نہیں کرسکتے کہ قوم میں جو گرویدگی اور دلچسپی ان دونوں اداروں سے پیدا ہوئی اس کا باعث صرف اردو پریس تھا، لیکن جب سے ان اُردو اخباروں کی حالت خراب ہوئی۔ اس وقت سے قوم کو ان دونوں اداروں سے نہ وہ شغف باقی رہا اور نہ وہ دلچسپی۔

## قومی ادارے اور اخبارات

مجھ کو وہ زمانہ یاد ہے کہ جب انڈین نیشنل کانگرس قائم ہوئی ہے اس کے بانیوں نے کانگرس کو ہر دلعزیز بنانے اور اس کا پروپگنڈا کرنے کے لئے پہلا کام یہ کیا تھا کہ مختلف صوبوں کے مختلف زبانوں کے اخبارات کے کالم اسی طرح خرید لئے تھے جس طرح کہ تجارتی کمپنیاں اخبارات کے کالم خرید لیتی ہیں اسی کا نتیجہ تھا کہ کانگرس کی آواز بہت جلد تمام ملک میں پھیل گئی، اور بہت ہی تھوڑے زمانہ میں کانگرس کے اغراض و مقاصد ہندوستان کے گوشہ گوشہ میں پھیل گئے، اور جن اخباروں نے کانگرس کے اغراض و مقاصد کی اشاعت اپنے ذمہ لی تھی، آج ان اخباروں کی مالی حالت زیادہ بہتر اور زیادہ مضبوط ہے۔

برخلاف اس کے علی گڑھ کی تحریک، آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس، اور آل انڈیا مسلم لیگ کے مقاصد کی حمایت اور پروپگنڈا کرنے کا کام جن اردو اخباروں نے اپنے ذمہ لیا تھا آج اُن اخباروں کی مالی حالت اچھی نہیں ہے۔ غرض جیسا میں نے اوپر بیان کیا ہی میرا عقیدہ یہ ہے کہ جس قوم کے اخبارات کی مالی حالت خراب ہوتی ہے وہ قوم

روز بروز پستی کی طرف گرتی جاتی ہے۔ میرے اس خیال کی تصدیق اس واقعہ سے ہوتی ہے کہ مسلمان جو اردو کی حمایت کا زبانی دعویٰ کرتے ہیں، وہ روز بروز پستی کی جانب گرتے جاتے ہیں، ان میں ابتدائی تعلیم میں بجائے ترقی ہونے کے تنزل ہو رہا ہے۔ اور ان کی اقتصادی اور اخلاقی حالت گرتی چلی جاتی ہے۔

## اُردو پریس کی کمزوریاں

**حضرات!** میں نے سطور بالا میں اردو اخبارات کی ترقی نہ کرنے کا تمام تر الزام قومی اداروں اور قومی لیڈروں کو دیا ہے حقیقت میں یہ ناانصافی ہوگی اگر میں اڈیٹروں کی کمزوریوں کے متعلق کچھ ظاہر نہ کروں، اس وجہ سے آپ مجھ کو معاف فرمائیں گے، اگر میں یہ عرض کروں کہ ہم کو خود اپنے گریبان میں بھی منہ ڈال کر دیکھنا چاہئیے کہ ہم میں کیا کیا کمزوریاں ہیں اور کیا کیا نقائص ہیں میرے نزدیک اردو اخبارات کے مالکوں اور اڈیٹروں میں بڑا نقص یہ ہے کہ وہ کوآپریٹو اصول پر باہم مل جل کر کام نہیں کرتے، اور ہر شخص جداگانہ اتیاز حاصل کرنے کی کوشش کرتا ہے، اس وجہ سے جس نسبت سے اردو اخبارات کی تعداد میں ترقی ہوئی ہے، اس نسبت سے اردو اخبارات پڑھنے والوں کی تعداد میں ترقی نہیں ہوئی۔

اگر وہ اصحاب جو اس وقت جُدا جُدا اپنے اخبارات نکال رہے ہیں، سب مل کر مشترکہ کمیٹی کے اصول پر کوئی اچھا اخبار نکالیں اور تقسیم عمل کے اصول پر اپنے اپنے کام تقسیم کرلیں اور منافع بھی تقسیم کرلیا کریں تو گو تعداد میں اخبار کم ہو جائیں گے لیکن جو اخبار ہوں گے وہ زیادہ اچھے اور بہتر حالت میں ہوں گے۔

میں سمجھتا ہوں کہ ابھی کچھ عرصہ تک میرے اس مشورہ پر عمل نہ ہو سکے گا کیونکہ ہم میں مشترکہ طریقہ سے کام کرنے کی صلاحیت پیدا نہیں ہوئی ہے۔

لہذا میں اپنے بھائیوں کو نہایت دلسوزی کے ساتھ یہ مشورہ دیتا ہوں کہ ہر ایک اخبار کا اڈیٹر اپنے مذاق اور طبیعت کے موافق اپنے لئے ایک "مخصوص پالیسی" مقرر کرلے اور وہ اپنی پالیسی کے اندر رہ کر قوم و ملک کی خدمت کرے، مثلاً جن اصحاب کو "مذہب" کی ترقی و اشاعت کا خیال ہے وہ صرف اسی ایک مقصد کے لئے اپنے اخبار کے کالم وقف کر دیں،

اور جن اصحاب کو مذہبی "مناظرہ" کا شوق ہو وہ اپنے اخبار کی پالیسی مناظرہ تک محدود رکھیں جن کو "تعلیم" سے دلچسپی ہو وہ تعلیمی تحریکات پر اپنے اخبارات میں بحث کریں، جن صاحبوں کو "سیاسی معاملات" سے دلچسپی ہو وہ سوائے سیاسی معاملات کے دوسرے معاملات کو اپنے اخبار کے کالموں میں جگہ نہ دیں۔

اردو کے ہفتہ وار اخباروں کے لئے اس امر کی ضرورت ہے کہ وہ بجائے اس کے کہ ہفتہ بھر کی خبروں میں سے کچھ خبریں بجنسہٖ ترجمہ یا نقل کر دیں ذرا محنت کر کے مختلف قسم کی خبروں کا خلاصہ مختصر طریق پر ایک جا جمع کر دیا کریں اور کوشش کریں کہ ان کے مختصر صفحوں میں ہفتہ بھر کے تمام واقعات آجائیں۔

**طلبہ کے لئے اخبار** اس امر کی بھی ضرورت ہے کہ چھوٹی عمر کے بچوں کے لئے اخبار زیادہ تعداد میں شائع ہوں جن کی زبان نہایت آسان اور ان میں جو واقعات درج کئے جائیں ان کا طریقۂ بیان بچوں کی سمجھ کے لائق ہو۔

سکنڈری اسکولوں کے طلباء کے اخبارات علیحدہ ہوں، جن کا معیار بچوں کے اخبار سے بلند ہو، اسی طرح یونیورسٹیوں اور کالجوں کے جو اخبار ہوں وہ زیادہ بلند پایہ ہوں۔

لڑکیوں کے اخبار اور رسالے اردو زبان میں بہت کم شائع ہوتے ہیں، اور جو کچھ ہیں ان میں واقعات عالم کی بہت کمی ہوتی ہے، ایسے اخبارات بھی اردو میں بہت ہی کم ہیں جو عوام اور مزدوری پیشہ جماعت کے لئے جاری کئے گئے ہوں۔ ضرورت ہے کہ اس طبقہ کو ابھارنے کے لئے عوام الناس کی ضروریات اور ان کے مذاق کے موافق زیادہ سے زیادہ اخبار جاری کئے جائیں۔

میں خیال کرتا ہوں کہ اس طریق عمل سے اردو اخبارات کی اشاعت زیادہ ہو جائے گی اور عوام کو بہت زیادہ فائدہ پہنچے گا۔ بجائے اس کے کہ ہم کسی ترقی یافتہ اخبار پر حاسدانہ نظر ڈالیں اس امر کی ضرورت ہے کہ ہم اس کوشش اور تگ و دو میں مصروف ہو جائیں کہ عوام الناس کے مذاق کے مطابق ہم کس طرح اچھے سے اچھا اور سستے سے سستا اخبار نکال سکتے ہیں۔

**اردو اخبارات کا افسوسناک طرز عمل** حضرات! آپ مجھ کو معاف فرمائیں گے اگر میں

صاف الفاظ میں ظاہر کردوں کہ اردو کے بہت سے اخبار اپنے معاصرین کو بدنام کرنے اور ان کی ڈاڑھی نوچنے میں مصروف رہ کر خود اپنی وقعت اور اپنے اثر کو خراب کرتے ہیں۔ میرے نزدیک یہ طریق عمل جس قدر جلد ترک کیا جائے اتنا ہی اردو اخباروں کی ترقی اور اثر کا باعث ہوگا۔ کسی ہمعصر کی رائے سے اگر کسی صاحب کو اختلاف ہو تو بغیر اظہار نام کے اس کی رائے سے اختلاف کیا جا سکتا ہے۔ سب سے بڑا جو نقص اردو اخباروں میں عام طور پر ہے وہ یہ ہے کہ وہ اشخاص کی مدح اور ذم کے وقت اعتدال سے گزر جاتے ہیں مدح کے وقت اکثر اردو اخباروں کی تحریر میں خوشامد اور بھٹی نمایاں طور پر نظر آتی ہے۔ اسی طرح جب اشخاص کی مذمت کی جاتی ہے، تو ان تحریروں کے دیکھنے سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ لکھنے والے کو اس شخص سے جس کی مذمت کی گئی ہے، کوئی ذاتی عداوت یا رنج ہے۔

**صحیح طریقۂ کار**

میں اس امر کو تسلیم کرتا ہوں کہ اگر کوئی اچھا کام کرے تو ضرور اُس کی تعریف کرنی چاہئے اور اگر کوئی بُرا کام کرے تو اُس کام کی مذمت کرنی چاہئے لیکن اشخاص کے اچھے اور بُرے کاموں کا ذکر بطور واقعات کے ہونا چاہئے۔ اگر کسی لیڈر کی رائے سے اختلاف ہو یا اتفاق تو واقعات کی تائید یا تردید واقعات سے کرنا چاہئے۔

قومی تعلیم گاہوں اور اداروں کے اندرونی معاملات اور انتظامات کے متعلق نکتہ چینی کرنے سے قومی تعلیم گاہوں اور تعلیمی اداروں کو اردو اخباروں کے اس طریق عمل سے بجائے نفع پہنچنے کے نقصان زیادہ پہنچتا ہے اور افسوس ہے کہ سوائے اردو اخبارات کے یہ نقص دوسری زبان کے اخباروں میں عموماً نہیں پایا جاتا۔

اسی طرح سیاسی معاملات میں بہت سے اُردو اخبارات جوش میں آکر بعض وقت اعتدال سے گزر جاتے ہیں اور بجائے اس کے کہ گورنمنٹ کی کارروائیوں پر سنجیدگی کے ساتھ نکتہ چینی کریں اور جھلی رپورٹوں اور کارروائیوں سے گورنمنٹ کی کارروائی کو غلط ثابت کریں جوشیلے اور مبالغہ آمیز الفاظ زیادہ استعمال کرتے ہیں جس کی وجہ سے اُردو اخبارات قانونی شکنجہ میں آجاتے ہیں اور ان سے ضمانتیں طلب ہوتی ہیں، یا اُن کی ضمانتیں ضبط ہوجاتی ہیں، اسی طرح

گورنمنٹ اور اس کے حکام کی تعریف کرنے میں بہت سے اخبار اعتدال سے گزر جاتے ہیں جس کی وجہ سے آزاد پسند طبقہ میں اردو اخبار ذلت کی نظر سے دیکھے جاتے ہیں۔

اردو اخباروں میں ایک بڑا نقص یہ ہے کہ بہت سے ایڈیٹر جو الفاظ استعمال کرتے ہیں اُن کے اصلی مفہوم و اثر سے وہ خود واقف نہیں ہوتے جس کی وجہ سے ان کی وقعت روز بروز کم ہوتی جاتی ہے اُردو اخبارات پر سب سے بڑا الزام یہ ہے کہ وہ فرقہ وارانہ منافرت کو زیادہ ترقی دے رہے ہیں اور ہندو مسلمانوں کے تعلقات جو روز بروز خراب ہوتے جارہے ہیں اس کا ذمہ دار اُردو اخباروں کو قرار دیا جاتا ہے اس اعتراض کے متعلق میری یہ رائے ہے کہ نہ صرف اردو اخبارات بلکہ دوسری دیسی زبانوں کے اخبارات بھی اس الزام سے مستثنٰے نہیں ہیں۔ میں تو یہاں تک کہنے کو تیار ہوں کہ ہندوستانیوں کے جو انگریزی اخبار شائع ہوتے ہیں وہ بھی اس نقص سے مستثنٰے نظر نہیں آتے فرق جو کچھ ہے وہ صرف اس قدر ہے کہ اُردو اخباروں کے اڈیٹر عام طور پر زیادہ تعلیم یافتہ نہیں ہوتے' اس وجہ سے اُن کے الفاظ زیادہ تر نامناسب ہوتے ہیں؛ میں تسلیم کرتا ہوں کہ یہ سب کچھ قوم کی بدمذاقی کی وجہ سے ہوتا ہے کیونکہ جو اخبار قوم کے بگڑے ہوئے مذاق کی پیروی کرتے ہیں اُن کی اشاعت کچھ بڑھ جاتی ہے لیکن اگر اس طریقہ کو ہمارے معاصرین ترک کردیں تو اس سے اُن کو تھوڑا سا مالی نقصان اُٹھانا پڑے گا لیکن اس طریقہ کے ترک کرنے کی وجہ سے اخبارات کی وقعت بڑھ جائے گی اور یہ فائدہ بمقابلہ تھوڑے سے مالی نفع کے بہت زیادہ ہوگا۔

بہرحال یہ امر مسلّم ہے کہ قوموں کی ترقی بہت کچھ اخباروں کی پالسی اور ان کی تحریروں پر منحصر ہے اس وجہ سے میں معاصرین کی خدمت میں یہ گزارش کرتا ہوں کہ جہاں تک ممکن ہو وہ انتہائی کوشش کریں کہ اُن کی کسی تحریر سے قومی منافرت پیدا نہ ہو اور ہندوستان کی ترقی اور آزادی کی راہ میں اُن کا وجود رکاوٹ پیدا کرنے کا سبب نہ ہو خصوصیت کے ساتھ میں اردو کے اسلامی اخباروں کی خدمت میں عرض کرتا ہوں کہ مسلمانوں کے اکثر اردو اخبارات لیے ہیں کہ وہ ہندو مسلم منافرت سے زیادہ

خود مسلمانوں کے باہمی فرقوں میں منافرت پیدا کرنے کا سبب ہوتے ہیں مجھ کو معاف فرمایا جائے اگر میں صاف الفاظ میں یہ بیان کروں کہ مسلمانوں میں منافرت پیدا کرنے کی پالیسی خود مسلمانوں کی ہلاکت کا باعث ہوگی۔

## اڈیٹروں کو وسعت معلومات کی ضرورت

اُردو اخبارات میں بہت سے اخبارات ایسے ہیں جن کے اڈیٹروں کو کتب بینی کا شوق نہیں ہی جس کی وجہ سے بہت سے مضامین ایسے ہوتے ہیں جن سے پڑھنے والوں کی معلومات میں کوئی اضافہ نہیں ہوتا۔ اُردو اخباروں کے جو اڈیٹر انگریزی تعلیم یافتہ ہیں اُن کے واسطے نہایت کثرت کے ساتھ انگریزی کتابیں ایسی موجود ہیں کہ اگر یہ اڈیٹر اُن کا مطالعہ کرتے رہیں تو اُن کے قلم سے اعلیٰ درجہ کے مضامین تحریر ہوسکتے ہیں۔ اردو اخبار کے جو اڈیٹر انگریزی اچھی طرح نہیں جانتے اُن کی معلومات میں ترقی کرنے کے لئے اُردو میں ہر قسم کی کتابیں کثرت سے موجود ہیں جن کو فراہم کرنا کچھ مشکل نہیں ہے۔

اس وجہ سے ہر ایک پریس کے لئے اس بات کی ضرورت ہے کہ اُس کے دفتر میں اردو کی ایک اچھی لائبریری موجود ہو۔

## اُردو اخبارات کی ترقی کی تدابیر

میں اوپر بیان کرچکا ہوں کہ اُردو اخبارات کی کمی اشاعت کا سبب اردو خواندہ اشخاص کی کمی ہی، یہ کمی صرف اسی طرح سے پوری ہوسکتی ہے کہ تمام اُردو اخبارات متفقہ طور پر مسلسل اس امر پر زور دیں کہ ملک میں ابتدائی تعلیم جبریہ اور مفت جاری ہو، چونکہ کانگرس بھی اسی مسئلہ پر زور دے رہی ہی لہٰذا اس تحریک کو کامیاب بنانے کے واسطے یہ بہترین وقت ہے۔ لیکن ساتھ ساتھ اس امر کی کوشش کرنے کی بھی ضرورت ہی کہ اُردو اور ہندی کی تعلیم لازمی کی جائے کہ ہر اردو پڑھنے والا طالب علم ہندی بھی پڑھے اور ہر ہندی پڑھنے والا طالب علم اردو بھی پڑھے، اس طرح اردو ہندی کے جھگڑے میں بہت کمی ہو جائے گی۔ اور اُردو اخبار پڑھنے والوں کی تعداد میں کافی اضافہ ہو جائے گا۔ میں تو یہ بھی مشورہ دوں گا کہ تمام سب

متفقہ طور پر اس امر کی کوشش کرنی چاہیے کہ ابتدائی اور ثانوی مدارس کے طلباء کے پڑھنے کے لئے اردو اخبار خرید کئے جائیں۔ اور طالب علموں کو شوق دلایا جائے کہ وہ پابندی کے ساتھ اخبار پڑھیں۔ اگر یہ طریقہ جاری ہو جائے تو اس سے اردو اخبارات کی اشاعت میں ترقی ہو جائے گی اور جو الزام آج کل کے طالب علموں پر نکمے اور بیکار ہونے کا لگایا جاتا ہے اس میں بہت کچھ کمی واقع ہو جائے گی اور ہندوستانی طالب علم بہترین دل دماغ لیکر نکلیں گے۔

## اردو اخبارات کی انجمن

حضرات آخر میں یہ گزارش کرنا چاہتا ہوں کہ اردو اخبارات جو تمام دنیا کی اصلاح کا بیڑا اٹھائے ہوئے ہیں اور دوسروں کے کاموں پر نکتہ چینی کرتے ہیں وہ خود اپنی اصلاح کے لئے کسی انجمن کے بنانے سے اب تک قاصر رہے ہیں، پچاس سال سے زیادہ کا عرصہ ہوا کہ گنگا پرشاد آنجہانی ایڈیٹر اخبار ہندوستانی کے مکان پر لکھنؤ کے مقامی اردو اخبارات کا ایک مختصر سا جلسہ ہوا تھا اس جلسہ میں شرکت کی مجھ کو بھی عزت حاصل ہوئی تھی لیکن میں افسوس کے ساتھ بیان کرتا ہوں کہ اس جلسہ کی کارروائی ختم ہونے کے بعد کوئی عملی قدم نہیں اٹھایا گیا۔ اس کے بعد وقتاً فوقتاً مختلف اخبارات میں اس ضرورت کے لئے مختلف مضامین شائع ہوئے جن کا کچھ بھی نتیجہ نہ نکلا۔ حال میں لکھنؤ اور لاہور وغیرہ میں پھر اسی قسم کی کوششیں ہو رہی ہیں ۱۹۲۵ء میں مسلم یونیورسٹی کی پچاس سالہ جوبلی کے موقع پر اردو کانفرنس کا جلسہ بھی منعقد ہوا تھا اس جلسہ میں چند رزولیوشن پاس ہوئے اور صاحب صدر کا شکریہ ادا کرنے کے بعد جلسہ ہمیشہ کے لئے برخاست ہو گیا۔ اب آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کی پچاس سالہ جوبلی کے موقع پر اردو پریس کا جلسہ پھر منعقد کیا گیا ہے مجھ کو خوف ہے کہ اس جلسہ کا بھی وہ ہی حشر نہ ہو جو اس سے پہلے کا ہو چکا ہے۔

جبکہ اردو اخبار خود اپنی حفاظت کا انتظام نہیں کر سکتے تو قوم کی شکایت فضول ہے۔

اردو پریس کی مالی حالت اچھی ہوتی تو میں ان سے اپیل کرتا کہ وہ سب مل کر ایک سرمایہ جمع کریں اور جب کسی اخبار سے ضمانت طلب ہو تو اس سرمایہ سے زر ضمانت

داخل کیا جائے۔ لیکن میں واقف ہوں کہ اردو پریس کی مالی حالت اس قدر خراب ہے کہ اگر وہ کوشش کریں تو بھی ضرورت کے لائق سرمایہ جمع نہیں کر سکتے لہذا ہم کو کم از کم یہ تو کرنا چاہیئے کہ جب کسی اخبار سے ضمانت طلب ہو تو اُس کی قلمی ہمدردی کریں اور اپنے اخبار کے کالموں میں چندہ کی فہرست کھول دیں اور اس طرح وہ اپنے ناظرین سے چندہ عطا کرنے کی اپیل کریں، جو چندہ جمع ہو وہ اُس پریس کو بھیجدیا جایا کرے جس سے ضمانت طلب ہو۔ میرا خیال ہے کہ اس طریق عمل سے زرِ ضمانت کا روپیہ فراہم ہو سکتا ہے۔

**حضرات** ۔ آخر میں میں اس امر کی آپ سے معافی چاہتا ہوں کہ میں نے محض اُردو پریس کی ترقی کے خیال سے بعض ناگوار واقعات کا اظہار کیا ہے وہ محض اس غرض سے کیا گیا ہے تاکہ اردو اخبارات کی حالت بہتر سے بہتر ہو جائے ۔ میری غرض کسی کی دل آزاری نہیں ہے۔



# خطبۂ صدارت

## اردو پریس کانفرنس

منشی دیا نرائن نگم صاحب بی اے

اڈیٹر رسالہ زمانہ و اخبار آزاد کانپور

# تعارف

آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس علی گڑھ کی "پنجاہ سالہ جوبلی" کا جو شاندار اجلاس مارچ ۱۹۳۷ء میں بمقام علی گڑھ منعقد ہوا، وہ مختلف شعبوں پر تقسیم کر دیا گیا تھا اور ہر شعبہ کا ایک علحدہ صدر اور سکرٹری تھا۔

من جملہ ان شعبوں کے ایک شعبہ "**اردو پریس کانفرنس**" تھا، جس میں بلا امتیاز مذہب و ملت ہر اردو اخبار نویس کو شرکت کی دعوت دی گئی تھی، اس شعبہ کا "پہلا اجلاس" ۲۷ مارچ ۱۹۳۷ء کو بوقت ۸ بجے شب آسمان منزل میں زیر صدارت خان بہادر مولوی **بشیر الدین** صاحب اڈیٹر اخبار البشیر اٹاوہ منعقد ہوا، اور دوسرا ۲۸ مارچ کو ۹ بجے صبح زیر صدارت منشی **دیا نرائن نگم** صاحب بی۔اے اڈیٹر رسالہ زمانہ و اخبار آزاد کانپور منعقد ہوا۔

اس شعبہ کے سکرٹری مولوی **محمد اکرام اللہ خاں** ندوی اڈیٹر کانفرنس گزٹ علی گڑھ اور مولوی **نظام الدین حسین** صاحب نظامی اڈیٹر ذوالقرنین بدایوں تھے، دوسرے جلسہ میں ایک رزولیوشن کے ذریعہ سے "**اردو پریس ایسوسی ایشن**" کے نام سے یہ شعبہ ایک مستقل انجمن کی صورت میں قائم کر دیا گیا۔

ذیل میں اس شعبہ کے دوسرے اجلاس کے صدر منشی دیا نرائن نگم صاحب اڈیٹر رسالہ زمانہ کا خطبہ شائع کیا جاتا ہے۔

# اُردو پریس کانفرنس علی گڑھ کا خطبۂ صدارت

از

## منشی دیانرائن نگم صاحب بی اے اڈیٹر رسالہ "زمانہ" واخبار "آزاد" کانپور

---

مُعزّز و محترم معاصرین! جوبلی سب کمیٹی کے حسب ارشاد میں آپ کی خدمت میں حاضر تو ہوگیا ہوں لیکن مجھے اس بات کا پورا احساس ہے کہ اس اہم خدمت کا حق ادا ہونا جس پر آپ نے مجھے مامور فرمایا ہے بہت مشکل ہے۔ لیکن اپنی ناقابلیت کے باوجود میں اس خیال سے کہ بحالت موجودہ کسی اہل وطن کو اعلیٰ و ادنیٰ کسی خدمت سے عذر کرنے کا موقع نہیں ہے اور اس اُمید پر کہ اس منصب کے فرائض ادا کرنے میں آپ حضرات کی فیاضانہ امداد اور برادرانہ اعانت شامل حال رہے گی۔ مجھے آپ کے تعمیل حکم سے انکار کی جرأت نہ ہوئی۔ اس قدر افزائی کے لئے میں جوبلی کمیٹی اور آپ معاصرین کا تہ دل سے شکر گزار ہوں۔ اُمید کہ آپ میری کوتاہیوں کو نظر انداز فرما کر اس کانفرنس اور اس کے مقاصد کو کامیاب بنانے میں امکانی امداد سے دریغ نہ فرمائیں گے۔

جدید سیاسی دور | صاحبان! ہمارا ملک آج کل ایک نئے سیاسی دور سے گزر رہا ہے

جس کے آخری نتائج کا ابھی کوئی صحیح اندازہ نہیں کیا جا سکتا۔ لیکن اس سے ملکی ترقی اور قومی فلاح کی بہترین اُمیدیں ضرور وابستہ ہیں۔ تین ہی دن بعد یعنی یکم اپریل ۱۹۳۷ء سے صوبجات کی گورنمنٹ میں اصولی تبدیلیاں ہو رہی ہیں جن سے نظم و نسق کی باگ ڈور بہت کچھ ہمارے منتخب قائم مقاموں کے ہاتھ میں آجائے گی اور گو نئے آئین سے کسی طبقے کی تشفی نہیں ہوئی ہے اور مقتدر مدبّران انگلستان نے اس معجون مرکب آئین حکومت کے ماتحت ہندوستانی وزیروں کے اختیارات محدود کرنے میں انسانی تدابیر کی حد تک کوئی کسر اُٹھا نہیں رکھی ہے۔ تاہم نئے آئین میں بنیادی حیثیت سے سیاسی اقتدار کا مرکز قطعاً تبدیل ہو جائے گا اور مختلف صوبوں کی حکومت گورنر اور اُن کے ماتحت افسروں کے بجائے عوام ہند کے قائم مقاموں کے ہاتھ میں آجائے گی۔

برٹش ماہرین جہاں بانی کے تمام حزم و احتیاط کے باوجود بالآخر اس تبدیلی کا اثر بہت دور رس، دیرپا اور انقلابی ہوگا۔ متمدن دنیا کی تاریخ شاہد ہے کہ ایک مرتبہ جب دفتری حکومت اور مطلق العنان و غیر ذمہ دار طرز گورنمنٹ میں جمہوری اصول کو دخل مل جاتا ہے پھر عوام کی سیاسی بیداری اور جمہور کے حقوق طلبی کی جتنی حدیں مقرر کی جاتی ہیں وہ سب کی سب بالآخر بے کار ثابت ہوتی ہیں۔ اس وجہ سے میری نگاہ میں اس تغیر و تبدّل کی جو صوبوں کی گورنمنٹ میں ہو رہا ہے غیر معمولی اہمیت ہے۔ بحالت موجودہ ملک کی بے سروسامانی، برادران وطن کی باہمی ناچاقی۔ خواص کی بے بسی اور عوام کی بے کسی دیکھکر اکثر کم زور دل اور سست عقیدہ احباب کے دلوں میں آئندہ کی طرف سے وسوسے پیدا ہو رہے ہیں لیکن عالمگیر افلاس و جہالت اور تمام دیگر نقائص و خامیوں کے باوجود ہندوستانیوں کے خمیر میں ابھی تک امن و صلح حق و انصاف اور رواداری کا مادّہ باقی ہے چنانچہ اہل ملک فطرۃً امن پسند اور صلح جُو ہیں۔ کروروں باشندگان اب بھی پنچایتوں کے فیصلوں کے احترام کے عادی ہیں اور میلے ٹھیلیں، مٹھوں، مزاروں اور خانقاہوں اور روزمرّہ زندگی میں بہت سے موقعوں پر سب کے ساتھ یکساں سلوک ہوتا ہے اور کسی کو ناگوار نہیں ہوتا۔

بقول لارڈ زٹیلینڈ صدیوں پہلے گوتم بدھ کے زمانہ میں ہندوستان میں موجودہ طرز کا جمہوری نظام حکومت جاری تھا۔ ان سب باتوں کو پیش نظر رکھتے ہوئے ہم کو انتہائی مشکلات کے باوجود جمہوری اصولوں کے مطابق بنے ہوئے دستور حکومت کی کامیابی میں شک کرنے کی گنجایش نہیں ہے۔ یہ ضرور ہے کہ اس وقت ہر طبقہ، ہر فرقہ اور ہر جماعت کی سیاسی ذمہ داریوں میں غیر معمولی اضافہ ہو گیا ہے۔ حب وطن اور ملکی خیر خواہی کا تقاضا ہے کہ یہ ذمہ داریاں خلوص و ایمان داری کے ساتھ ادا کی جائیں ورنہ ہم لوگ ملک کے ساتھ بدترین غداری کے مجرم ہوں گے۔ ہم اخبار نویسوں کے فرائض بھی اس مرحلے پر بہت نازک ہیں۔

**مطلق العنان حکومت کا مستقبل**

مطلق العنان دفتری حکومت کے زمانہ میں سرکاری نظم ونسق میں عوام یا اُن کے قائم مقاموں کا کوئی دخل نہ تھا۔ حکمراں طبقہ عوام کی قسمت کا مالک و مختار کامل تھا۔ اس لئے اپنی رائے کے بموجب ہمارے اور اپنے سود و بہبود کے لئے جو چاہتا تھا کرتا تھا۔ لیکن اس دور میں یہ حالت دیر تک باقی نہ رہے گی کیونکہ خواہ کتنے ہی روڑے اٹکائے جائیں اب پولٹیکل طاقت کا سررشتہ جلد ہی رائے عامّہ کے ہاتھ میں آجائے گا۔ ملک نے ہر جگہ اپنی مرضی اور خواہش کے مطابق اپنے قائم مقام چن لئے ہیں اور ان میں ردّ و بدل کرنے کی طاقت بھی ان کو حاصل ہو گئی ہے۔ اب تک حکومت عوام کی جواب دہ نہ تھی اس لئے عوام کو بھی سیاسی معاملات سے چنداں دلچسپی نہ تھی اور ان کو سیاسی تعلیم دینے کی ضرورت بھی پیدا نہ ہوئی تھی مگر اب جب صوبجاتی وزیر رائے عامّہ کے ماتحت ہوں گے، ہم اخبار نویسوں کو عوام کو مسائل ملکی کے متعلق تعلیم و تربیت دینے کی خدمت اپنے سر لینا ہوگی۔

موجودہ ایکٹ میں گورنران صوبہ کو چاہے جو اختیارات ہوں، لیکن چند ہی سال کے عرصے میں ان کی حیثیت رفتہ رفتہ صرف بادشاہ سلامت کے آئینی قائم مقام کی رہ جائے گی۔ انگلستان کے مشہور ماہر قانون سرجان سائمن کے قول فیصل کے

مطابق برطانوی آئین کے رو سے خود بادشاہ سلامت کے اختیارات ملک کے عام حالات و واقعات سے مطلع رہنے، مسائل ملکی میں اپنے وزیروں کو مشورہ دینے اور ان کے سیاسی طرز عمل کے نتائج سے اُن کو متنبہ کرنے تک محدود ہیں۔

ہندوستان میں اس پوزیشن کے حاصل ہونے میں ابھی عرصہ درکار ہے۔ یہاں مختلف وجوہات سے گورنروں کو ابھی ہر معاملہ میں دخل دینے کا اختیار حاصل ہے لیکن بالآخر ہندوستان میں بھی گورنر جنرل اور گورنران صوبہ کو اس سے زیادہ اختیارات نہ ہوں گے جو خود ملک معظم کو حکومت انگلستان میں حاصل ہیں۔ اس اثناء میں صوبجاتی پریس کی اہمیت اور اُس کا دائرۂ اثر بہت بڑھ جانا چاہیئے گورنمنٹ اور رعایا دونوں کے نقطۂ خیال سے اخبارات کو ایک خاص پوزیشن حاصل ہو گی۔ اس لئے ہم کو اس وقت اپنی حالت اور ذمہ داریوں کا صحیح اندازہ کرکے اپنی اصلاح اور تنظیم کی طرف متوجہ ہونا چاہیئے۔ اس لحاظ سے اُردو پریس کانفرنس کی تحریک نہایت با موقع ہے۔

اخبارات کے مستقبل پر تبادلۂ خیالات کی ضرورت

صاحبان! یہی وقت ہے کہ باہمی تبادلۂ خیالات سے ہم نئی ذمہ داریوں کے سنبھالنے کی قابلیت پیدا کریں۔ تاکہ صوبہ کی سیاسیات میں اُردو اخبارات اپنے واجبی حق و حصہ سے محروم نہ رہیں ملک کی تبدیل شدہ حالت کے لحاظ سے ہم کو اپنی عام پالیسی میں ترمیم و اصلاح کی سخت ضرورت ہے۔ اس لئے ہم کو یہ غور کرنا چاہیئے کہ نئے حالات میں کس طرح ہم اپنے اخباری فرائض قابل اطمینان طریقے پر ادا کرسکتے ہیں۔ موجودہ واقعات ہم کو کیا سبق دیتے ہیں؟ عام رجحان کس طرف ہے؟ اور ہم اُس سے کیا فائدہ اُٹھا سکتے ہیں؟ یہاں پر مجھکو کسی پارٹی پالیٹکس سے کوئی واسطہ نہیں ہے بلکہ ملکی حالات پر محض ایک اخبار نویس کے نقطۂ خیال سے نظر ڈالنا ہے۔ اس وقت اس سے کوئی بحث نہیں کہ کس جماعت کو اقتدار حاصل ہو گیا ہے اور انتخابات میں کس کو فتح اور کس کو شکست ہوئی ہے۔ بلکہ فتح و شکست کے اصولی اسباب پر غور کرکے اپنے

واسطے ایک صحیح راہ عمل تجویز کرنا ہے۔

نیا آئین خواہ کتنا ہی ناقابل اطمینان کیوں نہ ہو لیکن اس نے عوام کی ایک بڑی تعداد کو ووٹ کا حق دے کر ہم کو اہل ملک سے براہ راست اپیل کرنے اور ان کے ضروریات و خیالات سے دلچسپی لینے اور ان پر اثر قائم رکھنے پر مجبور کر دیا ہے۔ ہم نے اس بات کو بخوبی دیکھ لیا ہے کہ عوام نے سوسائٹی کے پرانے لیڈروں کو کس طرح پس پشت ڈال دیا اور پرانے اثرات زور اور دباؤ کے باوجود پہلے ہی موقع پر جس کو اپنا خیر خواہ و ہمدرد سمجھا بے خوفی سے اُس کو ووٹ دیا۔ اب ہمارے لیڈروں کے لئے صرف تعلیم یافتہ جماعت کو رضامند رکھنا کافی نہ ہوگا کیونکہ آئندہ خواص کا اثر نسبتاً کم ہو جائے گا۔ اسمبلی میں بھی ملکی قائم مقاموں کو ہر مسئلہ کو عوام کے نقطۂ خیال سے دیکھنا ہوگا۔ ہر بات میں رفاہ عام کے خیال کو پیش نظر رکھنا ہوگا۔ عام ووٹروں کو خوش رکھنے اور ان کے سود و بہبود کی فکر کرنا ہوگی، عام مالی حالت کو درست کرنا ہوگا لوگوں کے آرام و آسائش اور تعلیم و تربیت کی کوشش کرنا پڑے گی۔ مثلاً ابھی صوبۂ متحدہ میں صرف ۲۹ء۳ فی صدی آبادی کی تعلیم دینے کا انتظام ہے۔ دس ہی پانچ سال کے اندر جبریہ تعلیم وغیرہ جاری کر کے چالیس پچاس فی صدی آبادی کو حرف شناس بنانا ہوگا اور اگر واقعی کوشش کی جائے تو یہ آسانی سے ممکن ہے۔ آخر جاپان کی حکومت نے اس باب میں کیا کچھ نہیں کر دکھایا ہے۔ کوئی وجہ نہیں کہ ہندوستانی وزیر بھی عوام کی تعلیم کے لئے ایسی ہی کوشش نہ کریں۔

**جدید آئین کا اثر اخبارات پر**

ہم لوگ اس باب میں کتنے پیچھے ہیں یہ اس سے معلوم ہو سکتا ہے کہ جزائر برطانیہ میں جبریہ تعلیم کا ایکٹ ۱۸۷۰ء میں پاس ہوا تھا جب سے وہاں بچوں کو ابتدائی تعلیم جبریہ دی جاتی ہے۔ ہندوستان میں بھی ایسا ہی کرنا ہوگا اور جبریہ تعلیم رائج ہونے کے ساتھ ہی ہندوستانی زبان کے اخبارات کی قسمت جاگ اُٹھے گی۔ نئی اسمبلی میں تقریریں بھی زیادہ تر ہندوستانی زبان میں ہوا کریں گی اور صوبجاتی سیاسیات میں صوبجاتی زبانوں کو ان کا جائز اور واجبی درجہ جو اس وقت

انگریزی زبان نے غصب کر رکھا ہے از سرِ نو واپس ملے گا۔ مجھے اُمید ہے کہ چند ہی سال کے اندر ہمارے قانونی اسمبلی کی زبان ہندوستانی قرار دے دی جائے گی اور اُس کی کل کارروائی اُردو ہندی میں ہوا کرے گی۔ ابھی تک ہم کو برٹش افسران سے عرضِ حال کرنا پڑتا تھا۔ اس لئے انگریزی اخباروں کی قدر بڑھ گئی تھی۔ مگر اب جب کہ ہمارا روئے سخن ہمارے واضعانِ قانون اور ہندوستانی وزرا سے ہوگا اور انھیں بھی اپنے طرزِ عمل اور کارگزاریوں کے لئے عام باشندوں سے مقبولیت کی سند لینا ہوگی۔ تو دوسرے ترقی یافتہ ملکوں کی طرح ہندوستان کا پریس بھی سلطنت کا ایک ضروری رُکن سمجھا جائے گا۔ اب تک ہمارے حکمران اُردو ہندی اخبارات کو چنداں خاطر میں نہیں لاتے ہیں۔ لیکن عن قریب ہی پوزیشن بدلنے والی ہے جس میں صوبجاتی زبان کے اخبارات کی اہمیت خواہ مخواہ بڑھ جائے گی۔ مگر پورا وقار اور اثر حاصل کرنے کے لئے ہندوستانی اخبارات کو بھی اپنی حالت درست کرنا پڑے گی۔ رفاہِ عام کے مقصد کو ذاتی مفاد پر ترجیح دینا ہوگا۔ عام بہبودی کا خیال رکھنا ہوگا۔ فرقہ وارانہ نقطۂ خیال کو معدوم کرنا ہوگا اور اخبارات کو صوبہ کے مفاد کا سچّا محافظ اور رائے عامّہ کا صحیح ترجمان بنانا ہوگا۔ اس لئے ہماری تحریروں اور ہمارے خیالات میں ان تمام ذمہ داریوں کا اثر نمایاں ہونا چاہیئے جو ایک خوددار اور خودمختار قوم کے اخبارات کے لئے لازمی ہیں۔ ابھی تک اُردو ہندی پریس پر فرقہ وارانہ ذہنیت غالب ہے مگر اب اس تنگ نظری کا کوئی موقع باقی نہیں ہے۔ اس لئے ہم اخبار نویسوں کو تعصب و تنگ دلی کی پالیسی کو ہمیشہ کے لئے خیرباد کہہ دینا چاہیئے۔ حال ہی میں پنجاب کے وزیرِ اعظم سر سکندر حیات خاں نے اس سلسلہ میں اپنے صوبے کے اخبار نویسوں سے کشادہ دلی سے تبادلۂ خیالات فرمایا تھا۔ اس ملاقات کے دوران میں آپ نے ہندوستانی پریس کی آئندہ ترقی کے لئے جو کچھ فرمایا وہ سب اخبار نویسوں کے واسطے یکساں مفید ہے۔ آپ کا عزم ہے کہ پنجاب میں تین سال کے اندر فرقہ پرستی کے عیب کو بالکل فنا کر دیں۔ آپ نے اس بارے میں پریس کی اہمیت پورے طور پر محسوس کر لی ہے۔ چنانچہ ایڈیٹران اخبار کو اپنی طرف سے ہر قسم کی

سہولتیں دینے کا وعدہ فرمانے کے ساتھ ساتھ آپ نے پریس ایکٹ کے متعلق بھی ایک جدید نظریہ پیش کیا ہے جو ہندوستانی سیاسیات کی تاریخ میں ایک روشن باب ہوگا۔ آپ نے اخبار نویسوں سے فرقہ وارانہ تعصبات مٹانے کی اپیل کرتے ہوئے اس بات کی تنبیہ کی ہے کہ اُن کے عہد حکومت میں فرقہ وارانہ اختلافات پیدا کرنے والے اخبارات کی خیر نہ ہوگی اور وہ اس معاملہ میں پریس ایکٹ کی دفعات سے پورا فائدہ اُٹھائیں گے۔ ہم کو اُمید ہے کہ معزز معاصرین پنجاب سر سکندر حیات خاں صاحب کو اس بارے میں سخت گیری کا موقع نہ دیں گے۔

**فرقہ وارانہ ذہنیت اور اخبارات**

حضرات! پنجاب ہو یا صوبۂ آگرہ واودھ فرقہ وارانہ ذہنیت قائم رکھنے اور اُسے ترقی دینے میں اخبارات کو ہمیشہ بہت بڑا دخل رہتا ہے۔ میں اس صاف گوئی کے لئے آپ سے عاجزانہ معافی کا خواستگار ہوں۔ لیکن یہ امر واقعہ ہے کہ ورنیکلر پریس کا سب سے بڑا نقص یہی ہے کہ وہ عموماً چھوٹے سے چھوٹے واقعہ کو بھی فرقہ وارانہ عینک سے دیکھنے کا عادی ہوگیا ہے۔ یہاں تک کہ اگر کہیں کوئی چور گرفتار ہوتا ہے یا کوئی گرہ کٹ سزا پاتا ہے یا کسی سے کوئی اور بد اخلاقی سرزد ہوتی ہے تو اکثر اُردو اخبارات میں جلی حروف میں ملزم کا آبائی مذہب واضح کر دیا جاتا ہے۔ حالانکہ ظاہر ہے کہ اخلاقی قصور واروں کو کسی مذہب سے دور کا تعلق بھی نہیں ہوسکتا۔ اسی طرح جب کبھی سزا دینے والے حاکم اور سزا پانے والے مجرم مختلف مذاہب کے پیرو ہوتے ہیں تو اکثر اوقات اخبارات میں اس مذہبی اختلاف کی بدنما تشریح کر دی جاتی ہے۔

اسی قبیل کی اور بہت سی دل آزار باتیں ہیں جن سے ہم لوگ تھوڑی سی احتیاط سے اپنے اخبارات کو محفوظ رکھ سکتے ہیں۔

صاحبان! وقت آگیا ہے کہ ہم ان باتوں میں ضروری اصلاح کریں ابھی تک یہ مشغلہ خود غرض لیڈروں یا ملازمت سرکاری کے خواہش مندوں کے مفید مطلب ہونے کی وجہ سے مقبول و مفید ہوتا تھا۔ مگر اب یہ رویہ پریس کی رسوائی کا باعث ہوگا۔

یہاں پر میری یہ مراد ہرگز نہیں ہے کہ کسی جماعت یا طبقے کی جائز شکایات درج اخبار نہ ہوں یا ہم اخبار نویس کسی فرقہ کے حقوق پامال ہونے دیں یا اُن کے حقوق کی وکالت نہ کریں۔ میری منشا صرف یہ ہے کہ جس طرح سے ممکن ہو ہم اپنے زبان وقلم پر اعتدال ومتانت کی پابندیاں عائد کریں اور بہت سی باتوں کو جو راست مگر فتنہ انگیز ہیں منظر عام پر لانے سے پرہیز کریں۔ اس سے کسی کو کوئی مستقل نفع نہیں پہونچتا۔ بلکہ ملک کو اُلٹا نقصان پہونچتا ہے۔ ان باتوں کو ذمہ دار لوگوں تک پہونچانے کے لئے اخبارات کے علاوہ اور موثر ذرائع ہیں جن سے لیڈرانِ قوم فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔

اس سلسلے میں اُردو اخبارات کے لئے ایک اور غور طلب مسئلہ ہے۔ ابھی تک لوگوں کو خواص اور ان کے لیڈروں سے واسطہ تھا جن میں سے اکثر اصحاب شہروں کے نیم تعلیم یافتہ وجاہل طبقے کے رہنما ہیں اور انھیں سے ہر وقت کھیلا کرتے ہیں۔ اس لئے اخبارات کے لئے بھی اس کھیل میں شامل ہوجانا آسان تھا لیکن اب ملک کی اہم سیاسی تحریکیں عوام سے براہ راست اپیل کرنے کا فارمولا تجویز کر رہی ہیں چنانچہ کانگرس نے دیہاتی آبادی سے اقتصادی میدان میں براہ راست رابطۂ اتحاد اور اشتراک عمل پیدا کرنے کی کوشش شروع کردی ہے۔ دوسری پارٹیوں کو بھی اپنا اثر واقتدار برقرار رکھنا ہے تو اسی لائن پر چلنا چاہیئے۔ ایسی صورت میں اخبار نویسوں کو بھی سوچنا چاہیئے کہ وہ کس طبقے کی نمائندگی کریں۔ خوب سمجھ لیجئے اب کسی کو کوئی مقدس پوزیشن حاصل نہیں رہی۔ ہندوستانی اخبارات بھی اپنے رویہ کے بدولت امریکہ کے اخبارات کی طرح رائے عامہ سے بیگانہ ہوسکتے ہیں مگر اُردو پریس کے لئے یوسف بے کارواں ہو کر زندہ رہنا مشکل ہوجائے گا۔ کیونکہ امریکن پریس ایک نہایت ترقی یافتہ پریس ہے۔ اُسے مقتدر سرمایہ داروں کی سرپرستی حاصل ہے جن سے اس کو لاکھوں کروڑوں روپیہ کی آمدنی ہوتی ہے۔ امریکہ کی سیاسی تنظیم نے پیشہ کو مالی حیثیت سے نفع بخش تو بنا دیا ہے لیکن امریکن اخبارات کو عام رائے پر کوئی اثر حاصل نہیں۔ عام رائے اخبارات کے بہ نسبت ہمیشہ پلیٹ فارم سے زیادہ متاثر ہوتی ہے۔ چنانچہ اس دفعہ پریسیڈنشل انتخاب میں

امریکہ کے ۹۵ فی صدی اخبارات نے مسٹر روزولٹ کے خلاف ایک جہاد عظیم برپا کر رکھا تھا لیکن اس کا کوئی اثر نہیں ہوا اور عوام نے اُن کو غیر معمولی کثرت رائے سے دوبارہ منتخب کیا۔

وجہ یہ ہے کہ امریکہ کے عوام الناس نے اس بات کو بخوبی محسوس کر لیا ہے کہ ان کے اخبارات اپنی ایماندارانہ رائے نہیں رکھتے۔ بلکہ مقتدر سرمایہ داروں کے ہاتھ میں کٹ پُتلی بن گئے ہیں۔ اُردو اخبارات کے لئے یہ حالت موت کے برابر ہوگی ہمارے لئے پریس کی مفروضہ طاقت کے زعم باطل پر واقعات سے چشم پوشی کرنا سخت غلطی ہوگی۔ اس لئے میں بہ منت عرض کروں گا کہ ہم کو غلط خیالات، غلط اصولوں اور غلط رویہ سے بچ کر کام کرنا چاہیئے۔ فرقہ دار نقطۂ خیال کی ابھی تک چاہے جتنی قدر کی گئی ہو لیکن آئندہ کے لئے اس کی ہر دل عزیزی ختم شدہ سمجھ لینا چاہیئے۔

**طریقۂ کار میں تبدیلی و اصلاح کی ضرورت**

سیاسی لیڈروں کو اب عوام سے واسطہ رہے گا۔ کانگریس اور اُس کی تقلید پر دوسری جماعتیں عوام کے پاس اپنے پیغام براہ راست بھیجنے کا بندوبست کر رہی ہیں۔ اس لئے کاروباری نقطۂ خیال سے بھی ہم کو اپنے وتیرہ کو بدل دینا چاہیئے اور چھوٹے چھوٹے جھگڑوں پر زیادہ توجہ دینے یا زورِ قلم صرف کرنے کے بجائے رفاہ عام کے بڑے بڑے مسئلوں پر غور کرنا چاہیئے اور اپنے اخبارات کو فرقہ وار نقطۂ خیال کی نیابت سے ہٹا کر مفادِ عام کو آرگن بنا دینا چاہیئے۔ ہر معاملہ کو حق و انصاف کی ترازو میں تولنا چاہیئے اور ہر پہلو پر غور کر کے رائے قائم کرنا چاہیئے۔ تاکہ آزاد ملکوں کے اخبارات کو جو اعلیٰ پوزیشن حاصل ہے وہی اُردو پریس کو بھی حاصل ہو۔ رفاہ عام کے خیال اور حبّ وطن کے مطالبے کو مقدم رکھ کر ہی ہم پبلک اخلاق کا معیار بلند کر سکتے ہیں۔

صاحبان! عوام تک پہونچنے کے لئے ہم کو اپنے اخبارات کی زبان عام فہم بنانا ہوگی۔ عوام کے جذبات کی ترجمانی اور اُن کے حقوق کی وکالت کے لئے ہم کو سادہ اور سلیس زبان استعمال کرنا چاہیئے۔ اپنی تحریروں میں ہم کو مشکل الفاظ اور

نامانوس فقروں کے بجائے حتی المقدور سہل اور عام فہم اور مروجہ الفاظ کو ترجیح دینا چاہیئے
اس کے متعلق اگر اُردو پریس کانفرنس کے ماتحت کوئی متفقہ اصول طے ہو جائے یا
مختلف الفاظ اور اصطلاحوں کے بارے میں کوئی باہمی فیصلہ ہو جائے تو وہ سب کے لئے
مفید ہوگا۔ میری رائے میں ہم کو نامانوس اور اجنبی الفاظ کو یک قلم خیرباد کہہ دینا چاہیئے
اور نئی نئی اصطلاحیں گڑھنے سے محترز رہنا چاہیئے۔ تاکہ ہماری تحریریں عوام کے
ذہن نشین ہو سکیں اور اُردو کی ہر دل عزیزی میں ترقی ہو۔

اشتہارات کی عبارت میں بھی ہم کو اخلاق و تہذیب کو مدنظر رکھنے کی ضرورت
ہے۔ خوشی کی بات ہے کہ بعض معزز اخباروں نے اس بارے میں دیگر معاصرین کے لیے
ایک قابل تقلید مثال قائم کر دی ہے۔ یہاں پر میں مثال کے طور پر صرف دو معاصرین کا
ذکر کروں گا۔ ہم عصر ریاست دہلی کو اشتہارات سے کثیر آمدنی ہوتی ہے لیکن اُس میں
فحش اشتہارات شائع نہیں ہونے پاتے۔ بلکہ ان کے خلاف معزز ریاست میں وقتاً
فوقتاً مخالفت کی آواز بلند ہوتی رہتی ہے۔ حال میں معزز اخبار مدینہ نے بھی اپنے
یہاں مخرب اخلاق اور عریاں اشتہارات کی اشاعت ممنوع کر دی ہے۔ مجھکو افسوس سے
کہنا پڑتا ہے کہ ہندوستانی اخبارات جو بے احتیاطی برتتے ہیں اُس کی وجہ سے کچھ
دنوں سے انگلستان وغیرہ کی بنی ہوئی معمولی مقوی غذاؤں کے ہندوستانی اشتہارات
میں بھی یہاں کے اخباری مذاق کی جھلک دکھائی دینے لگی ہے۔ ہماری کانفرنس اس
بارے میں اُردو پریس کی بخوبی رہنمائی کر سکتی ہے۔ فحش اور مخرب اخلاق کتابوں اور
دھوکہ باز لوگوں کے ہتھکنڈوں سے پبلک کو بچانا بھی اخبارات کا فرض مقدم ہے۔ مثلاً
حال میں بعض انگریزی رسالوں کی تقلید میں اطراف ملک کے جعل سازوں نے انعامی
معموں کے اشتہارات کے ذریعے لوگوں کو دھوکا دے کر روپیہ وصول کرنا شروع کر دیا ہے
یہ لوگ خود اخباروں کو بھی جن کے ذریعہ وہ روپیہ پیدا کرتے ہیں دھوکا دیتے ہیں۔
اس میں شک نہیں کہ کاروباری حیثیت سے نیک و بد کی تمیز بہت مشکل ہے۔ لیکن باہمی
تنظیم سے ان لوگوں کی نقصان پہونچانے کی قوت محدود کی جا سکتی ہے۔ مثلاً

پریس کانفرنس کے دفتر میں بد معاملہ مشتہرین کی فہرست رکھی جاسکتی ہے اور اس سے سب اخبارات یکساں فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔ یہ بھی ہوسکتا ہے کہ ہم لوگ اشتہاروں کے متعلق چند اصول باہم طے کریں جن پر ہر اخبار میں عمل کیا جائے۔ اسی طرح بد معاملہ ایجنٹوں کی فہرست بھی مرتب ہوسکتی ہے اور شرح کمیشن مقرر کی جاسکتی ہے۔ اتفاق رائے کے سامنے ذی اثر اور رسوخ یافتہ ایجنسیوں کو بھی مناسب شرح قبول کرنے پر مجبور ہونا پڑے گا۔ مثلاً اگر ایک ریلوے ایجنسی ہندوستانی اخباروں اور رسالوں سے چالیس فی صدی کمیشن لینے کی عادی ہے تو اُس کا علاج اتفاق رائے سے ممکن ہے۔ اسی طرح اور بہت سی باتیں ہم اخبار نویسوں کے کاروباری سہولت کے لئے ضروری ہیں۔ اُردو پریس کو تمام سرکاری اطلاعیں اُردو زبان میں ملنا چاہئیں گورنمنٹ کو اپنے سکرٹریٹ کے ساتھ ایک پریس روم یا پریس کلب کھولنا چاہیئے۔ جہاں ہر اخبار نویس کو ضروری اطلاعیں بہم پہونچانے کا انتظام کیا جائے۔ گورنمنٹ پبلسٹی ڈپارٹمنٹ میں بھی اصولی اصلاح و ترقی کی بڑی ضرورت ہے۔ یہ دفاتر صرف سرکاری کارروائیوں کے متعلق صحیح اطلاعات بہم پہونچانے کا فرض ادا کریں۔ پروپگنڈا کا کام ملکی اخبارات پر چھوڑ دیا جائے موجودہ وائسرائے لارڈ لنلتھگو نے اپنی تشریف آوری کے بعد ہی ایک تقریر کے دوران میں اس مسئلہ پر توجہ دینے کا وعدہ فرمایا تھا۔ اس لئے نئی اصلاحات کے اجرا کے ساتھ ہی گورنمنٹ پبلسٹی ڈپارٹمنٹ کی بھی نئی تنظیم ہونا لازمی ہے۔ میری رائے میں محکمۂ اطلاعات کی رہنمائی میں غیر سرکاری عنصر اور صوبہ کے اخبار نویسوں کو کافی دخل ہونا چاہیئے۔

**اخبارات کی تنظیم و اتحاد عمل**

صاحبان! ابھی تک ہم لوگ اپنی تنظیم سے غافل رہے حالاں کہ سنہ ۱۹۱۵ء سے ایک آل انڈیا پریس ایسوسی ایشن قائم ہے۔ لاہور و لکھنؤ وغیرہ میں بھی حال میں جرنلسٹ ایسوسی ایشن قائم ہوئی ہیں۔ ان مختلف انجمنوں کو ایک تنظیم کے اندر کام کرنا چاہیئے تاکہ ہماری مشترکہ ضروریات متفقہ کوشش سے پوری ہوسکیں۔ گورنمنٹ کی طرف سے جو سخت گیریاں وقتاً فوقتاً اخبارات پر عائد ہوتی ہیں

اُن کا علاج ایک بڑے آرگینیزیشن کی امداد کے بغیر ممکن نہیں۔ کاروباری مسائل بھی مشترکہ جدوجہد کے بغیر حل نہیں ہو سکتے۔ یہ مسئلے آئے دن پیش آتے ہی رہتے ہیں۔ محصول ڈاک کے متعلق اخبارات کو جو رعائتیں حاصل تھیں اُن میں حال میں نسبتہً فرق آگیا ہے۔ ڈپارٹمنٹل افسروں کی نظر اخبارات کی طرف خواہ مخواہ ترچھی ہوتی جاتی ہے۔ ایسے موقعوں پر آل انڈیا انجمن اخبار نویسان بہت مؤثر ایجی ٹیشن کر سکتی ہے۔ پچھلے سال میری درخواست پر بابو سری پرکاش صاحب ممبر لیجیلیٹو اسمبلی نے گورنمنٹ ہند سے ایک خفیف سی رعایت منظور کرادی تھی جس کے رو سے ایک پیسے کے ٹکٹ ڈاک میں آٹھ تولہ وزن کے بجائے اب دس تولہ وزن کے اخبارات جانے لگے ہیں۔ لیکن اس سال سے عجیب سخت گیری کا برتاؤ شروع کر دیا گیا ہے یعنی اخبارات کی اشاعت میں ذرا سی بھی دیر ہو جائے تو وہ رعایتی شرح محصول ڈاک سے محروم کر دیئے جاتے ہیں اور اگر کسی خریدار کے پاس اخبارات کے پچھلے پرچے بھیجنا ہوں تو وہ معمولی بک پوسٹ کی شرح سے جائیں گے۔ یہ سختی ماہوار رسالوں کے لئے تو بہت ہی نقصان رساں ہے۔ کیونکہ اکثر لوگ بعد میں بھی آغاز سال سے خریدار ہونا پسند کرتے ہیں کبھی کبھی ڈاک خانہ کی غفلت سے پرچے گم یا غلط تقسیم ہو جایا کرتے ہیں اور لوگ مکمل جلد رکھنے کی خاطر گم شدہ پرچے منگاتے رہتے ہیں۔ اشتہارات کے سلسلے میں بھی اکثر پچھلے پرچوں کی مانگ ہوتی ہے۔ ان سب فرمائشات کی معمولی بک پوسٹ کی شرح سے تعمیل ہوگی تو اخبارات ورسائل اور اُن کے خریداران دونوں کا دیوالہ نکل جائے گا۔ گورنمنٹ کو کم از کم یہ سخت گیری روا نہ رکھنا چاہیئے۔ اسی طرح اخبارات اور کتابوں کے قیمت طلب پارسلوں میں رجسٹری کی قید سراسر تکلیف دہ ہے۔ اگر یہ بالکل معاف نہ ہو سکے تو کم سے کم نصف کی تخفیف تو ضرور ہو جانا چاہیئے۔ قیمت طلب پارسلوں کا محصول بھی بہت زیادہ ہے مثلاً ایک روپیہ کے قیمت طلب پارسل کے لئے بھی خریدار کو پانچ آنہ ادا کرنا پڑتے ہیں۔ اس میں اور پریس کے لئے ٹیلیفون اور تبادلہ کی شرح میں بھی بقدر نصف کے کمی ہونا چاہیئے۔ اخبارات کے رجسٹرڈ پیکیٹ اور چندہ کی چھوٹی رقم کے منی آرڈروں

کی شرح بھی نصف ہوجانا چاہیئے۔ تار کے لئے اخباروں کے پتے حسب سابق بلا کسی فیس کے درج رجسٹر ہونا چاہئیں ڈاک خانہ کے وی۔ پی کی ڈلیوری کے متعلق بھی اخبارات کو رعایت ملنا چاہیئے۔ یہ مطالبے ایک مرکزی انجمن کے ذریعہ مؤثر طریقے سے پیش کئے جا سکتے ہیں کاغذ اور سامان طباعت کو سستا کرنے کی کوشش بھی ضروری ہے۔ ہم کو اُمید ہے کہ نئے نظام حکومت میں ہمارے قائم مقاموں کو ان سب امور پر خاص توجہ دینے کی توفیق ہوگی۔

اس سلسلہ میں ایک اور بات بھی قابل توجہ ہے۔ گزشتہ جنگ کے دوران میں صوبے کے اکثر اضلاع سے سرکاری رہنمائی میں جنگی خبروں کے شیٹ شائع ہونا شروع ہوئے تھے۔ جنگ کے بعد تحریک نان کوآپریشن کے زمانہ میں صوبہ بھر میں خواہ مخواہ کی امن سبھائیں قائم کردی گئی تھیں اور ان نام نہاد سبھاؤں نے افسران ضلع کی سرپرستی میں ان جنگی خبروں والے مقامی پرچوں کو عدالتوں کے سمن اور نوٹسوں کے بھرو سے پر اخباری صورت دے دی ہے۔ چنانچہ ان برائے نام پرچوں نے جو کہیں کہیں ڈسٹرکٹ گزٹ کے نام سے بھی شائع ہو رہے ہیں اُردو پریس کو نقصان عظیم پہنچایا ہے۔ اکثر مقامات میں یہی پرچے عدالتی کاموں کے ٹھیکہ دار ہو گئے ہیں۔ اس معاملہ میں گورنمنٹ اور عدالتہائے عالیہ کی پالیسی بے لوثی پر مبنی ہونا چاہیئے۔ اصل و نقل کی پہچان مشکل نہیں ہے۔ ہم صرف اصل جنس کی حوصلہ افزائی کا خواہش مند ہوں اور کسی خاص طبقے کی سرپرستی کا قائل نہیں۔ بہرحال گورنمنٹ کے ذمہ دار محکموں کا فرض ہونا چاہیئے کہ پریس کی دشواریوں میں مزید مشکلات کا اضافہ نہ ہونے دیں۔ کیونکہ اخبار نویسی کے معزز پیشے کو ہر ممکن طریقے سے تقویت دینا ایک ترقی یافتہ گورنمنٹ کا فرض مقدم ہونا چاہیے۔

**ایک اہم مطالبہ** ان جزئیات کے علاوہ ہمارا سب سے اہم اور پُر زور مطالبہ پریس کی مکمل اور قطعی آزادی ہے۔ برٹش گورنمنٹ نے شروع سے اب تک اخبارات کو ان کی واجبی آزادی سے محروم کر رکھا ہے۔ انگلستان میں بھی یہ آزادی مسلسل جد وجہد کے بعد حاصل ہوئی ہے۔ لیکن وہاں ۱۶۹۳ء کے بعد سے پریس کے خلاف کوئی قانون پاس نہیں ہو سکا۔ گو انگریزی پریس اسٹامپ ڈیوٹی کے منسوخی کے بعد ہی ۱۸۵۵ء میں

پورے طور پر آزاد ہوا ہے۔ اُس وقت سے اب تک برطانوی اخبارات پر (سوائے زمانہ جنگ کے) کسی قسم کی کوئی پابندی نہیں ہوتی۔ امریکہ اور اکثر یورپین ممالک میں بھی پریس کو پوری آزادی حاصل ہے۔ دنیا کے بہت سے آزاد ملکوں میں پریس کی آزادی کو آئینی حیثیت سے باضابطہ طور پر تسلیم کیا گیا ہے۔ ہمارے یہاں بھی ایسا ہی ہونا چاہیئے۔ کیونکہ سیاسی آزادی کی پہلی شرط زبان اور قلم کی آزادی ہے ملٹن تو یہاں تک کہہ گیا ہے کہ خواہ کوئی اور آزادی نصیب ہو یا نہ ہو لیکن معلومات حاصل کرنے، مطالب ادا کرنے اور ضمیر کے مطابق دلائل پیش کرنے کی سب کو پوری آزادی ہونا چاہیئے سر چارلس مٹکاف تو سو سال سے زائد ہوئے یہ لکھ گئے ہیں کہ پریس کی آزادی کے فوائد اس کے مضر نتائج سے کہیں زیادہ ہیں۔

صاحبان! اظہار رائے کی آزادی انسان کے ازلی حقوق میں داخل ہے یہ کوئی رعایت نہیں بلکہ انسانی حق ہے جس کے قائم کرنے کے لئے بقول ایک فرانسیسی مصنف انسان کو مطعون ہونے و نشانۂ ملامت بننے کے لئے تیار رہنا چاہیئے۔ وہ لکھتا ہے کہ قید اور قتل کے خوف سے بھی انسان کو اپنی رائے کے اظہار و اشاعت سے باز نہ رہنا چاہیئے۔

پریس کی آزادی

یہاں پر آپ کی اجازت سے مختصراً آزادی پریس کی تشریح بے جا نہ ہوگی۔ اس آزادی کے اس کے سوائے اور کچھ معنی نہیں ہیں کہ ہر شخص کو گورنمنٹ کی طرف سے کسی طرح کی ذمہ داری یا پابندی عائد ہوئے بغیر اپنے حسب دل خواہ ہر بات کے چھاپنے کا اختیار حاصل ہو۔ اصولی حیثیت سے آزادی پریس اور آزادی تقریر میں کوئی فرق نہیں ہے۔ دونوں کا ایک ہی بنیادی اصول ہے۔ مگر تقریر اور طباعت کی یہ آزادی کسی شخص کو معمولی قانون کی زد سے نہیں بچا سکتی۔ کیونکہ جو شخص اپنے حقوق کا بے جا استعمال کرے گا اسے قانون کا جواب دہ ہونا پڑے گا۔ اس حق پر اخلاقاً اور قانوناً صرف تین ہی قسم کی پابندیاں عائد ہو سکتی ہیں۔ چنانچہ ان قیود کے علاوہ ہندوستان میں بھی کسی مزید پابندی کی حاجت نہیں ہے۔ پابندیاں یہ ہیں:-

اوّل یہ کہ مذہب اور اخلاق عامہ کی بے حرمتی نہ ہونے پائے۔
دوسرے یہ کہ کسی شخص کی ہتک عزت نہ کی جائے اور نہ کسی کی شہرت پر کوئی بے جا حملہ کیا جائے۔
تیسرے یہ کہ مصنفین و مولفین کے حقوق کاپی رائٹ قائم و برقرار رکھے جائیں۔

کسی ملک میں پریس پر اس سے زیادہ پابندیوں کی ضرورت نہیں۔ لیکن ہندوستان میں حکومت کو اہل ملک پر کبھی وثوق نہیں رہا۔ اسی لئے ہم اس وقت تک اس ابتدائی انسانی حق سے محروم ہیں۔ اخبارات پر شروع ہی سے حکام وقت کی نظر عتاب رہی ہے چنانچہ لارڈ ویلزلی کے زمانہ میں چار سال کے دوران میں دو انگریز اخبار نویس یکے بعد دیگرے محض اس بنا پر ملک بدر کر دیئے گئے تھے کہ ایک نے فوج کے متعلق ایک قابل اعتراض مضمون لکھا تھا اور دوسرے شخص نے کلکتہ کے ایک مجسٹریٹ کی نکتہ چینی کرنے کی جرأت کی تھی۔ اس کے بعد یہ حالت تو نہ رہی لیکن مختلف اوقات میں پریس کے قوانین میں ردّ و بدل ہوتے رہے جن میں پریس کی آزادی کا اصول بھی کبھی پورے طور پر تسلیم نہیں کیا گیا۔ اس وقت بھی گورنمنٹ کی سختیاں باقی اور ایڈیٹران اخبار پر متعدد پابندیاں عائد ہیں۔ آپ صاحبان ان قیود سے بخوبی واقف ہیں۔ اس لئے یہاں اُن کا مفصل بیان فضول ہوگا۔ ۱۹۲۲ء میں پریس ایکٹ کی ضروری ترمیمات پر غور کرنے کے لئے سر ولیم ونسنٹ ہوم ممبر کی صدارت میں ایک کمیٹی بیٹھی تھی جس کے روبرو مجھے بھی شہادت دینے کا موقع ملا تھا لیکن اس کمیٹی نے بھی ہماری دادرسی نہیں کی۔

اس کے لئے موجودہ وقت شائد کچھ زیادہ موافق ثابت ہو۔ اس لئے تمام ہندوستانی پریس کو گورنمنٹ سے مشترکہ و متفقہ طور پر آزادی قلم کا حق طلب کرنا چاہئے اور پوری جدوجہد کرنا چاہیئے کہ نئے آئین میں یہ آزادی واضح طور پر تسلیم کرلی جائے۔ ہماری کانفرنس نئے وزراء صوبہ سے اس بارے میں بہت کچھ ہمدردی کی توقع کر سکتی ہے۔ میں سر سکندر حیات خاں کے تقرر کا ذکر کر ہی چکا ہوں۔ بنگال کے وزیر اعظم مسٹر اے کے فضل الحق نے بھی پچھلے ہفتہ یہ خیال ظاہر فرمایا ہے کہ انھیں پریس کے قوانین پر

ضوابط میں بعض دفعات کے فوری ترمیم کی ضرورت کا پورا احساس ہے۔ ہم کو اُمید ہے کہ ہمارے صوبہ کے نئے وزیر اعظم بھی خواہ وہ کسی پارٹی کے ہوں وزرائے بنگال و پنجاب سے متفق ہونگے اور مروجہ تنگ خیالی سے بالاتر ہو کر پریس کی آزادی بحال کرنے کی تدبیریں عمل میں لائیں گے۔

مگر حضرات! جیسا کہ میں اوپر عرض کر چکا ہوں پریس کی آبرو بہت کچھ ہمارے ہی ہاتھوں میں ہے۔ ہمارا اصلی وقار اور ہمارا واقعی اثر خود ہمارے اخبارات کے طرزِ عمل اور ہمارے تنظیم و جذبۂ خودداری پر منحصر ہوگا۔ اس میں شک نہیں کہ بعض ایڈیٹران اُردو پریس کسی ملک کے اخبار نویسوں سے کم نہیں ہیں۔ ہم کو اب بھی مرحوم بابو گنگا پرشاد ورما اور سید بشیر الدین صاحب کی ذات گرامی پر فخر ہے اور رہے گا۔ لیکن ابھی اُردو اخبارات و رسائل کے کثیر تعداد کی حالت محتاج اصلاح ہے۔

اردو پریس کی مالی کمزوری

بدقسمتی سے اُردو پریس کی مالی حالت بھی اچھی نہیں ہے اور سمجھ میں نہیں آتا ہے کہ موجودہ اشاعتوں کو مدنظر رکھتے ہوئے ان کے لئے تنظیم و ترقی کی کیا صورت ممکن ہے۔ انگلستان میں بھی پچاس سال پہلے تک اخبار نویسی کا پیشہ بالکل نفع بخش نہ تھا۔ وہاں بھی اخبارات کی ترقی روٹری پریس کے رواج کے بعد ہی شروع ہوئی ہے۔ اس ترقی میں اشتہارات کی اُجرت کو بہت بڑا دخل ہے۔ چنانچہ صرف لندن کے اخبارات کو اشتہارات سے ایک کروڑ تیس لاکھ پاونڈ آمدنی ہوتی ہے۔ یہ ترقی زیادہ تر ۱۸۹۰ء سے ہوئی ہے۔ اب انگلستان کے اخبارات کا یہ حال ہے کہ اُن کی مجموعی اشاعت کا اندازہ پندرہ کروڑ روزانہ کیا جاتا ہے۔ اس حساب سے ہر گھر میں ایک سے زائد روزانہ اخبار کا اوسط پڑتا ہے۔ وہاں کے اخبارات کی اشاعت کا اندازہ اسی سے ہوسکتا ہے کہ مزدور جماعت کے اخبار ڈیلی ہیرلڈ کی اشاعت ۱۹۳۳ء میں تیس لاکھ تھی۔ سرکاری رپورٹ کے بموجب صوبۂ متحدہ میں چھوٹے بڑے کل ۶۹۴ پرچے ہیں جن میں ۳۱ روزانہ۔ ۱۲ ہفتہ میں دو بارہ۔ ۲۳۷ ہفتہ وار ۲۰ ور ۲۲۶ ماہوار ہیں۔ ان میں سے صرف دو انگریزی، دو اُردو اور چار ہندی اخباروں کی اشاعت چار ہزار سے

Rotary ؎

زائد بتائی جاتی ہے۔ اور دو انگریزی، پانچ اردو اور گیارہ ہندی اخبارات کی اشاعت دو اور چار ہزار کے درمیان ہے۔ افسوس اور شرم سے کہنا پڑتا ہے کہ اُردو میں ہزار دو ہزار کی اشاعت کا اوسط بہت اچھا سمجھا جاتا ہے۔ ہندی کی حالت اُردو سے کسی قدر بہتر ہے۔ پچھلے سال صوبہ متحدہ میں کل ۴۸۴۳ مطبوعات میں سے دو ہزار ایک سو چھیالیس کتابیں ہندی میں اور صرف ۳۴۴ اُردو میں، ۳۴۸ انگریزی میں طبع ہوئیں۔ انگلستان میں ۱۹۳۵ء میں کُل ۱۶۶۷۸ کتابیں طبع ہوئیں یعنی روزانہ پینتالیس کتابوں کا اوسط رہا۔

اُردو داں جماعت ابھی تک اخبارات رسائل و مستقل مطبوعات پر روپیہ خرچ کرنے کی عادی نہیں ہوئی۔ جن لوگوں کی مالی حالت قابل اطمینان ہے وہ بھی اس مد میں روپیہ صرف کرنا فضول سمجھتے ہیں۔ یہ حالت اُردو پریس کی ترقی کے لحاظ سے بہت ہی قابل افسوس ہے۔ اس لئے حامیانِ اُردو کو اس طرف جلد سے جلد توجہ دینے کی ضرورت ہے۔

کتابوں اور اخباروں کی توسیع اشاعت سے تعلیم یافتہ نوجوانوں کے لئے حصول معاش کا ایک وسیع میدان نکل سکتا ہے۔ اس وقت انگلستان میں اخبارات کے بدولت ساٹھ ہزار آدمیوں کی بسر اوقات ہوتی ہے۔ کوئی وجہ نہیں کہ یہاں کے اخبارات میں اس سے زیادہ آدمیوں کی کھپت نہ ہو۔ لیکن یہ حالت مستقبل ہی میں حاصل ہو سکتی ہے۔ بہرحال آئندہ کچھ ہو اس وقت اخبار نویسوں کو بخوبی سمجھ لینا چاہیئے کہ مالی حالت درست ہونے تک جسے ابھی ایک عرصہ درکار ہے ہم کو سختیاں جھیلنا پڑیں گی۔ اس لئے جس طرح سے بھی ممکن ہو اپنے پیشہ کا معیار، اخبارات کی آبرو اور اپنی ذاتی وقعت قائم رکھنے کے لئے ہم کو ضبط نفس اور ایثار سے کام کرنے کے واسطے تیار رہنا چاہیئے۔ لیکن یہ ایثار بالآخر بے کار نہ رہے گا۔ خواہ ہم دولت نہ پیدا کر سکیں لیکن عزت سے زندگی ضرور بسر کر سکتے ہیں اور قومی خدمت، ایمان داری سے انجام دینے کا اطمینان ہم کو ضرور حاصل ہو سکتا ہے۔

**پیشہ اخبار نویسی کی اہمیت**

صاحبان! اخبار نویسی کا پیشہ ایک مقدس اور عظیم القدر پیشہ ہے جو لوگ روپیہ پیدا کرنا چاہتے ہیں اُنھیں اس طرف متوجہ نہ ہونا چاہیئے ہاں ملکی خدمت کی اس معزز پیشے میں کوئی انتہا نہیں ہے۔ اس کا میدان نہایت وسیع ہے اور ہمت و استقلال اور دیانت سے کام کرنے والوں کو اپنے ضمیر کی خوشنودی اور قلب کا اطمینان حاصل ہونے کے علاوہ دنیا میں بھی وقعت حاصل ہوتی ہے لیکن یہ جب ہی ممکن ہوگا جب ہم آرام طلبی کی زندگی کو خیرباد کہہ کر خود داری، ایثار اور مستقل مزاجی سے راہ راست پر چلتے رہیں جو صاحب اس پیشے کی طرف یہ سمجھ کر رجوع ہوں گے کہ تھوڑی سی محنت میں انھیں ہر دل عزیزی حاصل ہو جائے گی اور وہ آسانی سے قومی لیڈر بن جائیں گے، اُنھیں جلد یا دیر مایوسی سے سامنا ہوگا۔ دوسروں سے مالی امداد کی اُمید بھی فضول ہے کسی زمانہ میں بعض اخبارات دیسی ریاستوں سے حصول زر کی اُمید رکھتے تھے۔ اب بعض اصحاب کو سیاسی اقتدار کے دلدادہ لیڈروں اور دیگر رہنماؤں سے نفع اُٹھانے کی فکر رہتی ہے۔ حال میں صوبہ کے ایک مقتدر رہنما نے مجھ سے شکایت کی کہ اُن سے کئی اُردو اخبار نویس پریس وغیرہ کے بہانے سے مالی امداد کے طالب ہوئے۔ ان باتوں سے اپنی عزت کھونے کے سوائے اور کوئی نتیجہ حاصل نہیں ہوتا بلکہ جماعت کے عزّ و وقار میں فرق آتا ہے۔ اس لئے جو صاحب اخبار نویسی کے پیشہ کو اختیار کریں وہ یہ سمجھ کر اس میں داخل ہوں کہ ابھی کم از کم ایک پشت تک اور وہ بمشکل بسر اوقات کر سکیں گے۔ البتہ قومی خدمت کے دلدادہ اخبار نویسوں کی خدمت مقبول ہوگی اور اُنھیں اطمینان قلب اور روحانی مسرت بھی حاصل ہوگی۔

**اخبار نویس کا مرتبہ**

صاحبان! اخبار نویس ایک معمولی اہل قلم نہیں ہے۔ اُس کا رُتبہ بہت بلند ہے۔ اُس کا درجہ بڑے سے بڑے مُدبّر، نامور سے نامور محب ملک اور مشہور سے مشہور قومی لیڈر سے کسی طرح کم نہیں۔ یہ ضرور ہے کہ اس کا اثر بظاہر اتنا نمایاں نہیں ہوتا اور اس کا رسوخ خاموشی سے بڑھتا رہتا ہے اور سب تعمیری

کام کرنے والوں کی طرح اسے بھی ہر وقت اپنی جگہ پر ایثار نفس کی ضرورت پیش آتی رہتی ہے۔ سچے اخبار نویس کو تحریر میں وزن اور متانت پیدا کرنا ہوگی۔ اُسے نکتہ چینی کو ذاتیات سے بالاتر رکھنا پڑے گا۔ رائے زنی میں ہر دل عزیزی حاصل کرنے کی فکر سے آزاد رہنا ہوگا اور حمایت ہو یا مخالفت دونوں میں اُسے ہر طرح کے تعصب سے پاک رہنا ہوگا۔ وہ وکالت کرے گا مگر اُس کی وکالت میں طرف داری کا شائبہ نہ ہوگا۔ وہ واقعات اور خبروں میں رد و رعایت سے کام نہ لے گا۔ دوسروں کی اختلاف رائے سے بدظن نہ ہوگا اور مخالفین کو اظہار رائے کا پورا موقع دے گا۔ ایسا اخبار نویس یقیناً ملک اور قوم کے اخلاق کی بلندی کا باعث ہوگا۔

خدا کرے ہمارے اخبارات اس معیار پر پورے اُتریں اور سیاسی ترقی کے دور میں ہمیں تعمیری کام کی توفیق ہو ؎

ایں دعا از من و از جملہ جہاں آمین باد

# کانفرنس گزٹ علی گڑھ

یعنے

## آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کا تعلیمی و اصلاحی اخبار

جو زیرنگرانی

## جناب نواب صدر یار جنگ بہادر آنریری سکرٹری کانفرنس

مہینہ میں چار بار شائع ہوتا ہے اور اس میں علی گڑھ کی تعلیمی تحریک مسائل تعلیم و تربیت موجودہ نظام تعلیم اور اصلاح تمدن و معاشرت پر بحث کی جاتی ہے۔ ہندوستان کے اسلامی پریس نے نہایت عمدہ و حوصلہ افزا الفاظ میں اس پر ریویو کیا ہے اور اس کے اخلاقی و اصلاحی بلند پایہ مضامین کی خاص طور پر مدح و ستائش کی ہے۔ طلبہ، اساتذہ، والدین اور عام ناظرین غرض سب کے لئے اس کا مطالعہ مفید اور ضروری ہے۔ اخبار بہت عمدگی و نفاست سے اچھے کاغذ پر چھپتا ہے اور متعدد تعلیم یافتہ و لائق اصحاب اس میں بلند پایہ مضامین لکھتے ہیں اور جدید تالیفات پر خاص اہتمام سے ریویو کر کے ارباب تالیف کی حوصلہ افزائی کی جاتی ہے۔ نمونہ ایک کارڈ لکھنے پر مفت ملتا ہے۔ قیمت سالانہ ۳ روپے

**اڈیٹر: محمد اکرام اللہ خان ندوی**

**ملنے کا پتہ:۔ سید الطاف علی (بی اے) منیجر کانفرنس گزٹ علی گڑھ**

# خطبۂ صدارت

## شعبۂ اسلامی علوم وفنون

علامہ سید سلیمان ندوی صاحب
ناظم دار المصنفین اعظم گڑھ

# تعارف

آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس علی گڑھ کی پنجاہ سالہ جوبلی کا جو شاندار اجلاس مارچ ۱۹۳۷ء میں بمقام علی گڑھ منعقد ہوا تھا، وہ مختلف شعبوں پر تقسیم کر دیا گیا تھا اور ہر شعبہ کا ایک علیحدہ صدر اور مستقل سکرٹری تھا۔

من جملہ ان شعبوں کے ایک شعبہ "اسلامی علوم و فنون" تھا۔ اس شعبہ کے صدر مولانا سید سلیمان صاحب ندوی ناظم دار المصنفین اعظم گڑھ اور سکرٹری ڈاکٹر امیر حسن صاحب صدیقی مسلم یونیورسٹی علی گڑھ تھے۔

اس شعبہ کا پہلا اجلاس ۲۷ مارچ ۱۹۳۷ء کو بوقت ۸ ½ بجے شب اسٹریچی ہال میں منعقد ہوا، اور دوسرا ۲۹ مارچ کو بوقت ۱۰ بجے صبح آسمان منزل میں ہوا۔

مولانا سید سلیمان صاحب ندوی نے بحیثیت صدر شعبہ اسلامی علوم و فنون، اسٹریچی ہال میں جو خطبہ پڑھا وہ ذیل میں شائع کیا جاتا ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# خطبۂ صدارت شعبۂ علوم و فنون اسلامی

از

## علامہ سید سلیمان ندوی صاحب

قدرشناسان علم وفن! ممنون ہوں کہ علماء اور اہل علم کی اس مجلس میں اس کرسی پر بٹھا کر آپ نے علم وفن کے ایک خدمت گار کی عزت اور آبرو بڑھائی۔

اسلامی علوم و فنون کے اتھاہ سمندر میں غوطے لگا کر علم وہنر کے چند قیمتی موتیوں کو نکال کر قدردانوں کے سامنے پیش کرنا میرے جیسے سست بازو کا کام نہیں، بہرحال مجھے آپ کے سامنے نذرانہ کے لئے کچھ پیش کرنا ہی وہ دُرشہوار ہوں یا خزف بازار۔

سب سے پہلے تو ہم کو اس خوشی کا اظہار کرنا ہے کہ مدت کے بعد ہم کو اپنی بھولی ہوئی دولت یاد آئی ہے۔ ورنہ زمانہ کے انقلاب سے یورپ کے نئے علوم و فنون نے ہماری آنکھوں میں وہ خیرگی پیدا کر دی تھی کہ ہمارا اپنا مطلع انوار ہماری نگاہوں سے چھپ گیا تھا۔ علم وفن کسی قوم کی ایسی وراثت نہیں جو کبھی چھن نہ سکے، مختلف قوموں نے باری باری سے علم وفن کی خدمت کی ہے اور جب اس کی ہمت ہار گئی تو دوسری باہمت قوم نے آگے بڑھکر اس فرض کو ادا کیا۔ اسی طرح دنیا کے آغاز سے آج تک یہ دولت بڑھتی ہی رہی ہے، گھٹی نہیں۔ اس نے خزانوں کے گھر بدلے ہیں، کمائی جو بی

مقدار کبھی ہاتھ سے نہیں گنوائی ہے۔

سب جانتے ہیں کہ ذہنی علوم کے علاوہ دوسرے ادبی اور عقلی علوم مسلمانوں نے دوسری قوموں سے حاصل کئے اور اپنے عروج کے دور میں ان کو بڑھا کر کہاں سے کہاں پہنچا دیا۔ پھر زمانہ نے پلٹا کھایا اور اسپین اور سسلی کی راہ سے علم و فن کے مسافر نے یورپ کے ظلمت کدہ میں قدم رکھا اور اپنی تیز مشعل سے ہر رہ گزر کو روشن کرتا گیا۔

مسلمانوں کو یہ فخر ہے کہ انھوں نے اپنے دینی علوم کی جس طرح ترتیب و تدوین کی، کلیات بنائے، اصول وضع کئے، جزئیات اور فروع کی تفصیل کی اور ان میں سے ہر صنف پر تصنیفات کا ڈھیر جس طرح لگا دیا وہ مذہبی قوموں کی تاریخ میں بے نظیر کارنامہ ہے۔ اسلام کے معلم اور ہادی علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اپنے پیرووں کے ہاتھوں میں قرآن نام ایک کتاب دی تھی اور یہی اسلام کے کتاب خانے کی سب سے پہلی کتاب ہے یہ کتاب تبیاناً لکل شئی تھی۔ اس تبیان کی تفصیل ہمارے وہ سارے دینی علوم ہیں جو آج ہمارے کتب خانوں کی زینت اور ہمارے مذہبی مدرسوں کے نصاب درس ہیں۔

غور کرنے والوں کو یہ نظر آئے گا کہ ہر قوم کے سامنے ایک مرکزی تخیل رہتا ہے جو اس کے ہر علم و فن اور شعر و ادب کا مرکز ہوتا ہے۔ مسلمان قوموں کا یہ تخیل ان کا قرآن ہے۔ انھوں نے جس علم و فن کی خدمت کی اس کی تحریک کا جذبۂ شوق دراصل قرآن پاک ہی کے کسی جز کی خدمت کا ذوق اور جوش تھا۔ قرآن پاک کی ایک ایک آیتوں کی تشریح کی گئی تو علم تفسیر بن گیا۔ حامل قرآن کی قولی اور عملی تشریحوں کو جمع کیا گیا تو علم حدیث پیدا ہو گیا۔ قرآن کے اعتقادی تعلیمات کی عملی تشریح کی گئی اور اس پر عقلی دلائل اور رد و قدح پیک جا کئے گئے تو علم کلام نے جنم لیا۔ قرآن کے قانونی مسائل پر جو بحثیں کی گئیں انھوں نے علم فقہ کا جامہ پہن لیا۔ قرآن پاک کے لفظوں کے کسی مسئلہ کے سمجھنے کے جو اصول بنائے گئے ان کا نام اصول فقہ ہو گیا۔ رسول کی تشریحات پر روایتوں اور سندوں کی حیثیت سے جو گفتگو شروع ہوئی وہ اصول حدیث کا ماخذ قرار پائی اور ان کے راویوں کی تاریخی اور اخلاقی گفت و شنید نے اسماء الرجال کا دفتر

تیار کر دیا۔ قرآن پاک کے لفظوں کے صحیح مخرج، طرز ادا، وقف و سکون نے تجوید و قرأت کا فن پیدا کیا۔ ان لفظوں کی صحیح شکلوں کے جاننے پہچاننے اور ان کے صحیح اعرابوں کے معلوم کرنے سے صرف و نحو وجود میں آئی۔ قرآن کے لفظوں، لغتوں اور محاوروں کی دریافت کے لئے علم ادب اور علم لغت کی ترتیب ہوئی۔ غرض اسلامی علوم و فنون کا ہر خط در اصل اسی نقطہ سے شروع ہوا اور کبھی کبھی آگے بڑھکر ایسا بھی ہوا کہ وہ اپنے مرکز سے دور نکل گیا یا مرکز سے ہٹ گیا ہے۔

دخیل علوم (یعنی علم و فن کا وہ سرمایہ جو دوسری قوموں سے منتقل ہوکر مسلمانوں کو سپرد ہوا) اگلے مسلمانوں نے ان کو بھی اپنے اسی مرکز سے ملا کر دنیا کو دکھایا۔ مسلمانوں میں دخیل علوم میں سے سب سے پہلے طب کا فن آیا۔ طب سے کیمیا کی طرف توجہ ہوئی چنانچہ عقلی علوم میں سے بنی امیہ کے دور میں یہی دو فن مسلمانوں میں داخل ہوئے۔ امیر معاویہ کے زمانہ میں ابن اثال نے یونانی سے طب کی بعض کتابوں کے ترجمے کئے۔ مروان کے زمانہ میں ماسرجویہ یہودی نے سریانی سے ایک طبی سفینہ (کناش) کا ترجمہ عربی میں کیا اور حضرت عمر بن عبدالعزیز نے اس کو اپنے زمانہ میں شائع کیا اور خالد بن ولید بن معاویہ نے کیمیا اور طب کو عربی میں فروغ دیا اور ہشام کے کاتب ابو جبلہ سالم نے ارسطو کی کتابوں کو عربی قالب میں ڈھالا۔

عباسیوں کے زمانہ میں سب سے پہلے ایرانیوں کے اثر سے نجوم کے فن نے منصور عباسی کے دربار میں جگہ پائی۔ نجوم نے ریاضیات اور فلکیات کی طرف رخ پھیرا اور مامون کے عہد میں جہمیہ کی تحریک نے فلسفہ کی داغ بیل ڈالی اور سلطنت کے دور دراز حصوں میں کم از کم وقت میں زیادہ سے زیادہ قطع مسافت کے خیال نے اسی زمانے میں مختصر اور اچھے رستوں کی دریافت کا شوق پیدا کیا جس نے بعد کو جغرافیہ کا ہیولیٰ اختیار کر لیا۔ غرض اسلام میں عقلی علوم و فنون نے اسی طرح رفتہ رفتہ مسلمانوں میں اشاعت پائی اور تیسری صدی کے وسط سے مسلمانوں میں ان فنون کے اہل کمال پیدا ہونے لگے۔

عام اندازہ یہ ہے کہ مسلمانوں میں اہل تحقیق تیسری صدی ہجری سے لے کر ساتویں

صدی تک گزرے ہیں یعنی اس وقت تک رہے جب تک چنگیزیوں کی سفاکی نے بغداد کی اینٹ سے اینٹ نہ بجادی اور ایران وخراسان وعراق میں اہل علم کے قتل عام کا بازار نہ گرم ہوا۔ محقق طوسی المتوفی ۶۷۲ھ اور علامہ ابن تیمیہ المتوفی ۷۲۸ھ موسم بہار کا دور اختتام ہیں۔ اس کے بعد شاذ ونادر ہی اہل تحقیق پیدا ہوئے اور اگر ہوئے تو وہ نوادر اور مستثنیات کے حکم میں ہیں اس کے بعد سے جو دور شروع ہوا وہ اہل تقلید کا ہے یعنی ان لوگوں کا ہے جن کا کام اگلوں کی تحقیقات کی نقل اور تکرار رہا اور ان میں سے جو لوگ ممتاز ہوئے انھوں نے اگلوں کی تصانیف کی شرحیں کیں یا حاشیے اور تعلیقات لکھے یا ان کی اچھی اچھی کتابوں کی تلخیص اور اختصار کیا۔

میں ایک مثال دے دوں۔ شیخ عبدالقادر جرجانی المتوفی ۴۷۹ھ نے معانی و بیان میں دلائل الاعجاز اور اسرار البلاغۃ دو کتابیں لکھیں جو حقیقت میں اس فن کے مباحث کا جوہر اور مغز ہیں اور جاحظ المتوفی ۲۵۵ھ سے لے کر ثعالبی المتوفی ۴۲۹ھ تک اس فن کے جو مسائل پیدا ہوئے تھے ان کو محیط ہے۔ امام رازی المتوفی ۶۰۶ھ نے الایجاز فی دلائل الاعجاز میں شیخ کی دونوں کتابوں کو جن میں حد درجہ تفصیل وتطویل تھی نچوڑ لیا۔ سکاکی المتوفی ۶۲۶ھ نے مفتاح العلوم کی تیسری قسم میں اس کا خلاصہ کرکے شامل کرلیا۔ خطیب قزوینی المتوفی ۷۳۹ھ نے تلخیص المفتاح میں مفتاح کا خلاصہ کرلیا۔ سعدالدین تفتازانی المتوفی ۷۹۳ھ نے اس کی مطول اور مختصر دو شرحیں لکھیں اور معانی وبیان کو منطق کے قریب کردیا۔ اور عصام الدین اسفرائینی المتوفی ۹۶۱ھ نے اطول کے نام سے معانی وبیان کو بالکل منطق یعنی ذوقی چیز کو عقلی بنانے کی ناکام کوشش کی، اس کے بعد ان پر حواشی لکھے جانے لگے، نتیجہ یہ ہوا کہ اس وقت سے لے کر آج تک ہمارے ہاں کے عربی درسیات میں مختصر المعانی، مطول اور اطول کے سوا معانی اور بیان کے فن میں قدما کی ہر چیز آنکھوں سے اوجھل ہوگئی اور اس وقت تک سامنے نہیں آئی جب تک مفتی عبدہ مرحوم کی کوشش سے دلائل الاعجاز اور اسرار البلاغۃ مصر میں نہ چھپیں اور دارالعلوم ندوۃ العلماء نے ان کو اپنے نصاب

درس میں داخل کرکے ان کو ہندوستان کے مدرسوں میں روشناس نہ کیا۔

اسی طرح دوسرے فنون کا حال ہے۔

ہندوستان میں اسلامی علوم وفنون کا رواج متاخرین کے دور میں ہوا۔ لودھیوں کے زمانے تک ہندوستان میں اہل ترکستان کے اثر سے صرف فقہ، اصول فقہ اور علم کلام کا رواج تھا اور اسی کا نام علم ودانائی تھا۔ جدال ومناظرہ انھیں فنون میں ہوتا تھا انھیں کو پڑھکر علماء قاضی، مفتی اور محتسب کے شاہی عہدے پاتے تھے دینیات میں تفسیر بیضاوی و مدارک کے کچھ اجزا، اور حدیث میں مشکوٰۃ المصابیح یا مشارق الانوار کا درس ہوتا تھا، سب سے پہلے شیخ عبدالحق محدث دہلوی حرمین محترمین سے کتب احادیث کا تحفہ ہندوستان لائے اور شاہ ولی اللہ صاحب اور ان کے خانوادہ نے صحاح ستہ کے فیض سے ہندوستان کو معمور کیا۔ ان کتابوں کا شاہ عبدالعزیز رح کے زمانے تک یہ حال تھا کہ مولانا سید نذیر حسین صاحب محدث دہلوی کی زبانی مولوی حکیم سید عبدالحی صاحب مرحوم (سابق ناظم ندوۃ العلماء) اپنی طالب علمی کے زمانہ (۱۳۱۲ھ) میں یہ قصہ سناتے ہیں کہ اس زمانہ میں تفسیر کبیر رازی کا ایک نسخہ صرف شاہی کتب خانہ میں تھا شاہ صاحب کو جب ضرورت ہوتی تھی تو بڑے اہتمام سے اس کو شاہی کتب خانے سے منگواتے تھے۔ بخاری شریف کا یہ حال تھا کہ درس کے پورے حلقہ میں ایک یا دو نسخے ہوتے تھے ان کے اجزا توڑ توڑ کر طالب علموں میں تقسیم ہوتے تھے اور ہر ایک سبق الگ الگ جزو سے باری باری سے ہوتا تھا۔

ہندوستان کے پورے دور میں عربی کا ایک بھی کامل شاعر یا ادیب جو عربوں کے نسبح وطرز پر شعر یا نثر لکھتا ہو، پیدا نہیں ہوا۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ نثر میں مقامات حریری جیسی بے مزہ کتاب اور نظم میں دیوان متنبی جیسے عجمیانہ شاعری کا دیوان عربی طالب علموں کے سامنے رہتا تھا۔ اس پورے دور میں قاضی عبدالمقتدر دہلوی المتوفی ۷۹۱ھ نظم میں اور شاہ ولی اللہ دہلوی نثر میں ایسے ہوئے ہیں جن کے نام دوسرے اسلامی ملکوں کے ارباب فصاحت وبلاغت کے ساتھ ساتھ بے تکلف لیے جاسکتے ہیں۔

حماسۂ ابو تمام جو عربی شاعری کا صحیفہ ہے ہندوستان میں مولانا فیض الحسن صاحب سہارن پوری المتوفی ۱۸۸۷ء م ۱۳۰۴ھ سے پہلے نامعلوم تھا۔ ان کے زمانے سے یہ کتاب درس میں داخل ہوئی اور مدرسوں میں عام ہوئی۔ اسی کا نتیجہ ہے کہ مولانا فیض الحسن صاحب اور اُن کے شاگردوں میں مولانا شبلی اور مولانا حمیدالدین فراہی وغیرہ نے عرب کے ذوق کو ہندوستان میں زندہ کیا۔

فلسفہ و منطق کا آغاز گو ہندوستان میں پہلے سے تھا، لیکن سکندر لودھی کے عہد میں شیخ عبداللہ تلنبی اور مولانا عزیز اللہ سنبھلی کے دم سے ان کا رواج ہوا۔ یہ دونوں بزرگ ملتان سے ادھر آئے تھے، اس سے پہلے منطق میں شرح شمسیہ اور علم کلام میں شرح صحائف کے سوا کچھ اور نہ پڑھایا جاتا تھا۔ اس کے بعد اکبر کے زمانے میں حکیم فتح اللہ شیرازی نے یہاں معقولات کو فروغ دیا۔ شاہجہاں اور عالمگیر کے زمانے میں ملّا عبدالحکیم سیالکوٹی اور میرزاہد ہروی نے منطق و فلسفہ کا درس عام کیا اور انھیں دونوں کے تلامذہ سے شاہ ولی اللہ اور فرنگی محل اور خیرآباد کی درسگاہوں میں متاخرین کے معقولات اور شروح و حواشی کی بہار آئی۔ حکیم فتح اللہ شیرازی المتوفی ۹۹۷ھ کے شاگرد ملّا عبدالسلام لاہوری اور ان کے شاگرد ملّا عبدالسلام اَوَدھی، ان سے ملّا قطب الدین سہالوی اور ملّا قطب الدین سہالوی سے ملّا قطب الدین شمس آبادی، ملّا امان اللہ بنارسی اور قاضی محب اللہ بہاری نے اور ملّا قطب الدین سہالوی کے صاحبزادہ ملّا نظام الدین نے ملّا امان اللہ بنارسی سے پڑھا۔ ملّا نظام الدین کے وارث ملّا بحرالعلوم ہوئے۔ بحرالعلوم سے خیرآباد کا علمی خاندان چلا۔ میرزاہد کا فیض شاہ عبدالرحیم صاحب دہلوی کو اور اُن سے شاہ ولی اللہ صاحب کو، اُن سے شاہ عبدالعزیز صاحب کو پہنچا اور اُن سے ملک میں عام ہوا۔

متاخرین کی ان شروح و حواشی نے اصل فن کا خون کر دیا۔ چنانچہ اس عہد کی دماغی پیداوار زیادہ تر لفظی مباحث، اعتراضات، شکوک اور رد و بدل ہیں۔ اس دور میں اسلامی علوم فنون میں سوائے نقل و تقلید اور بحث و مناظرہ کے ایک ذرہ اضافہ نہیں ہوا۔ اس دور کے مستثنیات میں حافظ ابن حجر عسقلانی، امیر اسمٰعیل یمانی

صالح بن مہدی مقبلی یمانی، ابن خلدون مغربی، مقریزی مصری، شاہ ولی اللہ دہلوی اور بحرالعلوم فرنگی محلی ہیں۔ کچھ اور بھی نام ہوں گے، مقصود استقصا نہیں۔

اسلامی علوم فنون کا اصلی سرمایہ وہی ہے جو قدماء نے ہمارے لئے ترکہ چھوڑا اور جس کو ہمارے بزرگوں نے سینوں سے لگا کر رکھا۔ اس کارنامے کو فخراً بیان کیا جا سکتا ہے مسلمانوں نے علوم و فنون پر جتنا تحریری سرمایہ دنیا کو دیا اور جس طرح کتب خانوں میں ان کو محفوظ رکھا اس میں کوئی دوسری قوم ان کی برابری نہیں کر سکتی۔ جس کثرت سے اسلامی ملکوں میں کتابیں لکھی گئیں اور کتب خانے قائم ہوئے، وہ اس خزاں کے دور میں بھی بہار کے موسم کا پتا دیتے ہیں۔ مسلمانوں کے زمانے میں نہ تو چھاپے خانے تھے اور نہ ریل اور ڈاک کی آسانیاں تھیں، پھر بھی اہل شوق کی کوششوں سے "ورّاقین" و "وراقتہ" کے ذریعہ سے ہر کتاب کے اس کثرت سے نسخے فراہم ہوتے تھے کہ آج بھی اس سے حیرت ہوتی ہے۔ کتاب مشرق کے ایک گوشہ میں لکھی جاتی تھی اور چند روز میں مغرب کے دوسرے گوشہ میں پہنچ جاتی تھی۔ کیا یہ حیرت انگیز بات نہیں ہے کہ ابوالفرج اصفہانی المتوفی ۳۵۶ھ کی کتاب الاغانی لکھی تو مشرق میں گئی اور سیف الدولہ ہمدانی کو ہدیہ دی گئی۔ مگر اس کا سب سے پہلا نسخہ اسپین کے خلیفہ حکم المتوفی ۳۶۶ھ کی خدمت میں پیش ہوا اور خلیفہ اس اوّلیت پر فخر کرتا تھا۔

ہندوستان کا یہ کارنامۂ فخر بھی یاد رکھنے کے قابل ہے کہ شاہجہانی عصر کے ملّا عبدالحکیم سیالکوٹی نے علم کلام و معقولات پر جو شروح و حواشی لکھے وہ لکھے تو ہندوستان میں، مگر اُن کی نقلیں عثمانی سلاطین کے پاس تحفۂ شاہی کے طور پر قسطنطنیہ جاتی تھیں۔ یہی سبب ہے کہ اُن کی تصانیف قسطنطنیہ سے شائع ہوئیں۔

اسلامی علوم و فنون کی کتابوں پر تین سب سے بڑے سخت وقت گزرے ہیں جن میں بزرگوں کا بڑا اندوختہ تلف ہوگیا یا اخلاف کے ہاتھوں سے نکل گیا۔ سب سے پہلا وقت تو وہ ہے جب ساتویں صدی میں چنگیز خاں اور ہلاکو کے ہاتھوں سے خراسان

اور بغداد کے کتب خانے تباہ ہوئے۔ دوسرا وقت وہ تھا جب نویں صدی میں اسپین میں اسلامی حکومتوں کا خاتمہ ہوا اور تیسرا وقت وہ ہے جب موجودہ یورپ کی تعدی نے اسلامی علوم و فنون کے ذخیروں پر پہلے فوجی قبضہ کرکے، پھر خرید خرید کر یورپ کے کتب خانوں میں منتقل کردیا، جو کچھ اس وقت ہمارے پاس ہے وہ یا مصر کے سرکاری کتب خانے ہیں، یا دمشق یا حلب کے بعض کتب خانوں میں یا قسطنطنیہ کے موقوفہ کتب خانوں میں ہے۔

حرمین میں جو کتابیں تھیں وہ گزشتہ فتنہ میں تباہ ہوئیں، مدینہ منورہ میں گو کئی کتب خانے ہیں مگر متولیوں کی غفلت سے تباہ و برباد ہیں۔ صرف دو کتب خانے ذکر کے قابل رہ گئے ہیں، ایک شیخ الاسلام کا کتب خانہ جس کی نادر کتابیں ترکوں نے مدینہ چھوڑتے وقت شام میں منتقل کردیں اور شام کے تخلیہ کے وقت وہ صندوقوں میں بھری ہوئی تلف ہو رہی تھیں کہ کتب خانہ کے ترک متولیوں اور امیر فیصل کی کوششوں سے جو بچیں وہ واپس آسکیں۔ دوسرا وہاں کا کتب خانہ مدرسۂ محمودیہ کا کتب خانہ ہے جو سلطان محمود خاں عثمانی کی یادگار ہے، اس کتب خانہ کو ۱۹۲۶ء میں جب میں نے دیکھا تو یہ حال تھا کہ بڑی مشکل سے متولیوں نے اس کے بند دروازوں کے قفل کھولے لیکن فہرست میں دیکھکر جس نادر کتاب کو مانگا معلوم ہوا کہ ترک اس کو اپنے ساتھ لے گئے۔

ابھی اس بڑی جنگ کے بعد جب عراق انگریزوں کے ہاتھ آیا، دجلہ و فرات کی روانی انگلش چینل کی موجوں میں مل گئی اور کتابیں یورپ کے کتب فروشوں کی دکانوں میں بہ بہ کر آنے لگیں۔ کہتے ہیں کہ اسپین کا بچا کھچا سرمایہ اسکوریال لائبریری میں ہے، اور ایشیائے وسطی کا ذخیرہ روس کے کتب خانوں میں منتقل ہو گیا ہے۔

۱۸۵۷ء کے انقلاب میں لکھنؤ اور دلی کے شاہی کتب خانوں پر جو آفتیں آئیں وہ مورخوں کی نگاہوں سے اب تک پوشیدہ ہیں اور شاید ہمیشہ کے لئے رہیں۔ کچھ حصہ تو انگلستان کو منتقل ہو گیا کچھ فوجی افسروں اور سپاہیوں میں بٹ گیا، پھر انھوں نے قدردانی سے انگلستان کے قومی کتب خانوں کے سپرد کردیا یا بیچ کے طور پر

بیچ ڈالا اور کتابیں کہیں سے کہیں پہنچ گئیں اور اب بھی اس قسم کے مال غنیمت کا پتا یورپ کے کتب خانوں میں ملتا ہے۔

جرمن ڈاکٹر اسپرنگر نے جو اس زمانہ میں بعض سرکاری عربی مدرسوں کے انچارج تھے اور جنھوں نے اودھ کے شاہی کتب خانوں کی فہرست تیار کی تھی، اس قسم کے سرمایہ کو بڑی حفاظت سے اپنے ملک میں پہنچا دیا۔ اودھ کے سرکاری کتب خانہ کی کتابیں آج بھی انڈیا آفس لائبریری میں موجود ہیں۔

اودھ کے شاہی کتب خانوں کی تباہی کی پر درد کہانی مولانا شبلی مرحوم نے ایک چشم دید گواہ مشہور فارسی شاعر خواجہ عزیز الدین لکھنوی کی زبانی مجھ سے بیان فرمائی تھی۔ خواجہ صاحب کہتے تھے کہ فرنگی محل کے پل سے لے کر نخاس تک کتابوں کا اتنا ڈھیر بکھرا ہوا تھا کہ آنے جانے والے کتابوں کو روندکر آتے جاتے تھے اور سنا ہے کہ گورنمنٹ نے ان کو نیلام کر دیا اور کتابیں ردی کے بھاؤ بکیں۔ بہرحال اتنا شکر ہے کہ بریلی سے حافظ الملک رحمت خاں اور لکھنؤ سے شاہان اودھ کی کچھ کتابیں رام پور چلی گئیں جو آج تک وہاں کا سرمایۂ افتخار ہیں۔ لکھنؤ میں مولوی ناصر حسین صاحب کے خاندانی کتب خانے کی بنیاد بھی لکھنؤ کے شاہی کتب خانوں کی غارت شدہ کتابوں سے پڑی۔ اس زمانہ میں خان بہادر مولوی مفتی محمد قلی خاں موسوی نیشاپوری کنتوری المتوفی سنہ ۱۲۶۰ھ صدر الصدور تھے، انھوں نے غدر کے زمانے میں گورنمنٹ کی نیلام کی ہوئی کتابیں خرید لیں۔ ٹونک کا سرمایہ بھی غنیمت ہی جو وہاں کے ایک عالم رئیس کی محنت کا نتیجہ ہے۔

بنگال ایشیاٹک سوسائٹی کلکتہ شکریہ کی مستحق ہے کہ اس نے اس افراتفری کے کے زمانے کے بعد کتابوں کو خریدنا شروع کر دیا اور اس طرح اچھا خاصہ ذخیرہ ہندوستان کے اندر رہ گیا، تاہم اس کے ایجنٹ مولویوں کو یہ واقعہ ہے کہ نادر کتابوں کو کوڑیوں کے مول خریدنے اور یورپ اور امریکہ کے شائقوں کے ہاتھوں بیچنے کا چسکہ پڑا اور یہ کاروبار اب تک جاری ہے۔

نواب عماد الملک مرحوم کا یہ کارنامہ بھلانے کے لائق نہیں کہ انھوں نے سرکار آصفیہ کو

ان پراگندہ موتیوں کو اپنے خزانۂ عامرہ میں بحفاظت جمع کرنے کی توجہ دلائی اور کتب خانۂ آصفیہ کا وجود ہوا جس کی بدولت دکن کا بڑا سرمایہ محفوظ رہا۔ دوسری طرف پٹنہ کے مولوی خدا بخش خاں مرحوم نے اپنی ساری کمائی کو انھیں جواہرات کے خریدنے اور جمع کرنے میں خرچ کر ڈالا اور آج پٹنہ کا مشرقی کتب خانہ ہندوستان میں اسلامی علوم فنون کی یادگاروں کا نادر مرقع ہے۔

علی گڑھ بھی ایک ایسے ہی شائق رئیس بن رئیس کا مسکن ہے جن کے حبیب گنج میں لکھنؤ، لاہور، دلی اور دکن کے انمول تحفے ہیں۔

کتابیں کہاں سے کہاں اور کیوں کر پہنچیں؟ ان کی دو دل چسپ کہانیاں آپ کو سناتا ہوں۔ دار المصنفین کے کتب خانہ میں شرح نہج البلاغۃ لابن ابی الحدید کا ایک عمدہ قلمی نسخہ ہے اس کے پہلے صفحہ پر اس کی جو سرگزشت مختلف مالکوں کے قلم سے ثبت ہے وہ یہ ہے کہ یہ نسخہ کوئی ایرانی فاضل میر صفی الدین ۱۰۰۴ھ میں کسی بادشاہ کے لئے ہدیہ لائے، پھر ۱۰۱۲ھ میں محمد قلی قطب شاہ والی دکن کے کتب خانہ کی ملکیت ہوا۔ پھر کوئی امیر الدولہ عماد الملک اس کے مالک بنے۔ اس کے بعد ۱۱۹۴ھ میں وہ کسی طرح شمس الدولہ منیر الملک مسٹر ہنری ونسٹرٹ بہادر تہور جنگ کے قبضہ میں آیا۔ اس سے ۱۱ مئی ۱۸۰۷ء کو وہ کسی انگریز بوڈم کے قبضہ میں کلکتہ آیا۔ وہاں سے محمد آباد ضلع اعظم گڈھ کے عالم دوست رئیس ڈپٹی مولوی عبد الغفور صاحب مرحوم کی ملکیت بنا اور اب وہاں سے وقف ہو کر دار المصنفین کے کتب خانہ میں آیا ہے۔

زیب النساء بنت عالمگیر کے دربار کے عالم معین بن ولی قزوینی جنھوں نے شہزادی کے حکم سے امام رازی کی تفسیر کبیر کا ترجمہ فارسی میں زیب التفاسیر کے نام سے کیا تھا۔ ۱۰۸۰ھ میں شہزادی کی اجازت سے حج و زیارت کو حرمین گئے تھے۔ اس مقدس سفر کی یادگار میں انیس الحجاج نام ایک مختصر کتاب لکھی تھی جس میں بڑا حصہ سفر کے حالات کا اور کچھ مناسک حج کا ہے، اس میں بندر سورت، مخا، جدہ اور امیر مکہ شریف برکات اور ترکی والی اور محمل وغیرہ کے جلوسوں کی قلمی تصویریں ہیں

اس کا ایک ناقص حصہ برٹش میوزیم لائبریری میں ہے۔ اسپرنگر نے اودھ کے شاہی کتب خانہ میں اس کے ایک ایسے نسخہ کا ذکر کیا ہے جو کسی دوسری کتاب کے ساتھ ایک جلد میں شامل تھا اور اس کے اوراق کچھ غیر مرتب تھے اور جس میں تصویریں تھیں ابھی حال میں ۱۵ جمادی الثانی ۱۳۵۵ھ کو اس کا ایک نسخہ مونگیر کے ایک دیہات سے دارالمصنفین کے کتب خانے میں خریدا گیا جس پر گو مہریں نہیں تاہم اسپرنگر کے بیان کا حرف حرف صادق آتا ہے اور تعجب ہے کہ کہاں اودھ کا شاہی کتب خانہ اور کہاں مونگیر کا ایک دیہات۔ شاہی کتب خانوں کی اکثر کتابوں کی یہ انقلابی تاریخ ہر بڑے کتب خانے کے نسخوں کی لوح پر ثبت نظر آتی ہے۔

بہر حال ہر شر میں خیر کا پہلو بھی ہوتا ہے ؎

خدا شرے برانگیزد کہ خیر ما دراں باشد

اسلامی مفتوحہ ملکوں سے یورپ کو جو کتابیں منتقل ہوئیں ان کا کم از کم یہ نتیجہ نکلا کہ وہ ناقدر غافل اولادوں کے قبضہ سے نکل کر قدردانوں کے ہاتھوں میں پہنچیں اور کیڑوں کی خوراک بننے سے بچ گئیں۔ ان کی ترتیب ہوئی، درستی ہوئی اور ان کی حفاظت کی تدبیریں ہوئیں، ان کی فہرستیں بن کر چھپیں اور اہل علم کو ان کا علم ہوا اور ان سے فائدہ اٹھایا جا سکا۔

اس کا دوسرا فائدہ یہ ہوا کہ یورپ کے مشرقی علوم کے فاضلوں نے ان میں سے بہت سی کتابوں کو پڑھ کر ان کی دقتوں کو حل کر کے ان کی تصحیح و تعلیق کر کے بہت عمدگی کے ساتھ ان کو چھاپ کر شائع کیا اور ہر صاحب علم کے لئے ان سے نفع اٹھانا ممکن ہوا اور اس سے اسلامی علوم و فنون کی تحقیق میں بہت بڑی مدد ملی۔ آج ان کی اس محنت کی بدولت اسلامی تاریخ، طبقات، جغرافیہ، ادب، شعر، لغت، فلسفہ، کلام، ہیئت، کیمیا اور بہت سے علوم کے متعلق اتنی کتابیں ہر شخص کے دسترس میں آگئیں جو اس سے پہلے قطعاً نہ تھیں۔

جس محنت سے ڈوزی نے اپنا ضمیمہ لغات عربی میں ترتیب دیا، سخاؤ نے کتاب الہند کی

تصحیح کی، دی گوئی نے تاریخ طبری کو، مرگلیوتھ نے طبقات الادبا یاقوت کو، فلوگل نے
ابن ندیم کی فہرست کو، فریگ نے خوارزمی کے جغرافیہ کو، چارلس ہنری میاسن میکارٹنی نے
ذوالرمہ کے دیوان کو، بیوان نے نقائض جریر و فرزدق کو، روڈلف گیر نے اعشیٰ کے
دیوان کو، ریٹر نے امام اشعری کی مقالات الاسلامیین کو اور مختلف مستشرقوں نے
سیکڑوں کتابوں کو سالہا سال کی جس محنت، جاں فشانی اور کوشش سے تلاش و محنت اور
تصحیح و مراجعت کے بعد چھاپ کر شائع کیا وہ ہر مسلمان کی منت پذیری اور سپاس گزاری
کے قابل ہے۔

مدت دراز سے انسائکلوپیڈیا آف اسلام کے نام سے اسلامی علوم و فنون کا
قاموس تیار ہو رہا ہی اور اس سے بڑھ کر یہ کہ ونسنک کی کوشش سے ہماری احادیث کی
ضخیم فہرست بہ ترتیب تہجی بن رہی ہی۔ غور کے قابل ہی کہ یہ کام کس کے کرنے کا تھا اور
کون کر رہا ہی۔ نتیجہ ظاہر ہی کہ قدم قدم پر ان سے ان امور میں جو مسلمانوں کے مذہب،
تاریخ اور تمدن سے متعلق ہیں، لغزشیں ہوئی ہیں، خواہ ان کو دانستہ تعصب کہئے یا
نادانی کی غلطی، ہر حالت میں نتیجہ ایک ہی یعنی ان کی تحقیقات بہت حد تک مسلمان
نوجوانوں کی گمراہی کا باعث بنتی ہیں۔ یہی ونسنک صاحب ہیں جو حدیثوں کی فہرست
بنا رہے ہیں۔ وہ انسائیکلوپیڈیا آف اسلام میں نماز پر ایک مضمون لکھتے ہیں اور موطا
کی سب سے پہلی حدیث کتاب الوقوت کا غلط مطلب سمجھ کر یہ نتیجہ نکالتے ہیں کہ حضرت عمر بن
عبدالعزیز کے زمانہ تک اسلام میں پانچ وقتوں کی نمازوں کا تعین نہیں ہوا تھا۔ مارگولیوتھ
لائف آف محمد میں اللہ کو اللات سے اور مسلم کو مسیلمۂ کذاب سے اور دین حنیف کو
قبیلہ بنی حنیفہ سے مشتق کرتے ہیں۔ وکانوا یعبدونہما کا ترجمہ یہ کرتے ہیں کہ:
"حضرت محمد رسول اللہ صلعم اور حضرت خدیجہؓ سونے سے پہلے لات اور عزیٰ کی پوجا
کیا کرتے تھے۔"

نولڈیکی نے انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا طبع ۱۳ میں قرآن پاک پر جو مضمون لکھا ہی وہ
حد درجہ گمراہ کن ہی اور اہل علم کے لئے مضحکہ خیز اور اعتراضات سے لبریز ہی۔ یغاث الناس کا

ترجمہ غیث سے لے کر یہ ارشاد ہے کہ قرآن کے مصنف کو اتنا بھی معلوم نہ تھا کہ مصر کی سیرابی آسمانی بارش سے نہیں ہوتی بلکہ دریائے نیل سے ہوتی ہے۔ سینا کی جمع وطور سینین میں صرف قافیہ پیمائی کی ہے اور یہ بھول گئے کہ عبرانی تورات میں اس کو سینا یم جمع کے ساتھ استعمال کیا گیا ہے۔ علیہا تسعۃ عشر کی نسبت ارشاد ہے کہ صرف قافیہ کے لیے یہ تعداد ہے مگر یہ نہ سوچا گیا کہ احد عشر سے تسعۃ عشر تک قافیہ تو یکساں ہو سکتا تھا پھر تسعۃ عشر کو ان میں سے منتخب کرنا ظاہر ہے کہ کسی اور حقیقت پر مبنی ہے۔ سر ولیم میور حضرت حسان کے اس مصرع کا وتصبح غرثیٰ من لحوم الغوافل جو حضرت عائشہ کی مدح میں ہے یہ مطلب سمجھتے ہیں کہ اس میں شاعر نے حضرت عائشہؓ کے دبلے پتلے اور چھریری ہونے پر طنز کیا ہے۔ حالانکہ شعر کا مطلب یہ ہے کہ وہ کسی کی غیبت نہیں کرتیں۔

غرض مستشرقین نے عموماً اسلامی مباحث میں جہاں ذرا بھی اسلام، قرآن اور سیرت نبوی کا تعلق آیا ہے دانستہ یا نادانستہ طور سے افسوس ہے کہ سچائی کا بڑی بے دردی سے خون کیا ہے اور چونکہ وہ محققانہ انداز اور سلیقہ سے اثنائے تحقیقات میں بظاہر بلا ارادہ اس قسم کی باتوں کو لکھ جاتے ہیں اس لئے مسلمان ناظرین اور طالب علموں کو بھٹکنے اور بھٹکنے کے پے در پے موقع آتے رہتے ہیں اور وہ یہ نہیں سمجھتے کہ ؎

قاصد رقیب بود و من غافل از فریب
بیدرد مدعائے خود اندر میانہ ساخت

ابھی چند سال کا ذکر ہے کہ ایک نوجوان پی ایچ ڈی نے حضرت ابن عباس کی نسبت ایسے مکروہ الفاظ لکھے کہ ہر مسلمان کو تکلیف روحانی ہوئی اور اس پر کمال یہ ہے کہ وہ اس کو اسلام کی خدمت سمجھے اور میں نے سنا ہے کہ انھیں یہ بھی معلوم نہ تھا کہ ابن عباس کون ہیں اور اسلام اور پیغمبر اسلام سے ان کا کیا رشتہ ہے ؎

زنا دانی برا دکرد نہیدم کار من ضائع
عجب تر این کہ بر من منتِ بسیار ہم دارد

یہی سبب ہے کہ ان مسلمان طلبہ کی نسبت جو اسلامی علوم و فنون کی تکمیل و تحقیق

کے لئے یورپ جاتے ہیں۔ یہ فیصلہ مشکل ہے کہ وہ کیا بن کر آئیں گے۔ یورپ کے اُستادوں کی یہ کوشش ہوتی ہے کہ ان کے شاگرد مذہب سے خالی ہوکر اسلامی علوم وفنون کی تحقیق ان کی عینک لگا کر کریں۔ لیکن جب کسی مسئلہ سے مذہبی ہمدردی کا پہلو منفی ہوجاتا ہے تو کیا کوئی کہہ سکتا ہے کہ وہ اپنے خیال کے ہر جذبہ سے پاک ہوگیا۔ انسان جب تک انسان ہے وہ جذبات کی سخت زنجیروں میں جکڑا ہوا ہے۔ اگر وہ مذہبی جذبہ سے آزاد ہوگا تو دوسرے جذبات کا اسیر ہوجائے گا اور یہی مرحلہ ہر مستشرق کو بلکہ ہر محقق کو ہر قدم پر پیش آتا ہے۔ اس لئے مسائل کی تحقیق میں قومی اور مذہبی جذبہ سے عریانی کی کوشش کے بجائے صحیح استدلال، صحیح استنباط اور صحیح نقطۂ نظر کی تلاش کا خوگر ہونا چاہیئے۔

عام طور سے ہمارے نوجوانوں کا رجحان یورپ کے فضیلت کدہ سے کسی کاغذی سند اور کسی حرف تہجی کے لقب کے حصول کی طرف ہے۔ حالانکہ اسلامی فضل وکمال کا حصول اس راہ سے قطعاً غلط ہے۔ اتنا صحیح ہے کہ یورپ کے کتب خانوں میں کتابوں کے جو نادر مجموعے ہیں ان کا ملنا آسان ہے۔ اور یورپ کے محققوں نے زیر بحث مسئلہ کی نسبت حق یا باطل جو کچھ لکھا ہے وہ سارا مواد سامنے رہتا ہے اور وہاں کے مشرقی علوم کے استادوں کے مطالعے اور مشورے سے تحقیق کی راہ معلوم اور طریقۂ کار کی مشق ہوتی ہے۔ لیکن ضرورت ہے کہ ہماری ذہنی غلامی ہم کو غلط راستہ پر نہ لے جائے اور اس سیلاب میں ہمارے مذہبی عقائد اور قومی مقاصد کو صدمہ نہ پہنچے۔

یہ بھی اکثر دیکھا گیا ہے کہ جو نوجوان کامیابی کے بعد یورپ سے لوٹتے ہیں مشرقی درسگاہوں کے قانع العلم علمار کی طرح یہ بھی یورپ سے لوٹ کر اور کوئی اچھی جگہ پا لینے کے بعد جو اصل اس دوڑ دھوپ کا اصلی مقصد ہوتا ہے یہاں کی آب وہوا میں ٹھٹھر کر رہ جاتے ہیں اور اپنے علمی مشاغل کو جاری نہیں رکھتے، ظاہر ہے کہ ہر ایک کا حال ایسا نہیں، مستثنیات بھی ہیں مگر اکثریت کا یہی حال ہے۔

خدا کا شکر ہے کہ مشرق میں بھی ایسے علما پیدا ہوگئے ہیں جو یورپ کے

طریق پر اسلامی علوم و فنون کے مختلف موضوعات پر عمدہ تحقیقات میں مصروف ہو رہے ہیں۔ مصر میں احمد ذکی پاشا، تیمور پاشا۔ شام میں کرد علی اُستاذ مغربی اور امیر شکیب ارسلان وغیرہ کے نام نامی اعزاز کے مستحق ہیں۔ دمشق میں المجمع العلمی العربی اور مصر میں المجمع العربی اللغوی کی کوششیں علم و فن کی تحقیقات میں ترقی کا باعث ہیں۔

ہندوستان بھی اس راہ میں اپنا حق ادا کرنے لگا ہے، مولانا شبلی مرحوم اس ملک میں پہلے شخص ہیں جنھوں نے یورپ کے طرز پر جدید ضروریات اور مباحث کو پیش نظر رکھکر اپنی تحقیقات ملک میں پیش کیں اور مشرق و مغرب نے ان کی نکتہ سنجی کی داد دی۔ ۱۹۰۵ء سے جب انگریزی گورنمنٹ نے مشرقی علوم و فنون کی تکمیل کی غرض سے یورپ جانے کے وظیفہ مقرر کئے، نئے تعلیم یافتہ اشخاص میں بھی مشرقی علوم کی تحصیل و تکمیل کا شوق پیدا ہوا اور مشرقی علوم کے کئی بہتر فضلاء ہمارے ملک میں پیدا ہوئے، جن میں سے ڈاکٹر عظیم الدین، پٹنہ۔ ڈاکٹر عبدالستار صدیقی الہ آباد۔ پرنسپل محمد شفیع اور محمد اقبال لاہور۔ ڈاکٹر حمید اللہ حیدر آباد۔ ذکر کے قابل ہیں۔

اس سے زیادہ فخر کے قابل یہ ہے کہ کئی اصحاب نے صرف اپنی کوشش اور محنت سے ذوق اور شوق پیدا کیا اور ان کا درجہ یورپ کے اچھے اچھے لوگوں کے مقابلے میں ہے۔ پروفیسر حافظ محمود شیرانی لاہور۔ مولانا محمود حسن خاں صاحب ٹونک، پروفیسر میمن عبدالعزیز علی گڑھ۔ مولوی سید ہاشم صاحب ندوی حیدر آباد۔ مولوی ابوالوفا صاحب قندھاری۔ حیدر آباد کی کوششیں ہماری شکریہ کی مستحق ہیں۔

پروفیسر حافظ محمود شیرانی کی ناقدانہ نظر مسلّم ہو چکی ہے اور یہ بے تامل کہا جا سکتا ہے کہ قدیم کتابوں، سکّوں اور خطوط کی دریافت میں ان کا پایہ بہت اونچا ہے۔ مولانا محمود حسن خاں صاحب اسلاف کی نادر تصانیف اور مصنفین کے احوال و سنین میں بڑی نگاہ رکھتے ہیں۔ ان کی ضخیم تالیف "معجم المصنفین" جب چھپ کر

منظر عام پر آجائے گی اسلامی ہندوستان کا بڑا کارنامہ سمجھی جائے گی۔ پروفیسر میمن عبدالعزیز صاحب کی ادبی دلغوی واخباری تحقیقات اور نوادر کتب اور اسمار الرجال کی یاد داشت سلف کا نمونہ ہے۔ مولوی سید ہاشم صاحب ندوی ناظر دائرۃ المعارف حیدر آباد نے ہندوستان کے کتب خانوں کو چھان ڈالا ہے اور نوادر کتب کی تحقیقات کی ہے اور مسلمانوں کے فن تعلیم پر ایک عمدہ کتاب "تذکرۃ السامع والمتکلم" لابن جماعہ کو تصحیح و تحشیہ کے ساتھ شائع کیا ہے۔ مولوی ابوالوفا صاحب قندھاری معتمد معارف نعمانیہ۔ حیدر آباد۔ قدیم ائمہ فقہ کی تصانیف کی تلاش میں ہندوستان، مصر اور قسطنطنیہ کے کتب خانوں سے عجیب عجیب چیزیں منگوائی ہیں اور ابھی اسی مہینے میں قاضی ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب الآثار کو تصحیح و تحشیہ و مراجعت کے بعد مصر سے شائع کیا ہے۔ ابھی اسی سال امالی قالی کی شرح للوزیر ابی عبید البکری اندلسی کا جو نسخہ پروفیسر میمن عبدالعزیز کی تصحیح اور تحشیہ سے چھپا ہے اور اس پر ان کے قلم سے جو باقی ذیل اور شرح تصنیف پائی ہے وہ ہر لحاظ سے مدح اور توصیف کی مستحق ہے۔ اسی طرح گزشتہ سال پرنسپل محمد شفیع لاہور نے تاریخ حکمائے اسلام میں بیہقی کی تتمہ صوان الحکمۃ جس وسیع مطالعہ و تحقیق اور مراجعت کے بعد شائع کی ہے وہ آئندہ کے لئے فال نیک ہے۔ اسی طرح مولوی بدرالدین صاحب علوی علی گڑھ نے بشار کا جو دیوان تصحیح و تحشیہ کے ساتھ تیار کیا ہے اور مصر کی مجلس نشر و تالیف نے شائع کیا ہے وہ علما کے لئے نمونہ ہے۔ دائرۃ المعارف حیدر آباد۔ اس سلسلہ میں جو کچھ کر رہی ہے وہ سب کے سامنے ہے۔ دارالمصنفین اعظم گڑھ اس راہ میں جو کچھ کر رہا ہے اور اپنی بائیس برس کی زندگی میں اسلامی علوم و فنون کے مختلف عنوانوں پر پچاس سے زیادہ جو کتابیں شائع کی ہیں اُن کی نسبت میں کچھ کہہ کر بوڑھے سعدی کا یہ طعنہ سننا نہیں چاہتا کہ "مشک آنست کہ خود ببوید، نہ کہ عطار بگوید"۔

ادھر اس بڑی لڑائی کے بعد سے مصر اور شام اور ایران میں بھی قدما کی

نئی کتابوں کی اشاعت ترقی پذیر ہے۔ ایران سے ابھی محاسن اصفہان اور تتمہ یتیمۃ الدہر ثعالبی وغیرہ عمدہ کتابیں شائع ہوئی ہیں۔ مصر کی ہر ڈاک سے کسی نہ کسی عمدہ کتاب کی اشاعت کی خبر آتی رہتی ہے اور اس کثرت سے یہ سرمایہ بڑھ رہا ہے کہ معلوم ہوتا ہے کہ زمین نے اپنا سارا خزانہ اُگل دینے کا تہیہ کر لیا ہے۔

لیکن افسوس اس کا ہے کہ جس کثرت سے سفینے معمور ہو رہے ہیں سینے خالی ہو رہے ہیں، آنکھوں کا نظارہ بڑھ رہا ہے، لیکن دل و دماغ کا تماشا کم ہو رہا ہے۔ عربی مدرسوں کی تعلیم یافتوں کی ہمتیں اتنی قاصر ہیں کہ درسیات سے آگے ان کی نظر نہیں اُٹھتی اور مغربی تعلیم یافتہ مسلمان نوجوانوں میں علم الکتب (ببلیوگرافی) کی سطح سے آگے بڑھ کر معانی و مطالب کے مغز تک رسائی کا شوق بہت کم ہے۔ حالانکہ زمانۂ حال کا اقتضا یہ ہے کہ ہم اپنے بزرگوں کے متروکات میں اگر اضافہ نہ کر سکیں تو کم از کم ان کو جوں کا توں باقی تو رکھیں۔ بقائے اصلح کے اصول سے دنیا کی کوئی چیز بری نہیں۔ ہر وہ چیز جس کو زمانہ کے مذاق اور پسند کے مطابق بنا کر دکھایا نہ جائے گا۔ لوگوں کی نگاہوں سے گر جائے گی، اور پھر عجب نہیں کہ وہ برباد ہو جائے۔

اسلامی علوم و فنون کا جو سرمایہ اب بھی ہمارے سامنے ہے وہ اتنا کچھ ہے کہ اگر ہم ان کو سلیقہ سے ترتیب دیں اور ان کو مناسب شکل و صورت میں اہل زمانہ کے سامنے پیش کریں تو وہ ان کی مناسب قدر و منزلت کے لئے تیار ہیں۔ اب تک مسلمانوں کی سائنس، فلسفہ، کیمیا، مناظرہ، ریاضیات اور فلکیات کے متعلق بہت کم کام ہوا ہے۔ ہمارے عربی مدرسوں میں روز بروز ان کی تعلیم کم ہوتی جاتی ہے اور نئے تعلیم یافتہ زیادہ تر ادب اور تاریخ کے موضوعات میں پھنس کر رہ جاتے ہیں۔ اب ضرورت ہے کہ ہمارے نوجوان ان علوم کی تحقیقات میں مصروف ہوں اور لوگوں کو بتائیں کہ ان علوم میں ہمارے بزرگوں کا کیا پایہ تھا۔

بعض نئے علوم جیسے اقتصادیات یا معاشیات یا علم السیاسۃ پر ہمارے ہاں گو مستقل فن کی حیثیت سے کتابیں نہیں لیکن اگر کوئی ذرا محنت کرے تو مختلف فنون سے

ایسے مواد پا سکتا ہے جن کو ترتیب دے دیا جائے تو ان علوم کا ہیولیٰ بھی تیار ہو جائے چنانچہ ہندو نوجوانوں اور فاضلوں نے ادھر توجہ کی تو اپنے ہاں سے ایسی چیزیں بنا کر پیش کی ہیں جن سے ان کے علوم کی قدر و قیمت بڑھی، ان کے قومی وقار میں اضافہ ہوا اور زندہ قوموں نے ان کی اولیت کو تسلیم کیا۔

اس قسم کی کوششیں چونکہ غیروں نے کم اور ہم نے بالکل نہیں کی ہیں، اس کا نتیجہ یہ ہے کہ علوم کی تاریخ میں مسلمانوں کی محنتوں کا ذکر گویا بالکل نہیں آتا یا بہت کم آتا ہے۔ حالانکہ واقعہ یہ ہے کہ قدیم یونانی و ہندی علوم اور موجودہ مغربی تحقیقات کے درمیان مسلمانوں کا ہزار سالہ عہد ہر علم کی ترقی کی تاریخ میں اصول ارتقا کے بموجب درمیانی زینہ ہے۔ اس درمیانی زینہ کو چھوڑ دینے سے قدیم و جدید کے درمیان ایک خلا محسوس ہوتی ہے، جس کو برابر کرنا اور بھرنا خود ہمارا کام ہے۔

مسلمانوں کی سائنٹفک تحقیقات اور اسلامی سائنس اور طبیعات پر ابھی کوئی کام نہیں ہوا ہے۔ درسیات میں طبیعات کا جو کچھ حصہ شامل ہے وہ یونانیوں کی صدائے بازگشت اور افسانہ کے سوائے کچھ نہیں ہے۔ حالانکہ اگر ابو یعقوب کندی نظام، ابن ہیثم، خازنی، ابن سینا، خیام، ابوریحان بیرونی، زکریا رازی، ابوالبرکات بغدادی اور امام رازی وغیرہ کی تصانیف اور اقوال و آرا کے اقتباسات جمع کیے جائیں تو مسلمانوں کا اپنا پورا علم طبیعات تیار ہو سکتا ہے، اگر کوئی شرح مواقف ہی سے خاص مسلمانوں کے طبعی مسائل جمع کرے تو ایک رسالہ ہو جائے۔

فلسفہ میں مسلمانوں کا پایہ صرف اتنا ہی سمجھا جاتا ہے کہ وہ "ارسطو کی گاڑی کے قلی تھے" اس کا سبب یہ ہے کہ متاخرین کی کتابوں میں اسکندریہ کے یونانی اسکول کی آواز بازگشت کے سوائے اور کچھ نہیں۔ دوسری اور تیسری صدی میں مسلمان حکما نے جو کچھ کیا وہ علم کلام کا حصہ ہو کر رہ گیا۔ حالانکہ حقیقت میں اسلامی فلسفہ کا اصلی دور یہی تھا، اگر اس زمانہ کی تصانیف اور آرا کو مذہبیات سے الگ کر کے خاص فلسفہ کی نظر سے دیکھا جائے اور پھر فارابی، ابن سینا، مصنفین اخوان الصفا، امام غزالی،

شیخ الاشراق سہروردی مقتول، عبدالکریم شہرستانی، فخرالدین رازی، عین القضاۃ ابوالمعالی، شیخ اکبر محی الدین ابن عربی، ابن تیمیہ حرانی، ابن خلدون، مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی، شاہ ولی اللہ دہلوی اور مولانا اسمٰعیل شہید کی تصانیف کا جائزہ لیا جائے تو اسلامی فلسفہ کے متعدد اسکولوں کے نظریئے قائم ہو جائیں۔

یعقوب کندی کے بعض طبیعاتی رسالے ہندوستان میں موجود ہیں۔ ابن تیمیہ کی عجیب و غریب کتاب الرد علی المنطقیین جس کو حقیقت میں پرانی منطق پر بہترین تبصرہ اور نئی منطق کی بنیاد کہنا چاہیئے اس کا اصلی نسخہ ہندوستان ہی کی ملک ہے۔ ابوریحان بیرونی کی قانون مسعودی جو مسلمانوں کے جغرافیہ فلکی کی معیاری کتاب ہے ہماری سی سالہ کوششوں کے باوجود حلیۂ طبع سے محروم ہے۔ خازنی کی کتاب میزان الحکمۃ کا سب سے پرانا اور بہترین نسخہ جامع مسجد بمبئی میں کیڑوں کی نذر ہو رہا ہے اور اس کا ایک چھوٹا سا حصہ امریکہ کے مشرقی مجلس کے رسالہ میں خانکوف نے چھاپا تھا۔ مگر مکمل کتاب ابھی تک نگاہوں سے اوجھل ہے۔ یہ کتاب اگر کسی فاضلانہ مقدمہ کے ساتھ چھپ جائے تو مسلمانوں کی طبیعات کی تاریخ میں انقلاب ہو جائے۔ مسلمانوں کے فن جنگ پر ایک عمدہ کتاب کتب خانۂ آصفیہ میں ہماری توجہ کی منتظر ہے۔

اس سلسلہ میں یہ خبر مسلمان اہل علم کے حلقہ میں خوشی کے ساتھ سنی جائے گی کہ دائرۃ المعارف حیدرآباد امام رازی کی مباحث مشرقیہ کے بعد ابوالبرکات بغدادی کی الکتاب المعتبر چھپوا رہا ہے۔ جس کی نسبت اہل نظر کی یہ رائے رہی ہے کہ وہ یونانی فلسفہ پر بہترین تنقید ہے۔

ہاں۔ ایک اہم کام ہمارے ذمہ باقی ہے کہ حکماء اسلام کے سوانح و آراء پر ایک مبسوط و محققانہ کتاب لکھی جائے، اس وقت تک ہمارے پاس قفطی کی مختصر کتاب کے سوائے اس موضوع پر کچھ نہ تھا۔ پرنسپل محمد شفیع ہم سب کے شکریہ کے مستحق ہیں کہ انھوں نے پوری کوشش اور محنت سے ظہیرالدین بیہقی کی تتمہ اور اس کے فارسی ترجمہ کو شائع کر دیا۔ اب اتمام اور شہرزوری کی تاریخ الحکماء اور باقی ہیں جن میں

کچھ کچھ تتمہ پر اضافے ہیں، لیکن ان کتابوں میں بھی شروع سے لے کر اخیر تک کے حکما کا استقصاء نہیں۔ پھر وقائع و سنین عموماً مذکور نہیں۔ تصانیف کی پوری فہرست نہیں اور حکیمانہ اقوال کے سوا ان کے فلسفیانہ خیالات اور نظریوں سے کچھ بحث نہیں۔ ضرورت اس موضوع پر ایک جامع اور مکمل تصنیف کی ہے۔

یہ سمجھنا صحیح نہیں ہے کہ خیر ان عقلی علوم کی طرف اگر توجہ نہیں تو مذہبی علوم کی طرف تو ہماری توجہ ہے۔ یہ خیال بھی سراسر فریب ہے۔ صحاح ستہ اور درسیات کے سوائے یہاں بھی علمی ذوق و شوق کا پارہ صفر کے درجہ پر ہے۔ درسیات سے ہٹ کر کوئی چیز نگاہوں کے سامنے نہیں ہے۔ قوم کو دار العلوم ندوۃ العلماء کا شکر گزار ہونا چاہیئے کہ اس نے نصاب تعلیم میں تغیر و تبدل کر کے بہت سی عمدہ کتابوں سے ہمارے عربی مدرسوں کو روشناس کیا ہے۔ اب دلائل، اسرار البلاغۃ کتاب الصناعتین، کتاب البیان، عمدہ، نقد الشعر، اعجاز القرآن باقلانی کے نام آنے لگے ہیں۔

کتب احادیث کی خدمت کے لئے تمام دنیائے اسلام کو ہندوستان کا مشکور ہونا چاہیئے۔ صحیح بخاری، جامع ترمذی، ابو داؤد، صحیح مسلم وغیرہ کتابیں سب سے پہلے ہندوستان میں چھپیں۔ اخلاف کے سننے کے قابل یہ بات ہے کہ مولانا احمد علی صاحب محدث سہارن پوری نے صحیح بخاری کی تصحیح و تحشیہ اور طبع میں اپنی عمر کے بیس برس صرف کئے، تب یہ لعلِ بے بہا مسلمانوں کے دامن میں آیا۔ دائرۃ المعارف حیدرآباد نے احادیث اور اسماء الرجال کے نادر ذخیرہ کو چھپوا کر وقف عام کیا۔ نواب صدیق حسن مرحوم نے کتب احادیث خصوصاً فتح الباری کو شائع کر کے فن حدیث کی بڑی خدمت کی، مگر ابھی تک مصنفات اور مسانید کا بڑا حصہ اہل علم کی نگاہوں سے چھپا ہے۔ مصنف عبد الرزاق اور ابن ابی شیبہ جو آثار و اخبار کا بڑا ذخیرہ ہیں، یکجا نہیں۔ ان کی تکمیل اور اشاعت بڑی اسلامی خدمت ہے۔ اسماء الرجال میں امام بخاری کی تاریخ صغیر کے سوا قدما کی کوئی اور چیز ابھی نہیں

آئی - جو کچھ ہے وہ متاخرین کا سرمایہ ہے۔ دائرۃ المعارف سنا ہے کہ تاریخ کبیر کی اشاعت کی فکر میں ہے۔ قسطنطنیہ میں امام احمد بن حنبل کی کتاب اسمار الرجال کا اور کتب خانہ ظاہریہ دمشق میں تاریخ وعلل یحیی بن معین کا پتا چلا ہے، جو ظاہر ہے کہ اس سلسلۂ زریں کی کتنی قیمتی کڑیاں ہیں۔ لاہور میں کسی نے خوش خبری سنائی تھی کہ وہاں امام مسلم کی کتاب الافراد والوحدان چھاپنے کا تہیہ ہو رہا ہے۔ ابن حبان کی تصانیف بھی موجود ہیں مگر ابھی تک حلیہ طبع سے آراستہ نہیں ہوئی ہیں۔

ہمارے علم ومذہب کا سب سے بڑا سرمایہ قرآن پاک ہے۔ مگر افسوس ہے کہ علوم القرآن کی طرف سب سے کم توجہ ہوئی ہے۔ اعجاز القرآن پر باقلانی کی متکلمانہ کتاب کے سوا اب تک کوئی چیز سامنے نہ تھی۔ ہمارے دوست ڈاکٹر عبد العلیم صاحب شکریہ کے مستحق ہیں کہ وہ یورپ کے سفر سے اس موضوع پر متعدد اچھے رسالے ساتھ لائے اور رمانی کا رسالہ چھاپ کر شائع بھی کیا ہے، میری رائے میں یہ اس وقت اس موضوع پر بہترین کتاب ہے اور اس قابل ہے کہ ہمارے عربی مدرسوں کے نصاب تعلیم میں داخل ہو۔ اعراب القرآن پر عکبری کی تصنیف گو اچھی ہے مگر رام پور میں اس فن پر اس سے ایک قدیم رسالہ موجود ہے جو ایک صاحب فن کی تصنیف ہے۔ ضرورت ہے کہ کتب تفاسیر کو چھوڑ کر علوم القرآن کی مختلف موضوعات کی کتابوں کی طرف توجہ کی جائے اور ان کو تلف ہونے سے بچایا جائے۔

اب آج کل محنت کے بچانے کے لئے بڑی بڑی کتابوں کے انڈکس کی ضرورت عیاں ہے۔ احادیث میں کتب الاطراف کو احادیث کا انڈکس ہی کہنا چاہیئے۔ مگر اس قسم کی ایک کتاب بھی ہمارے ہاتھ میں نہیں۔ اس لئے ایک ایک حدیث کی تلاش میں ہر طالب تحقیق کو گھنٹوں بلکہ کئی کئی دن برباد کرنے پڑتے ہیں۔ مجمع الفوائد یا جامع سیوطی یا کنز العمال سے یہ مشکل حل نہیں ہوتی۔ جناب مولانا عبد العزیز صاحب خطیب جامع مسجد گوجرانوالہ نے اس راہ میں قدم اٹھایا ہے اور صحیح بخاری کی اطراف لکھکر کتنے علمار کی زندگیوں میں اضافہ کر دیا ہے۔ یورپ میں اس سلسلہ میں جو کام

ہو رہا ہے اور مصر کے چند نوجوانوں نے ذرا سے تغیر اور اصلاح سے اس میں جو ترقی کی ہے وہ تکمیل ایک حد تک اس ضرورت کو پورا کردے گی مگر پھر بھی احادیث کی ایک ایسی فہرست جو ہر حدیث کا ہر کتاب میں اور کتاب کے ہر باب میں پتا دے مطلوب ہے۔

ہماری کتب تفسیر میں ابن جریر طبری کا جو پایہ ہے وہ ظاہر ہے، مگر وہ جس قدر طویل اور وسیع ہے اور جس طرح مباحث گوناگوں پر مشتمل ہے وہ سب جانتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ اہل علم اس سے پورا فائدہ نہیں اٹھا سکتے۔ ہمارے دوست ڈاکٹر زبیر صاحب صدیقی (کلکتہ) کی تجویز ہے کہ چند اہل علم مل کر اس کتاب کی تیسوں جلدوں کا ایسا انڈکس تیار کردیں جس سے اس تفسیر کے علوم و مباحث سے ہر شخص بآسانی فائدہ اٹھا سکے۔ اسی طرح ہماری کتب احادیث میں مسند ابن حنبل کی حیثیت احادیث کی انسائکلوپیڈیا کی ہے۔ اس کی ترتیب و تبویب اور مختلف ضرورتوں کے لحاظ سے اس کے لئے مختلف فہرستوں کی ضرورت ہے، لاہور کے ایک فاضل عالم نے اس کے رجال مسانید کی فہرست شائع فرمائی ہے جس سے بڑا فائدہ ہوا ہے اور بہتوں کا وقت تلاش و محنت سے بچا ہے۔

اسی طرح کرنے کے بہت سے کام ہیں جن کو آپ میں سے بہت سے اصحاب مجھ سے بہتر جانتے ہیں، میں نے جو کچھ کہا ہے وہ صرف تذکیر کے لئے کہا ہے، اب تک ان علوم کے واقف کار صرف ہمارے پرانے علمائے کرام ہیں جنھوں نے ہر طرح کی بے سروسامانی اور زمانہ کی ناقدری کے باوجود ان جواہرات کو اپنے سینوں سے لگائے رکھا ہے اور سلف کے ترکہ کو حفاظت کے ساتھ خلف تک پہنچایا ہے لیکن وہ زمانۂ حال کے طور طریق اور ضرورتوں سے واقف نہیں۔ ضرورت ہے کہ نئے اور پرانے طریق کے اہل علم اور علماء آپس میں تعاون کریں اگر وہ ایک دوسرے کے ساتھ مل کر کام کرنے کے لئے تیار ہوں تو اسلامی علوم و فنون کی ترقی و اشاعت کا نیا دور پیدا ہو۔ میں آج کے اس جلسہ کو جس میں اسلامی علوم فنون کے نئے اور پرانے خدمت گزار موجود ہیں اس دور کے آغاز کی تمہید اور تقریب سمجھتا ہوں۔ وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العلمین۔

# خطبۂ صدارت

## شعبۂ مدارس اسلامیہ

مولانا سید حسین احمد صاحب مدنی

# تعارف

آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس علی گڑھ کی پنجاہ سالہ جوبلی کا جو شان دار اجلاس مارچ ۱۹۳۷ء میں بمقام علی گڑھ منعقد ہوا، وہ مختلف شعبوں پر تقسیم کر دیا گیا تھا۔ اور ہر شعبہ کا ایک علیحدہ صدر اور مستقل سکرٹری تھا۔

من جملہ ان شعبوں کے ایک شعبہ مدارس اسلامیہ تھا، جس کے صدر مولانا حاجی سید حسین احمد صاحب مدنی اور سکرٹری مولانا حاجی ابوبکر محمد شیث صاحب ناظم دینیات مسلم یونیورسٹی تھے۔

اس شعبہ کا پہلا اجلاس ۲۸ مارچ ۱۹۳۷ء کو بوقت ۸ بجے صبح "اسٹریچی ہال" میں منعقد ہوا، اور دوسرا ۲۹ مارچ کو مسلم یونیورسٹی کی مسجد میں ہوا۔

مولانا سید حسین احمد صاحب مدنی نے بحیثیت صدر شعبۂ مدارس اسلامیہ اسٹریچی ہال میں جو خطبہ پڑھا وہ ذیل میں شائع کیا جاتا ہے۔



بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# خطبۂ صدارت مولانا سید حسین احمد صاحب مدنی

الحمد للہ نحمدہ ونستعینہ ونستغفرہ ونومن بہ ونتوکل علیہ ونعوذ باللہ من شرور انفسنا ومن سیئات اعمالنا من یھدہ اللہ فلا مضل لہ ومن یضللہ فلا ھادی لہ ونشھد ان سیدنا ومولانا محمداً عبدہ ورسولہ صلی اللہ علیہ وعلیٰ الہ وصحبہ وبارک وسلم

اما بعد معزز حاضرین! اکابرین امت۔ محترم بھائیو! سب سے پہلے میں آپ حضرات کی ذرہ نوازی اور مربیانہ الطاف وعنایات کا شکریہ ادا کرتا ہوں کہ مجھ جیسے ایک معمولی طالب علم کو شعبۂ مدارس اسلامیہ کا صدر منتخب کیا گیا۔ واقعیت کی حیثیت سے یہ امر اگرچہ غیر مناسب اور ناموزوں تھا مگر آپ کے اخلاق کریمانہ اور عنایات مربیانہ کا تقاضا ضرور تھا کہ قوم کے ادنیٰ ترین غلاموں کی ہمت افزائی کیجائے۔ میں اپنی بے بضاعتی اور عدیم الفرصتی کی وجہ سے سمجھتا تھا کہ ہرگز ہرگز میں ایسے اہم منصب کا مستحق نہیں ہوں اس لئے اپنے اعذار کو پیش کر کے اپنے محترم اور معظم بزرگ مولانا ابوبکر صاحب ناظم دینیات و سکرٹری شعبۂ مدارس اسلامیہ سے بار بار ملتجی ہوا کہ وہ مجھ کو ایسے اہم منصب سے سبکدوش فرمائیں اور میری عدیم الفرصتی اور نالائقی کو ملاحظہ فرماتے ہوئے نظر عفو وکرم کو کام میں لائیں مگر مجھے افسوس ہے کہ مولانائے موصوف نے میری التجاؤں پر التفات نفرمایا اور کشاں کشاں مجھ کو آپ حضرات کی بارگاہ علیا میں پہونچا دیا۔ بہرحال میں تہ دل سے مولانا دامت برکاتہم اور آپ بزرگوں کا شکر گذار ہوں۔ اور اپنی بے علمی اور ناقابلیت کے اقرار کے ساتھ چند معروضات پیش کرنے کا فخر حاصل کرنا چاہتا ہوں۔ فَاِنۡ کَانَ صَوَابًا فَمِنَ اللّٰہِ وَتَوۡفِیۡقِہٖ

وان کان باطلاً فمنی ومن الشیطان!

**آیات قرآنیہ واحادیث نبویہ** | میرے محترم بزرگو! آیات قرآنیہ اور احادیث نبویہ (علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والتحیۃ) جس طرح آخرت کے فلاح و نجاح کے ذرائع اور اسباب کو بتلاتی ہیں اسی طرح اس دنیاوی زندگی کے فلاح وبہبودی پر بھی پوری روشنی ڈالتی ہیں۔ وہ جس طرح روحانیت اور ملکیت کی دشوار گذار گھاٹیوں میں رہنمائی کرتی ہیں اُسی طرح مادیت اور بہیمیت کی اصلاح اور درستی کی راہوں میں بھی مشعل ہدایت بنتی ہیں۔ وہ جس طرح مخلوق کو خالق اور اس کی رضا وخوشنودی سے دوچار کرتی ہیں اسی طرح مخلوقات کے آپس کے تعلقات کو بھی نہایت استوار اور مہذب بناتی ہیں۔ وہ جس طرح شخصی اور انفرادی اخلاق واعمال کی درستی کی ذمہ داری کرتی ہیں اسی طرح اجتماعی زندگی اور سیاسی ترقیات کی بھی کفالت کرتی ہیں۔ وہ اگر ایک طرف تدبیر منزل اور سیاسات مدنیہ کی اصلاحی اسکیم پیش کرتی ہیں تو دوسری طرف اعتقادات حقہ اور حکم بالغہ کی طرف بھی ہدایت کرتی ہیں۔ انہوں نے اگر اوہام وشکوک اور عقاید باطلہ کا قلع اور قمع کر دیا ہے تو دوسری طرف بیکاری گداگری، آرام طلبی، اسراف، ظلم وستم، کمزوروں اور ضعفاء کو ستانے وغیرہ کو بھی جڑ سے کھود ڈالا ہے۔ غرض یہ ہے کہ عالم انسانی کی روحانی اور جسمانی زندگی اور ترقی کی جس قدر ضرورتیں اور حوائج تھیں خواہ اس عالم سے تعلق رکھتی ہوں یا آئندہ پیش آنے والے عالم سے وابستہ ہوں سب ہی کے لئے ان میں مکمل ہدایات اور رہنمائی موجود ہے۔ قرآن کو اٹھا کر دیکھئے اگر ایک جگہ اقیموا الصلوٰۃ واتوا الزکوٰۃ کا حکم ہے تو دوسری جگہ واعدوا لھم ما استطعتم الآیہ کا ارشاد ہے اگر کہیں یا ایھا الذین اٰمنوا اذکروا اللہ ذکراً کثیراً فرمایا گیا ہے تو دوسری جگہ اصلحوا بین اخویکم اور لا تنابزوا بالالقاب وغیرہ آداب معاشرت کو ذکر کیا گیا ہے۔ اگر کہیں حج روزہ اور زکوٰۃ کے احکام ذکر کئے گئے ہیں تو دوسری جگہ جہانبانی اور حدود وقصاص تعزیر ونکاح، طلاق وخلع، جنگ وصلح کے قوانین بتلائے

گئے ہیں اگر کہیں اعمال و اموال کی اصلاحی تدبیریں زہد و ریاضت کی عمدہ صورتیں بتائی گئی ہیں تو دوسری جگہ عقاید حقہ اور علوم صادقہ کی تعلیمات موجود ہیں اگر کہیں اُمم ماضیہ اور اقوام عالم کی تاریخ پیش کر کے عبرت دلائی گئی ہے تو دوسری جگہ زمینوں اور اقالیم کی جغرافی حالتوں اور ان کی آیات وغیرہ کو نظر فکر و غور سے دیکھنے کا ارشاد کیا گیا ہے۔ اگر ایک جگہ فلکیات اور نجوم و کواکب کی طرف توجہ دلائی گئی ہے تو دوسری جگہ کائنات الجو اور نفسیات کو پیش کیا گیا ہے۔ اگر ایک جگہ فلسفہ جمادات، نباتات، حیوانات، عنصریات طبیعیات و مابعد الطبیعیات کو سمجھایا گیا ہے تو دوسری جگہ حکمت ابدان و نفوس، روحانیات عالم ملکوت، مافوق الحسیات وغیرہ کو روشن کیا گیا ہے۔

الحاصل مذہب اسلام اور اس کے علوم و تعلیمات ایک جامع اور مکمل روشنی ہے جس میں ہر قسم کی اصلاح اور ہر نوع کی ہدایتیں موجود ہیں۔ وہ ان مذاہب کی طرح سے ناقص مذہب نہیں ہے جس میں انسانی نجات کے ایک پہلو کا تکفل کیا گیا ہو اور دوسرے پہلوؤں سے اعراض اور بے توجہی برتی گئی ہو۔

## آں حضرت صلعم کی حیات و تعلیمات

جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تیئیس سالہ زندگی اور تعلیمات کو ملاحظہ فرمائیے کہ کس قدر جامع واقع ہوئی ہے۔ اگر ایک طرف آپ اصول خلافت و سلطنت، جمہوریت اور آداب حکمرانی، تدابیر مملکت حل و عقد، صلح و جنگ وغیرہ عمل میں لاتے اور تعلیم فرماتے ہیں۔ تو دوسری طرف سیاست منزلی، تہذیب اخلاق، آراستگی آداب، خاندانی معاملات، گھرانوں کے آپس کے تعلقات کو اعلیٰ پیمانہ پر عمل میں لاتے ہوئے لوگوں کو سکھلاتے ہیں۔ اگر کبھی آنجناب علیہ الصلوٰۃ والسلام مسند قضا اور کرسی انصاف و فصل خصومات، قطع منازعات پر جلوہ افروز ہوتے ہوئے جج اور چیف جسٹس کے فرایض کو انجام دیتے اور امت کو اُن کا درس دیتے ہوئے اُن کے دستور العمل کی تعلیم کرتے ہیں تو کبھی قواعد تقنین، استخراج مسائل، افتاء واقعات، استنباط احکام عمل میں لاتے ہوئے لوگوں کو لااور قانون کا ماہر بناتے ہیں۔ اگر کبھی آپ کرسی احتساب پر بیٹھے ہوئے حدود و قصاص، تعزیر و حبس، ضرب حدود

تادیب وغیرہ مجرموں، قانون کو ہاتھ میں لینے والوں، اہل فسق وفجور، اصحاب بغی وعدوان ارباب منکرات قانون شکنی کرنیوالوں وغیرہ پر جاری فرماتے ہوئے طرق سیاست اہل بدعات، قواعد احتساب، ذرائع سد منکرات، قوانین روک وتھام مداخل شہوات وغضب، تعدی وعصب تعلیم فرماتے ہیں تو کبھیؓ خوش الحانی اور عمدہ طریقہ پر قرآن خوانی کرتے ہوئے قلوب اور ارواح کو زندہ کرتے اور قواعد قرارت وتجوید، مخارج حروف اور صفات اظہار واخفاء وغیرہ کی تعلیم دیتے ہیں۔ اگر کبھیؓ اوراد وادعیہ، نوافل نماز وروزہ، شب بیداری اور تہجد گذاری ذکر وفکر، اعمال روحانی وغیرہ میں مستغرق ہوتے ہوئے انوار ربانیہ کو جلوہ افروز اور ملائکہ روحانیہ کو جذب کرتے اور مادی ظلمات اور نفسانی کثافتوں کو دور کرتے ہوئے حاضرین بارگاہ کی غفلتوں اور پراگندگی کو دفع کرتے ہیں ان کو طرق ذکر وفکر وغیرہ کی تعلیم اور ان کا تصفیہ اور تزکیہ کرتے ہوئے پائے جاتے ہیں تو کبھیؓ اسرار ذات وصفات وافعال واحکام الٰہیہ اور بے غایت وبے نہایت علوم وحقایق کو بیان فرماتے ہوئے لوگوں کو علوم حقایق اور حکم حقیقیہ کی تعلیم کرتے ہیں۔ اگر کبھیؓ آپ ممبر وعظ ونصیحت پر جلوہ فرماتے ہوئے دلوں اور روحوں میں زلزلہ ڈالتے ہیں اور ترغیب اور ترہیب کے میدان میں اوتر کر دوزخ کے عذاب، قبر اور حشر ونشر کے ہولناک مناظر حساب اور میزان وپل صراط کے جاں گداز مصائب اور مشکلات، جنت کی اعلیٰ درجہ کی نعمتیں اور اس کی مقامات عالیہ اور ان کے ذرایع اور اسباب کو ذکر کرکے کافروں کی زناروں کو توڑواتے، نافرمانوں اور عاصیوں سے توبہ کراتے، سخت دلوں کو موم بناتے اور مادی دنیا اور اس کے تعلقات سے زاہد اور متنفر کرتے ہوئے حق شناسی کی تعلیم وتلقین کے میدان میں اوترے ہوئے دکھائی دیتے ہیں تو کبھیؓ میادین جنگ احد، بدر، حنین، تبوک وغیرہ میں اوتر کر مورچہ بندی، صف آرائی، ترتیب افواج، قتل وقتال، فتح وشکست وغیرہ خدمات سپہ سالاری وجرنیلی انجام دیتے ہوئے لوگوں کو مکمل فوجی تعلیم دیتے ہیں۔ اگر کبھیؓ آپ ماہر اقتصادیات اور استاد معاشیات بن کر تجارات، صناعات، کسب معیشت، زراعات وغیرہ کی تعلیمات اور ترغیبات دیتے ہوئے

اقتصادیات کی تلقین بیکاری اور گداگری کی قباحتیں ذکر فرماتے اور بیع وشرار، مزارعت اور مساقاۃ، سَلَم واجارہ، رہن اور حوالہ، کفالت اور شرکت وقف اور ودیعت وغیرہ ضروری معاملات کے قوانین بتاتے اور تعلیم دیتے ہیں تو کبھی فرائض رسالت وسفارت انجام دیتے ہوئے تبلیغ اور دعوت فرماتے اور دنیا کی قوموں اور بادشاہوں کو حق پرستی اور حقیقی اصلاح اور نجات کی طرف بلاتے ہیں، لوگوں کو حسب استعداد وقابلیت اطراف عالم کی طرف بھیجتے ہیں، اقوام عالم کے قلوب کو مائل کرتے ان کی ارواح کو مسخر کرنے کی عمدہ سے عمدہ تدبیریں عمل میں لاتے ہیں۔ اگر کبھی مرشد کامل بنکر ارشاد وتلقین تزکیہ اور تجلیہ عمل میں لاتے ہوئے اپنی روحانی طاقت اور توجہ قلبی سے لوگوں کے دلوں اور روحوں سے نفسانی کدورتوں اور مادّی آلائشوں کو دور کرتے اور اس کی تعلیم دیتے ہیں تو کبھی جسمانی امراض اور ابدانی اسقام کے معالجہ کرنے والے خواص عقاقیر وادویہ اور امراض کی تشخیص کرنے والے اور اس کی تعلیم دینے والے نظر آتے ہیں۔ الغرض جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تیئیس سالہ زندگی اور آپ کی تعلیمات پر اگر غور سے نظر ڈالی جائے اور آپ کی تعلیمات پر توجہ کیجائے تو اس قدر جامع اور کامل نظر آئے گی کہ جس کی نظیر کسی رہبر اور کسی ہادی میں ملنی دشوار بلکہ محال ہے۔

آپ کی صداقت اور کمالات کے متعلق جو کچھ غیر مسلموں نے لکھا ہے اور جو کچھ آپ کی سچی اور بے لوث مکمل تعلیمات پر مخالفین نے رائے زنی کی ہے اگر ہم جمع کریں تو ایک طویل دفتر ہو جائے۔ مگر بطور مشتے نمونہ خروارے ہم مسٹر طامس کارلائل کا وہ مقولہ نقل کرتے ہیں جو اس نے اپنی تصنیف ہیروز اینڈ ہیرو ورشپ میں لکھا ہے۔ وہ کہتا ہے:

صاف شفاف قلب اور پاکیزہ روح رکھنے والے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) دنیوی ہوا وہوس سے بالکل بے لوث تھے ان کے خیالات نہایت متبرک اور ان کے اخلاق نہایت اعلیٰ تھے وہ ایک سرگرم اور پرجوش ریفارمر تھے جن کو خدا نے گمراہوں کی ہدایت کے لئے مقرر کیا تھا ایسے شخص کا کلام خود خدا کی آواز ہے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) نے انتھک کوشش کے ساتھ حقانیت کی اشاعت کی اور زندگی کے آخری لمحہ تک اپنے مقدس مشن کی تبلیغ جاری رکھی۔

دنیا کے ہر حصہ میں ان کے متبعین بکثرت موجود ہیں اور اس میں شک نہیں کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی صداقت کامیاب ہوئی۔ (عصر جدید - ۱۸ اگست ۱۹۲۹ء) اور یہی وجہ ہو کہ آپ کے صحابۂ کرام اور تلامیذ عظام نے کامل ہادی اور مکمل پیغام بر بن کر آپ کے بعد ہی تقریباً تمام دنیا میں عدل اور حقانیت، خدا ترسی اور عدالت، اخلاص اور للّٰہیت، سچی مساوات اور مکمل سیاست، کامل ہمدردی اور اخوت انصاف اور جمہوریت پھیلا دی۔ بچّوں کا قتل کرنا مٹا دیا۔ ناروا غلامی کو دور کر دیا۔ ملکی حقوق میں برابری دیدی۔ اپنوں اور غیروں، مسلم اور غیر مسلم، ایشیائی اور افریقی، عرب اور عجم وغیرہ میں یکساں انصاف کیا۔ بھاری بھاری محصولات سلطنت کو گھٹا کر دسواں اور بیسواں اور چالیسواں حصہ کر دیا۔ تجارت کو تمام بیجا محصولات اور مزاحمتوں سے آزاد کر دیا۔ اسلام کے معتقدین کو مذہبی سرگروہوں کے لئے جبریہ ٹیکس دینے سے بری کر دیا۔ مغلوب مذاہب پر غالب کے لئے مذہبی چندوں کی رسم کو مٹا دیا۔ انہوں نے ان مفتوح اقوام کو بھی ہر قسم کے حقوق اپنوں کی طرح عطا کئے جو کہ اپنے ہی مذاہب کے پابند تھے۔ ان کے جان و مال عزت و آبرو کی اسی طرح حفاظت کی جس طرح مسلم اقوام کی کی جاتی تھی ان کو ہر قسم کی پناہ دی۔ انہوں نے مال کی حفاظت کے لئے سود دینے لینے کو اور بغیر حکم عدالت خون کا بدلا لینے کو موقوف کر دیا۔ صفائی اور پرہیزگاری کا تحفظ کیا۔ حرام کاری کو موقوف کر دیا۔ غریبوں کو خیرات دینے اور بڑوں کی تعظیم اور چھوٹوں پر رحمت و شفقت کی ہدایت کی حیا اور شرم کو پھیلایا فواحش اور منکرات کو مٹایا۔ اوہام باطلہ اور من گھڑت اور مادّی آلہہ کی حکومت کو اقوام عالم سے نیست و نابود کر دیا اور ان کی نفرت لوگوں کے دلوں میں پیدا کر دی۔ ان تھوڑے ہی دنوں کی تعلیم و تربیت سے اگر ایک طرف خالد بن ولید، ابو عبیدۃ بن الجراح، سعد بن وقاص، عمرو بن عاص، سلمان فارسی وغیرہم جیسے فاتحین عالم اور سپہ سالار پیدا ہو گئے جنہوں نے قوی سے قوی اور مضبوط سے مضبوط سلطنتوں کے تختے اولٹ دئے تو دوسری طرف ابوبکر بن ابی قحافہ، عمر بن خطاب، عثمان بن عفان، معاویہ بن ابی سفیان جیسے سیاسی جہاں بان بنا دیئے گئے۔ اگر ایک طرف ابوذر غفاری، عبداللہ بن عمر، عبداللہ بن عمرو بن العاص

جیسے زہاد و عباد تارک الدنیا بن گئے تو دوسری طرف حکیم بن حزام، عبدالرحمن بن عوف جیسے اعلیٰ درجہ کے تاجر تیار ہو گئے۔ اگر ایک طرف حضرت علی بن ابی طالب، زید بن ثابت، عبداللہ بن عباس جیسے قاضی اور جج تیار ہو گئے تو دوسری طرف ابو ہریرہ، انس بن مالک، عبداللہ بن مسعود جیسے پروفیسران علوم موجود ہو گئے۔ داگر طول کا خوف نہ ہوتا تو میں اس کی تفصیلی فہرست پیش کرتا) یہی تعلیمی جامعیت اور مذہب کی ہر قسم اور ہر شعبہ پر شان احتوا رکھتی جس کے ہر ہر قانون اور ہر ہر قاعدہ میں مشفقانہ اصلاح اور رمز بیانہ ہمدردی بھری ہوئی تھی۔ اس لئے مسلمانوں کو باوجود ہر قسم کی بے سروسامانی کے اقوام عالم پر حکمراں بنا دیا بڑی سے بڑی قومیں ان کے سامنے سربسجود ہو گئیں۔ مذہب اسلام عالم انسانی کے دلوں میں جاگزیں ہو گیا۔ قومیں فوجاً فوجاً اسلام کی حلقہ بگوش ہو گئیں نہ صرف مفتوح قومیں بلکہ اجنبی ممالک اور فاتح اسلام قومیں بھی اسلام میں داخل ہو گئیں جس کی بنا پر نہایت ہی تھوڑے عرصہ میں بحر اٹلانٹک کے مشرقی ساحل سے لیکر بحر پاسفک کے مغربی ساحلوں اور اس کے جزائر تک اسلام کا جھنڈا لہرانے لگا اور باوجودیکہ بانی اسلام کی جدائی کے وقت مسلمانوں کی مردم شماری چار لاکھ سے زاید نظر نہیں آتی مگر آج بقول نیویارک ٹائمز اسلام کے ماننے والے ستر کروڑ پائے جاتے ہیں۔ مسلمانوں نے اسی تعلیم قرآن و حدیث کو مختلف شعبوں میں تقسیم کر کے علیحدہ علیحدہ فنون بنائے۔ علم عقاید و توحید میں بہت سی کتابیں مختصر اور مطول لکھی گئیں جن میں انہیں علوم صادقہ اور حقایق یقینیہ پر روشنی ڈالی گئی جو کہ الٰہیات اور رسالت، مبدا اور معاد وغیرہ سے تعلق رکھتے تھے۔ شکوک اور شبہات باطلہ اور اوہام و خیالات فاسدہ کو جن میں دوسرے مذاہب مبتلا تھے ان کا قلع اور قمع کیا گیا فلسفہ یونان وغیرہ کے ترجمہ ہونے کے بعد جو امور باعث شکوک ہوئے تھے یا ہو سکتے تھے ان کے ازالہ کے لئے طویل طویل بحثیں پیش آئیں اور علم کلام مدون ہوا۔ ان میں دہریہ، ملاحدہ، یہود، نصاریٰ، بت پرستوں وغیرہ کے شبہات وغیرہ پر پوری روشنی ڈالی گئی۔ علم فقہ میں تمام اسلامی قوانین کو ضبط کیا گیا جو کہ محض طہارت و عبادت نماز روزہ زکوٰۃ و حج کے ساتھ خصوصیت نہیں رکھتے بلکہ ان میں تدبیر منزل کے تمام قوانین خواہ نکاح و طلاق

عدت درجعت خلع اور ایلار وغیرہ کے ساتھ تعلق رکھتے ہوں یا معاشرت اور امور خانہ داری انصاف بین الازواج والاقربار والخدمہ سے وابستہ ہوں سب پر روشنی ڈالی گئی ہے۔
نیز غیر مسلم رعایا اور اعدار اسلام اور مخالفین خلافت اسلامیہ، نافرمانان قوانین وغیرہ کے متعلق احکام وتعزیرات، صلح وجنگ، جزیہ اور ٹیکس وغیرہ کے اصول و قوانین بتائے گئے ہیں دنیاوی زندگی کے تمام معاملات، کمپنیوں اور شرکتوں کے قواعد، تجارت اور صناعات کے احکام، فصل خصومات شہادات اور ایمان کے تمسکوں اور اقرار ناموں، فارموں اور اسٹامپ، وصیت ناموں وکالت ناموں وغیرہ کے ضوابط اور صور درج کئے گئے ہیں فتاویٰ اور شروح جن پر تمام اسلامی حکومتوں کا ہمیشہ عملدرآمد رہا گیا ہے انہیں قوانین سے پُر ہیں۔
علم تصوف میں اخلاقیات پر پوری روشنی ڈالی گئی ہے۔ زہد وریاضت التقویٰ اور پرہیز گاری، خداترسی اور خلقت پروری، روحانیت اور محاسن اخلاق کی تعلیم دی گئی ہے۔
علاوہ ازیں اصول فقہ، اصول حدیث اصول تفسیر تفسیر، قرارت وتجوید، تصوف اور ان کے آلات وذرایع نحو، صرف، معانی، بیان، بدیع، ادب، لغت، فرائض، طب حساب، ریاضی، جغرافیہ، تاریخ، ہیئۃ، فلسفہ، منطق، جبرومقابلہ مساحت، مناظرہ، اصطرلاب ربع مجیب وغیرہ ہر قسم کے فنون ہیں جن کو مدارس اسلامیہ کے پروگرام میں ہمیشہ سے کم وبیش حصہ دیا گیا ہے۔
ان علوم وفنون میں سب سے زیادہ خداترسی اور تعلق الٰہی اور رضا جوئی خداوندی کو اہمیت دی گئی ہے۔ مخلوق کو خالق سے وابستہ کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ اخلاق فاضلہ خیر اندیشی، فیض رسانی، پاک دامنی، حیا، تحمل، صبر، کفایت شعاری سچائی، راست بازی، صلح پسندی، سچی محبت وہمدردی، توکل بخدا، رضا بالقضار، انقیاد امرالٰہی، عالی ہمتی، رعایا پروری، رواداری، ایثار وقربانی وغیرہ کو بہت زیادہ سراہا گیا ہے۔ ناانصافی، کذب، غرور، انتقام، غیبت، استہزار، طمع، فضول گوئی، فضول خرچی، خودغرضی، عیاشی، خیانت، بدعہدی، بدگمانی، قطع رحمی، نفاق

وغیرہ بُرے اخلاق و اعمال کو نہایت زیادہ قابل ملامت و نفرین قرار دیا گیا ہے اور ان کو نہایت زیادہ قبیح بلکہ بے دینی بتایا گیا ہے۔ ان میں سچائی کے ساتھ مخلوق خدا کے ساتھ احسان و کرم، نفع رسانی اور خیر خواہی کی تاکید کی گئی ہے۔ ابتدا ہی سے تعلیمات اسلامیہ میں ایسی ایسی درسیات داخل کی گئی ہیں جن سے بچپن ہی سے اس قسم کے جذبات پیدا ہو جائیں بے حیائی اور خود غرضی، فواحش اور دست درازی گناہوں وغیرہ سے نفرت دل میں جاگزین ہو جائے۔ یہی وجہ ہے کہ ابتدائی تعلیمات میں کریما، ماقیما، پندنامہ عطار، گلستان، بوستان وغیرہ جیسی کتب داخل کی گئیں جن سے روحانیات اور روحانی اخلاق میں روزافزوں ترقی موجزن ہوتی تھی۔ ان میں خداوند کریم کی غیر محدود طاقت اور علم کا یقین دلایا گیا ہے برائیوں اور ممنوعات کے ارتکاب پر بے پناہ عذاب خداوندی سے ڈرایا گیا ہے اور فرمانبرداری اور عمدہ اعمال و اخلاق پر غیر متناہی انعامات کے پختہ وعدے کئے گئے ہیں جن کی وجہ سے حقیقی امن و امان اور کامل ترقی اور فلاح دنیا اور آخرت میں ہو سکتی ہے۔ تنہائی میں، مجالس میں، چہار دیواری کے احاطوں میں، پہاڑوں میں، جنگلوں میں، تہ خانوں میں شہنشاہی تخت پر، مضبوط قلعوں کے احاطہ میں، افواج وعساکر کے قوتوں کے ساتھ، بیچارگی اور کمزوری کی حالت میں، یکساں طور پر بُرے اعمال و اخلاق سے بچنا اور محاسن افعال و ملکات کو اختیار کرنا ضروری ہو جاتا ہے۔

مگر مغربی علوم اور تعلیمات جدیدہ ان معالی سے عموماً خالی ہیں۔ وہ خدا کے وجود اس کی غیر متناہی طاقتوں، عالم آخرت کی جزا و سزا اس کے صفات کاملہ وغیرہ سے نہ صرف بے پرواہ ہیں بلکہ بسا اوقات ایسی تعلیم پر استہزا کرنے والی اور الحاد و دہریت کی طرف کھینچ کر لے جانے والی ہیں۔ وہ روحانیت اور ملکیت کی دشمن اور مادہ پرستی کی شیدا ہے۔ وہ اسباب مزعومہ اور علل مخترعہ کی اس قدر فریفتہ ہے کہ اس کے نیازمندوں کو کبھی روح اور مافوق الطبیعہ کا وہم و خیال بھی نہیں آتا روحانی ترقیات اور ملکی صفات و احوال سے اس کو انتہائی گریز ہوتا ہے۔ وہ خود غرضی کے میدان میں اس قدر سرگرم ہے کہ جس کے لئے اقوام اور امم کو، ممالک اور اقالیم کو موت کے

